اقلیم علیم

ایک نوجوان کی خودنوشت۔ اُس نے منشیات کے عالمی اسمگلروں کے خلاف ذاتی طور پر محاذ کھولا اور وطن عزیز سے اُن ملک دشمنوں کا صفایا کرنا اپنا ایمان بنالیا۔ شہر شہر، ملک مُلک اور برّاعظم براعظم اپنے مشن کی تکمیل کے لیے خاک اُڑانا اُس نوجوان کا شُغل ہو گیا۔ مگر موت کے سوداگر بھی تو اُس کی جان کے دُشمن بن گئے۔ انہوں نے بھی اپنی طرف سے کوئی کسر نہیں چھوڑی۔ جنگ جو ابھی تک جاری ہے۔

حقیقت سے زیادہ فکر انگیز سسپنس کا ایک تحیری سلسلہ

میں نے رُکے بغیر جیب سے بیم گن نکالی، پلٹ کر سفاکانہ انداز میں ایک نگاہ لوسیلا کے دہشت زدہ چہرے پر ڈالی پھر اُس کے کچھ سمجھنے سے پہلے بیم گن کی نال اُس کے بائیں پہلو سے لگا کر ٹرائیگر دبا دیا۔ سیاہ مخمل کے ساتھ دودھیا بدن جلنے کی چراند سی پیدا ہوئی میرا نشانہ بے خطا تھا لہٰذا وہ کوئی آواز پیدا کیے بغیر اچانک فرش پر ڈھیر ہوگئی اور میں نے بیم گن واپس جیب میں ڈال لی۔

اُسے کسی نے گرتے دیکھا بھی ہوگا تو توجہ نہیں دی۔ دہشت سے وہاں کئی خواتین بے ہوش ہوگئی تھیں یا لڑکھڑا کر گری تھیں پھر اُنھیں اُٹھنا نصیب نہ ہوسکا کیونکہ پیچھے آنے والے اُنھیں بے رحمی کے ساتھ روندتے ہوئے گزر گئے تھے۔ میں کسی بھی مزاحمت سے دوچار ہوئے بغیر اپنے پیچھے ہال میں سسکیوں اور کراہوں کی ماتمی فضا چھوڑ کر باہر فٹ پاتھ پر آگیا، جہاں ایک مرتبہ پھر لوگ جمع ہونے لگے تھے اور ان میں خوف وہراس پھیلا ہوا تھا۔

میرے دل میں تجسس تو ضرور پیدا ہوا کہ اس بھیڑ میں مل کر اس واقعے کی نوعیت معلوم کروں جس کے نتیجے میں مجھے ایک یقینی عذاب سے نجات ملی تھی لیکن اس وقت میں بھی لوسیلا کو قتل کر کے آیا تھا، اس کے مددگار خوف زدہ تماشائیوں کی بھیڑ میں کہیں آس پاس ہی موجود تھے لہٰذا میں فٹ پاتھ پر آکر سیدھا ایک طرف بڑھتا چلا گیا اس افراتفری میں ایلی نور کو تلاش کرنے کی کوشش بھی وقت کے زیاں سے زیادہ کوئی اہمیت نہیں رکھتی تھی، مجھے اندازہ تھا کہ حالات اعتدال پر آنے کے بعد جب وہ مجھے موجود نہ پائے گی تو خود ہی واپس ہوٹل چلی آئے گی۔

ٹیکسی اسٹینڈ سے میں براہِ راست ہوٹل نہیں جانا چاہتا تھا تاکہ میری نشاندہی کی کوئی صورت باقی نہ رہے اور شہر میرے لیے اجنبی تھا لہٰذا میں نے ٹیکسی ڈرائیور کو ایئرپورٹ چلنے کی ہدایت کی جس پر فوری طور پر عمل شروع ہوگیا۔

گاڑی سڑک پر ڈالنے کے بعد ٹیکسی ڈرائیور نے فرنچ میں مجھ سے کچھ کہا اور میں نے "سوری، نو فرنچ" کہہ کر معذرت کرلی۔ وہ بے چارہ شاید انگریزی کے بارے میں پیدائشی یتیم تھا کیونکہ اُس نے درجوابِ آں غزل کچھ کہنے کے بجائے صرف شانے اچکانے پر اکتفا کیا اور اپنی گاڑی کی رفتار کچھ بڑھا دی۔

میں نے سگریٹ سلگا کر تھکے ہوئے انداز میں پشت گاہ سے ٹیک لگا کر آنکھیں موند لیں۔ چند ثانیے قبل میں اپنی زندگی کے چند بدترین لمحات سے گزرا تھا جن سے بچ کر میرا نکل آنا ٹیکسی میں سفر کرتے ہوئے بھی ناقابلِ یقین محسوس ہو رہا تھا۔ لوسیلا نے مجھے اس قدر مہارت اور خوب صورتی کے ساتھ اپنے دام میں پھنسایا تھا کہ میں آخر تک اس کے عزائم کا صحیح اندازہ لگانے سے قاصر رہا لیکن اب یہ بات صاف ہوچکی تھی کہ جبی لائبڈ فرانس میں میری سرگرمیوں سے باخبر ہوتے ہی میرا ذہن پڑھنے میں کامیاب ہوگیا تھا۔ اُسے یقین تھا کہ میں لیون کا رُخ کروں

گا اور اگر ایلی نور بروقت مجھے لیون میں کنگ لائنز کے دفاتر کی موجودگی سے آگاہ نہ کرتی تو میں بعد میں ضرور اس ٹھکانے پر طبع آزمائی کرتا۔ جمی کی کنگ لائنز میں مجرم نہیں بلکہ معزز پیشہ ور لوگ ملازم تھے لہٰذا انھیں میری طرف سے ہوشیار کرنے کے لیے اس نے اپنے نامعلوم جانی دشمنوں کا اسکینڈل کھڑا کیا اور لوسیلا تو مرتے دم تک یہی سمجھتی رہی کہ وہ اپنے آقا کے ایک جانی دشمن کو پکڑنے میں کامیاب ہوگئی، یہ اور بات ہے کہ میں کنگ لائنز کے نہیں بلکہ شی کے حوالے سے جمی لائیڈ کے لہو کا پیاسا تھا۔ کافی ہاؤس سے لوسیلا کی لاش کی برآمدگی اور اُس کے دونوں مددگاروں کے بیانات کے بعد جمی لائیڈ کے لیے یہ سمجھنا ذرا بھی دشوار نہ ہوگا کہ میں اس کی توقعات کے عین مطابق اُس کے مقامی دفتر کے ذریعے لوسیلا تک پہنچا اور خطرہ بھانپتے ہی اُس کے آدمیوں کی آنکھوں میں دھول جھونک کر فرار ہوگیا۔

باہر ہونے والی فائرنگ اور بھگدڑ کی وجہ سے میرے فرار کے وقت کسی نے لوسیلا کی طرف توجہ نہیں دی تھی کیونکہ پیم گن ایک خاموش مہلک ہتھیار تھا جو شکار کے بدن سے لہو کی ایک بوند بھی گرائے بغیر اُسے موت کے گھاٹ اُتار دیتا تھا لیکن اُس کی موت کا راز زیادہ دیر تک پوشیدہ نہیں رہ سکتا تھا جُوں ہی پولیس اور رضاکار امدادی پارٹیاں زخمی اور بے ہوش ہونے والوں کی طرف متوجہ ہوتیں، لوسیلا کے جلے ہوئے مخملیں لباس کے نیچے اس کے بائیں پہلو میں وہ مہیب غار دریافت کر لیا جاتا جس سے اُتر کر جہنمی شعلوں نے اُس کے دل کو خاک کر دیا تھا۔ اس طرح کنگ لائنز کے عملے میں ضرور جمی لائیڈ کے دشمنوں کی دہشت پھیل جاتی لیکن جمی لائیڈ کو لیون میں میری موجودگی کا سُراغ مل جاتا اور پورے شہر کے طول و عرض میں شی کے گرگے میری تلاش کی مہم شروع کر دیتے۔

یہ خیال آتے ہی میری طبیعت بے چین ہوگئی۔ سلطان شاہ ہوٹل میں تنہا اور اس مخدوش صورتِ حال سے بالکل بے خبر تھا جب کہ ایلی نور بھی کافی ہاؤس سے باہر ہونے کی وجہ سے اندھیرے میں تھی اس لیے ضروری ہوگیا تھا کہ میں جلد از جلد ہوٹل پہنچ کر ان دونوں کو بدلی ہوئی صورتِ حال کے بارے میں اعتماد میں لیتا۔

ائیرپورٹ پر ٹیکسی رکتے ہی میں کرایہ ادا کر کے سیدھا ٹرمینل کی عمارت میں گھستا چلا گیا۔ پہلے میں نے ٹوائلٹ میں جا کر آئینے میں اپنے سراپا کا جائزہ لیا اور پھر عمارت میں ایک طویل چکر کاٹ کر اس رُخ پر نکل گیا جدھر شہر جانے والی بسیں نظر آ رہی تھیں۔ پہلی بس سے شہر کے ایک بارونق علاقے میں اُتر کر میں نے دوبارہ ایک ٹیکسی کا سہارا لیا اور ہوٹل روانہ ہوگیا۔ اس دوران میں میں نے اس امر کی پوری احتیاط رکھی تھی کہ غیر ضروری طور پر تیز روشنی میں یا زیادہ لوگوں کے سامنے نہ آؤں اور آخر کار میں بخیر و عافیت اپنے ہوٹل میں واپس پہنچ گیا۔

مجھے تنہا دیکھتے ہی سلطان شاہ چونکا تھا۔ "اپنی چہیتی کو کہاں چھوڑ آئے ہو؟"

"آدمیوں کی طرح بات کرو۔" میں نے جوتوں سمیت بستر پر دراز ہوتے ہوئے کہا۔ "ہماری بازی اُلٹ گئی ہے، اگر ہم نے فوری طور پر یہ شہر نہ چھوڑا تو پھر یہاں سے زندہ نہ نکل سکیں گے . . . ایلی نور ایک ہنگامے میں بچھڑ گئی، وہ بھی بس تھوڑی دیر میں واپس آتی ہوگی، اُس کے پہنچتے ہی ہم اپنا اگلا پروگرام طے کریں گے۔"

پھر میں نے سگریٹ کے گہرے گہرے کش لگاتے ہوئے اُسے من و عن پوری کہانی سُنا دی جس کے دوران میں اس کے چہرے کے تاثرات لمحہ بہ لمحہ بدلتے رہے لیکن اُس نے درمیان میں کہیں بھی دخل اندازی نہیں کی۔

"مجھ پر تم بلاوجہ ناراض ہوتے رہتے ہو۔" وہ میرے خاموش ہونے پر سنجیدگی کے ساتھ بولا۔ "دراصل تم ہر لڑکی اور عورت کے ساتھ جذباتی طور پر کسی نہ کسی حد تک ملوّث ہو جاتے ہو اس لیے اُس کے بارے میں صحیح فیصلہ نہیں کر پاتے لیکن میں نے فون پر اُس کے ساتھ تمھاری بے تکلفانہ بات چیت سے ہی بھانپ لیا تھا کہ وہ کچھ پوشیدہ عزائم رکھتی ہے ورنہ مغرب میں بھی عزت دار عورتیں یوں پہلے فون پر اجنبیوں کو وقت نہیں دے بیٹھتی ہوں گی۔"

"بہرحال اس پر لعنت بھیجو ۔۔۔ اُس نے مجھے کراس کرنا چاہا اور اپنی جان سے ہاتھ دھو بیٹھی۔ مجھے خود اپنی غلطی کا احساس ہے اگر میں احتیاطاً پیم گن ساتھ نہ لے گیا ہوتا تو اس سے پیچھا چھڑانا محال ہو جاتا۔ خوف زدہ ہونے کے باوجود وہ کسی جونک کی طرح میرے پیچھے لگی ہوئی تھی۔ تمھیں یہ سب بتانے سے میرا یہ مطلب نہیں تھا کہ تمھیں کسی ناصحانہ تقریر کی دعوت دوں۔ اس بارے میں میں نے اب خود محتاط رہنے کا فیصلہ کر لیا ہے۔"

"اور یہ ایلی نور تو بہت ہی عجیب عورت ہے۔" وہ ایک ثانیے کے توقف کے بعد بولا۔ "پہلی فرصت میں اس کا بھی پتا کاٹنا پڑے گا ورنہ یہ ہم دونوں میں نفاق ڈلوا دے گی۔"

"ہم رفتہ رفتہ اپنی منزل سے قریب ہوتے جا رہے ہیں، اٹلی پہنچنے کے بعد ایلی نور کی افادیت بھی ختم ہو جائے گی۔"

"تم تو اس طرح منزل کا ذکر رہے ہو جیسے اٹلی ہی میں غزالہ بھابی کے ملنے کی اُمید ہو۔" وہ چُبھتے ہوئے لہجے میں بولا۔ "اس وقت ہم دو سمتوں میں بٹے ہوئے ہیں۔ جمی لائیڈ کی بیخ کنی کے ساتھ ساتھ ہمیں بھابی کو بھی تلاش کرنا ہے۔"

"نہ جانے کیوں میں اس بارے میں ویرا کی طرف سے پُراُمید ہوں۔" میں نے پُرخیال لہجے میں کہا۔ "اسی نے غزالہ کو کراچی سے اغوا کرا کے برطانیہ بھیجا تھا۔ غزالہ کی گمشدگی پر وہ ہمیشہ ہی نادم نظر آئی ہے۔ اور اس سے رقابت بھی محسوس کرتی ہے، کیا پتا کہ ابھی تک وہ خود ہی اُسے دوڑاتی آئی ہو۔"

"یہ سب باتیں ہم بعد میں بھی سوچ سکتے ہیں۔" میں نے اپنا غصہ ضبط کرتے ہوئے کہا۔ "فی الحال مجھے پیرس کا تجربہ یاد آ رہا ہے۔ اُنھوں نے ہمارے پارک ہوٹل پہنچنے سے پہلے ہی سارے ہوٹلوں کی ایسی ناکہ بندی کرائی تھی کہ ہم فوراً اُن کی نگاہوں میں آ گئے تھے۔ یہاں بھی وہی صورتِ حال دُہرائی جا سکتی ہے۔"

"خطرات اپنی جگہ ہیں لیکن پیرس بڑا شہر ہے، وہاں شی کی تنظیم بھی بڑی تھی اس لیے اُنھوں نے فوری طور پر اتنی منظم کارروائی کر ڈالی، لیکن لیون میں ایسا ہونا مشکل ہے۔" یہ کہتے ہوئے وہ اُٹھا اور ایک گوشے سے ایک بیگ اُٹھا لایا۔ "تمھارے جانے کے بعد میں نے نیچے ہوٹل کے اسٹور سے یہ ہائیکنگ کِٹ بیگ خرید لیا تھا۔ ساری رقم اس میں بھر لی ہے، اسے پُشت سے باندھ کر ہم اپنے ہاتھ آزاد رکھ سکیں گے۔"

میں اس کی تعریف کرتے ہوئے اس کی حوصلہ افزائی کر رہا تھا کہ اچانک فون کی تیز گھنٹی نے ہمیں چونکا دیا اور ہم دونوں تحیّر آمیز، مستفسرانہ نگاہوں سے ایک دوسرے کی شکلیں تکنے لگے۔

وہ صبح کے ناشتے اور اخبار وغیرہ کے سلسلے میں استقبالیہ کلرک یا روم سروس والوں کی اندرونی کال بھی ہو سکتی تھی لیکن اس وقت ہم جن خطرناک حالات سے دوچار تھے ان کی وجہ سے ہر معمولی بات بھی اپنی اصلیت سے کئی گنا بڑی ہو کر ہمیں نظر آتی تھی۔

"اس شہر میں ہمارا کون شناسا نکل آیا؟" سلطان شاہ کے ہونٹوں سے سرسراتی ہوئی آواز نکلی۔

"تم خاموش رہنا، میں دیکھتا ہوں۔" میں نے مسلسل بجتی ہوئی گھنٹی کے شور میں کہا اور لپک کر ریسیور اُٹھا لیا۔

ریسیور میں ہوٹل کے کلرک نے کمرہ نمبر دُہرا کر ایک بیرونی کال کی اطلاع دیتے ہوئے میرے جواب کا انتظار کیے بغیر لائن ملا دی۔ دوسری طرف سے ایک سنجیدہ اور بھاری آواز سنائی دی تھی۔

"مجھے افسوس ہے انسپکٹر ڈُدشے کہ میں فرنچ نہیں جانتا۔" میں نے معنی خیز نگاہوں سے سلطان شاہ کی طرف دیکھتے ہوئے کہا۔ یہ حقیقت تھی کہ بولنے والے کے پورے فقرے میں صرف انسپکٹر ڈُدشے ہی میرے پلّے پڑ سکا تھا۔

"تمھارے ساتھ اس ہوٹل میں اور کون رہتا ہے؟" انسپکٹر ڈُدشے نے اپنے ابتدائی فقرے کو دُہرانے کی زحمت کیے بغیر انگریزی میں براہِ راست سوال کر ڈالا۔

اوّل تو انسپکٹر کے عہدے کے کسی پولیس افسر کا یوں براہِ راست ہمیں فون کرنا ہی غیر معمولی تھا، پھر اس کے لہجے میں بھی کچھ سنگینی موجود تھی لہٰذا میں نے سنبھل کر کہا۔ "صرف میں اور میری فرنچ گرل فرینڈ۔"

"تمھاری گرل فرینڈ اس وقت کہاں ہے؟" انسپکٹر کا لہجہ سرد اور سپاٹ ہوگیا۔

"وہ باہر کسی سے ملنے گئی ہوئی ہے۔" میں نے بے چینی محسوس کرتے ہوئے کہا۔ "آخر بات کیا ہے۔ تم اس قدر رازدارانہ انداز کیوں اختیار کیے ہوئے ہو؟"

"پہلے سوالات کے جواب دیتے رہو، مناسب مرحلے پر سب کچھ بتا دیا جائے گا۔" اس بار لہجہ تحکم آمیز ہوگیا۔ "وہ کس رنگ کے لباس میں گئی تھی اور اُس کا حلیہ کیا ہے؟"

میں نے اپنی یادداشت کے مطابق مطلوبہ تفصیلات ماؤتھ پیس میں دہرا دیں۔

"خاتون کا نام کیا ہے؟" اگلا سوال کیا گیا۔

"ماڈلین۔" میں نے وہی نام بتایا جو ایلی نور نے ہوٹل کے رجسٹر میں درج کرایا تھا۔

"اور تمھارا نام کیا ہے؟" لہجہ اس بار مزید سخت ہوگیا۔

"آندرے رونکا۔"

"شناخت کی کارروائی میری دانست میں فون پر مکمل ہوگئی ہے۔" اس بار انسپکٹر نے نسبتاً لمبا اسٹارٹ لیا تھا۔ "مجھے افسوس ہے کہ مادام ماڈلین کو کچھ لوگوں نے ہوٹل ڈی وائل ڈی لیون کے سامنے سے اغوا کرنے کی کوشش کی تھی اور اس کی مزاحمت پر بھرے مجمع میں اُسے گولیاں مار کر اسلحہ لہراتے ہوئے فرار ہوگئے۔ متوفیہ کی جیب سے تمھارے ہوٹل کے کارڈ کے علاوہ کوئی ایسی چیز نہیں ملی جس سے شناخت ہو سکے، کارڈ پر بال پین سے تمھارے کمرے کا نمبر لکھا ہوا تھا۔ اَب تم ہماری اجازت کے بغیر ہوٹل نہیں چھوڑو گے۔ میں پولیس کار میں ایک افسر کو بھیج رہا ہوں تاکہ مردہ خانے میں لاش کی شناخت کی رسمی کارروائی قانونی تقاضوں کے مطابق پوری ہو سکے۔ مجھے اُمید ہے کہ ایک امن پسند شہری کی حیثیت سے تم قتل کی اس سفاکانہ واردات کی تفتیش میں قانون کا پورا ساتھ دوگے۔"

میرے لیے وہ انکشاف کسی بم کے دھماکے سے کم نہیں تھا ۔۔۔ ایلی نور کے اغوا کی ناکام کوشش کا مطلب یہ تھا کہ جمی لائیڈ نے اپنے فرضی دشمن کا نام لے کر نہ صرف کنگ لائنز والوں کو چوکنا کیا ہوا تھا بلکہ شی کے ہرکارے بھی لیون میں حرکت میں آ چکے تھے۔ ایلی نور چونکہ گن لوٹ پر شی سے وابستہ رہی تھی لہٰذا اُسے اُن میں سے کسی نے پہچان لیا اور آخر کار اسے بھی موت کے گھاٹ اتار دیا گیا۔ اس خبر پر میرے اعصاب سُن ہو کر رہ گئے۔ کیونکہ میں تو اس وقت نہایت اعتماد کے ساتھ اس کی زندہ و سلامت واپسی کا منتظر تھا۔

"تم مطمئن رہو انسپکٹر!" میں نے قدرے توقف کے بعد ماؤتھ پیس میں کہا۔ "میں اپنے فرائض سے بخوبی واقف ہوں، میری ذات سے تمھیں

کوئی مایوسی نہیں ہوگی ۔"

"کیا ہوا ؟" میں فون سے فارغ ہوکر مڑا تو سلطان شاہ میرے چہرے کے گمبھیر تاثرات دیکھ کر چونک پڑا۔ "فون پر شاید تم ایلی نور کے بارے میں کسی انسپکٹر ڈدشے سے بات کر رہے تھے ۔"

"تمھیں مبارک ہو سلطان شاہ ! وہ ماری جاچکی ہے ۔" اس وقت تک جذباتی تلاطم کے تحت میری آواز بھرّا گئی تھی ۔ "تمھیں جن لوگوں سے نفرت ہو جاتی ہے اُنھیں موت بڑی رحمی سے اندھی وادیوں میں دھکیل دیتی ہے ۔ کافی ہاؤس میں ہڑبونگ کا سبب باہر کی فٹ پاتھ پر ایلی نور کا بے رحمانہ قتل تھا جسے میں نے دیکھنا تک گوارا نہیں کیا ۔ تم دیکھو کہ اُس نے مرتے مرتے بھی مجھے ایک ایسی خوف ناک صورتِ حال سے نکالنے کا بہانہ پیدا کر دیا جس کا انجام شاید میری موت کی شکل میں ہی رونما ہوتا ۔"

"موت برحق ہے ..... کسی کو بھی اور کہیں بھی آسکتی ہے لیکن وہ واقعی دردناک انجام سے دوچار ہوئی ہے ۔ اب یہ انسپکٹر ڈدشے اس بارے میں تم سے کیا کہہ رہا تھا ؟"

"وہ سب اُلجھنوں سے آزاد ہوگئی اور ہمارے لیے دشواریوں کا آغاز ہوچکا ہے ۔ ہم پولیس کی اجازت کے بغیر ہوٹل نہیں چھوڑ سکیں گے ۔ جمی لائیڈ بھی پس پردہ رہ کر اپنے چیلوں کے ذریعے پولیس کی مدد کرے گا ۔ بل ایتھی اور لوسیلا کے علاوہ پارک ہوٹل کی تین لاشیں بھی ہمارے حساب میں جوڑی جائیں گی ۔" میں نے کرب آلود مایوسی کے ساتھ کہا ۔

"ایلی نور کی یاد میں آنسو بہاتے رہے تو ضرور ایسا ہی ہوگا ۔ پولیس یہاں تک پہنچنے میں کچھ وقت لے گی کیوں نہ ہم اُن کے آنے سے پہلے ہی نکل جائیں ؟"

"کوشش کر دیکھو ، کامیاب ہو جاؤ تو مجھے خبر کر دینا ۔" میں نے تلخ لہجے میں کہا ۔ "انسپکٹر ڈدشے نے مجھ سے بات کرنے سے پہلے ہوٹل کی انتظامیہ کو ہدایات دے دی ہوں گی کیونکہ ایلی نور کی لاش سے ہوٹل کا کارڈ برآمد ہوتے ہی یہ کمرہ اور اس سے تعلق رکھنے والا ہر شخص پولیس کی نظروں میں مشکوک ہوگیا ہوگا ۔ میرے کچھ نہ بتانے کی صورت میں بھی انسپکٹر کی ہدایات میں کوئی فرق نہ آتا ۔"

وہ تیر کی طرح سوئچ بورڈ کی طرف گیا اور روشنیاں گُل کر کے اندھیرے میں عقبی کھڑکی کی طرف بڑھ گیا ۔ اس کی پیش قدمی دیکھتے ہی میری کھوپڑی سے بھی برف پگھلنے لگی اور میں بھی عقبی کھڑکی پر پہنچ گیا ۔

اس کھڑکی پر فرنشیشے کے پٹ لگے ہوئے تھے جن پر دبیز پردے جھول رہے تھے ۔ سلطان شاہ نے پردے سرکا کر کھڑکی کے تینوں پٹ کھول دیے تھے اور سر باہر نکال کر آس پاس کی دیواروں کا جائزہ لے رہا تھا ۔ ہوٹل کی اس عقبی سمت میں تاریکی کا راج تھا بس کہیں کہیں اسٹریٹ لیمپ روشن تھے جو تاریکی دور کرنے کے بجائے خود اس کا ایک دُھندلا جُز معلوم ہو رہے تھے ۔

سلطان شاہ جانے کس فراق میں تھا لیکن مجھے کھڑکی سے سر باہر نکالتے ہی فریم سے چند انچ کے فاصلے پر دیوار کے ساتھ موٹا ڈرین پائپ نیچے جاتا ہوا نظر آگیا ۔ میں نے گردن مزید لمبی کر کے دیکھا کہ اس پائپ کے سہارے کسی رکاوٹ سے دوچار ہوئے بغیر زمین پر پہنچا جا سکتا تھا ۔

میں فوراً ہی کھڑکی سے پیچھے ہٹ آیا ۔ "تم ڈرین پائپ سے نیچے اُتر سکو گے ؟" میں نے سلطان شاہ سے سوال کیا اور وہ بھی چونک کر کھڑکی سے ہٹ گیا ۔

"نیچے اُترنے میں کچھ پتا نہیں کہ کس سے سامنا ہو جائے ۔ ادھر ہوٹل کا سیکیورٹی اسٹاف بھی ہو سکتا ہے ؟" وہ تفکر آمیز لہجے میں بولا ۔

"اُوپر چڑھنا تمھارے بس سے باہر ہے ورنہ بہتر تو وہی رہتا ۔" میں نے جھجکتے ہوئے کہہ ڈالا ۔ "ہم چوتھی منزل پر مقیم ہیں اور نگرانی کا سارا زور اسی فلور پر ہوگا ۔ ہمارے اُوپر کھلی چھت ہے کوئی سوچ بھی نہ سکے گا کہ ہم نیچے اترنے کے بجائے اوپر گئے ہوں گے ، وہاں سے ہم کسی کی نظروں میں آئے بغیر زینوں کی مدد سے نیچے آ سکتے ہیں ۔"

"آئیڈیا لاجواب ہے ..... بس میں ہو یا نہ ہو جان بچانے کے لیے کوشش تو کرنا ہی ہوگی ۔" وہ پُرجوش لہجے میں بولا ۔ "بلکہ چھت پر تو ہم بے فکری کے ساتھ رات بھی گزار سکتے ہیں ۔ پولیس ہر طرف جھک مار کر بے نیل و مرام واپس لوٹ جائے گی لیکن چھت کا رُخ نہیں کرے گی ۔ یہ سوچنا ہی ناممکن ہے کہ فرار ہونے کے لیے کوئی اُلٹی راہ اختیار کرے گا ۔"

"لیکن میں یہ خطرہ مول نہیں لوں گا ۔" میں نے اٹل لہجے میں کہا ۔ "اس ہوٹل میں اب ہمارا ایک لمحے کے لیے بھی رکنا خطرناک ثابت ہو سکتا ہے ۔ پولیس نہیں تو شی والے اس امکان پر غور کریں گے ، ہمیں نہایت سرعت کے ساتھ اسی وقت فرار ہونا پڑے گا ۔"

اچانک دروازے پر ہلکی سی دستک ہوئی اور پھر میرا دل اُچھل کر حلق میں آگیا ۔ سلطان شاہ نے کھڑکیوں کے پٹ بند کر کے پردے برابر کر دیے اور میں بلب آن کرتے ہوئے دروازے کی طرف بڑھ گیا ۔

"کون ہے ؟" دوسری تیز دستک کے جواب میں میں نے دریافت کیا ۔

"مینیجر موسیور ! " باہر سے آواز آئی ۔ "دروازہ کھولو ، مجھے ایک ضروری کام ہے ۔"

میں نے ہضمی قفل میں اندر سے چابی گھما کر تالا کھول دیا اور مینیجر دروازے کو دھکیلتا ہوا یوں اندر آیا کہ اس کے چہرے پر ہوائیاں اُڑ رہی تھیں ۔ "کیا تم لوگ کسی پولیس کیس میں ملوث ہو گئے ہو ؟" اس نے چڑھتے ہوئے سانسوں کے درمیان بوکھلائے ہوئے لہجے میں سوال کیا ۔

"یہ ہمارے لیے ایک انکشاف ہے ۔" میں نے تیوریاں چڑھا کر ناگواری کے ساتھ کہا ۔

"مجھے خود یقین نہیں آتا کہ میرے مہمان ایسے ہو سکتے ہیں لیکن حکمِ حاکم مجھ جیسے مجبور لوگوں کے لیے مرگِ مفاجات سے کم نہیں ہوتا ۔



مجھے حکم ملا ہے کہ تم لوگ پولیس کی کلیئرنس کے بغیر ہوٹل نہیں چھوڑ سکو گے ۔ تھوڑی دیر میں پولیس کا عملہ اس بارے میں قانونی احکام بھی تم تک پہنچا دے گا اور میں بری الذمہ ہو جاؤں گا ۔"

"اور اگر ہم ابھی باہر یا اپنے وکیل سے ملنے کے لیے جانا چاہیں ؟" میں نے تُند لہجے میں سوال کیا ۔

"مجھے افسوس ہے کہ ایسا نہ ہو سکے گا کیونکہ پولیس کے آنے تک تمھیں روکے رکھنا میری ذمّے داری ہے اور میں نے اپنا سارا عملہ اسی فلور پر مامور کر دیا ہے ، وہ تمھیں کسی قیمت پر نہیں نکلنے دے گا ۔ تم چاہو تو فون کر کے اپنے وکیل کو یہاں طلب کر سکتے ہو ۔ مجھے اس کا پتا بتا دو تو میں اپنا آدمی اس تک بھیج دوں گا ۔"

"عجیب زبردستی ہے ۔" میں نے کندھے اُچکا کر تلخ لہجے میں کہا ۔ "خیر ہم تھوڑی دیر ان کا انتظار کیے لیتے ہیں لیکن اپنے عملے سے کہہ دو کہ پولیس کی آمد سے پہلے ہمیں بالکل ڈسٹرب نہ کیا جائے تاکہ ہم اس ذہنی جھٹکے سے سنبھل کر اپنے دفاع اور قانونی حقوق کے بارے میں کچھ سوچ سکیں ۔"

"یہ میں کر سکتا ہوں ۔" وہ سعادت مندانہ انداز میں بولا ۔ "مجھے اُمید ہے کہ تم میری مجبوریوں کو سمجھ رہے ہو گے ۔ میں ان کے اس غیر قانونی حکم کی تعمیل سے انکار کر سکتا تھا لیکن وہ کوئی نہ کوئی بہانہ پیدا کر کے کل ہی اس ہوٹل میں تالے ڈلوا دیں گے ۔ ان کی مخاصمت مول لے کر ہم لوگ ایک دن بھی نہیں پنپ سکتے ۔"

"ہم سب سمجھتے ہیں ..... اب تم جاؤ اور ہمیں تنہا چھوڑ دو ۔" میں نے اکتائے ہوئے لہجے میں کہا اور وہ تیزی کے ساتھ باہر نکل گیا ۔ میں نے چابی گھما کر دروازہ نہ صرف مقفل کر دیا بلکہ بولٹ بھی چڑھا دیا تاکہ دروازہ گرائے بغیر کوئی اندر داخل نہ ہو سکے ۔

صورتِ حال بہت تیزی کے ساتھ ایک خاص رُخ اختیار کر چکی تھی اور ہمارے پاس زیادہ وقت نہیں تھا ۔ دوسری طرف بدحواس مینیجر نے یہ خوش خبری بھی سنا دی تھی کہ اس نے عارضی طور پر سارے محاذ خالی کر کے اپنا تمام لشکر ہمارے فلور پر جھونک دیا تھا لہٰذا میں نے پھرتی کے ساتھ رقم سے بھرا ہوا کٹ بیگ اپنی پشت پر لاد لیا تاکہ اس کی وجہ سے سلطان شاہ کو کوئی دشواری نہ ہو اور کمرے کی واحد بتی گُل کر کے ہم دونوں ایک مرتبہ پھر کمرے کی عقبی سمت میں کھلنے والی کھڑکی کی طرف بڑھ گئے ۔

جب سلطان شاہ ڈرین پائپ کی سمت والا پٹ کھول کر چوکھٹ پر چڑھا تو لمحہ بھر کے لیے مجھے لالچ آیا کہ اپنا پروگرام بدل دوں ، براہِ راست نیچے اُتر کر ہم کافی وقت بچا سکتے تھے لیکن امکانی خطرات کے پیشِ نظر میں نے نظرِ ثانی کا ارادہ اسی وقت منسوخ کر دیا ۔ میرے دیکھتے ہی دیکھتے سلطان شاہ نے آہنی ڈرین پائپ پر اپنی گرفت کی مضبوطی کا اندازہ لگایا اور پھر وہ جھولتا ہوا کھڑکی کے فریم سے پہلو میں روپوش ہوگیا ۔

میں نے کھلی ہوئی کھڑکی میں سے سر باہر نکال کر دیکھا تو وہ کسی دشواری کے بغیر ہتھیلیوں اور پنجوں کے بل کسی بندر کی طرح چھت کی طرف جا رہا تھا ۔ اپنا دل مضبوط کر کے میں بھی اسی لمحے چوکھٹ پر چڑھ گیا ۔ اس وقت تک ہوٹل کے عقب میں کوئی تبدیلی رونما ہوئی تھی نہ نیچے سے کسی نے سلطان شاہ کو دیوار سے چپکے دیکھ کر للکارا تھا اگر اس طرف ہوٹل کا کوئی محافظ موجود تھا تو وہ یقیناً عمارت سے اتنا قریب رہا ہوگا کہ اس کے لیے اندھیرے میں کھڑی دیوار پر اوپر کی طرف رینگتے ہوئے کسی ہیولے کو دیکھنا ناممکن تھا ۔

سلطان شاہ کے اوپر پہنچ کر غائب ہونے سے پہلے میں بھی کھڑکی کے راستے کمرہ چھوڑ کر ڈرین پائپ پر آچکا تھا اس وقت پہلی بار مجھے خوف لاحق ہوا کہ اگر میرے ہاتھ پھسل جائیں تو پچاس فٹ کی مسافت کے بعد زمین سے اتنا شدید تصادم ہو کہ ساری ہڈیاں بکھر کر رہ جائیں پھر فوراً ہی ایک دوسری افتاد شروع ہوئی تو بے اختیار مجھے اپنی عجلت اور حماقت پر غصّہ آگیا ۔ اوپر سلطان شاہ کی نقل و حرکت کے نتیجے میں زنگ اور زنگ کی پپڑیاں ، آہنی پائپ اور دیوار سے ٹوٹ کر براہِ راست میرے اُوپر آ رہی تھیں ۔ اس وقت مشکل یہ تھی کہ میں نہ اپنے کمرے میں واپس لوٹ سکتا تھا نہ اُوپر سر اُٹھا کر سلطان شاہ کی پوزیشن دیکھ سکتا تھا ۔ اس وقت اگر میری آنکھ میں ذرا سا بھی کنکر گر جاتا تو میرے لیے پائپ پر اپنی گرفت برقرار رکھنا محال ہو کر رہ جاتا ۔

میں کئی ثانیوں تک یوں ہی بے حس و حرکت پائپ پر ایک ہی جگہ چپکا رہا جب اوپر سے آنے والی آخری بوچھاڑ کے بعد کئی سیکنڈ تک سکون رہا تو میں نے سر اُٹھایا ۔ اوپر پائپ خالی تھا اور سلطان شاہ بحفاظت چھت پر پہنچ چکا تھا میں نے اپنے ڈالروں سے بھرے ہوئے تھیلے سمیت آہستہ آہستہ اوپر بڑھنا شروع کر دیا ۔

بظاہر وہ چودہ پندرہ منٹ کی مسافت تھی لیکن جسم اور اعصاب کے لیے وہ فاصلہ قیامت سے کم نہیں تھا ۔ چھت کی تین فٹ اونچی منڈیر کے پار سلطان شاہ میرا منتظر تھا لیکن وہاں پہنچتے ہی چند بڑے بڑے پنکھوں اور مشینوں کے ہلکے سے شور نے مجھے چونکا دیا اور پھر مجھے چھت پر مختلف مشینوں اور بھانت بھانت کے پتلے موٹے پائپوں پر مشتمل وہ جال بھی نظر آگیا جو عمارت کو مرکزی طور پر گرم یا ٹھنڈا رکھنے کے لیے چھت پر پھیلایا گیا تھا ۔

'بُرے پھنسے ۔' میں نے دل ہی دل میں سوچا اور سلطان شاہ سے پوچھا ۔ "پلانٹ کے کسی اٹینڈنٹ سے تو سامنا نہیں ہوا ؟"

"مجھے بھی اُوپر آتے ہی یہی فکر لاحق ہوگئی تھی ۔" اس نے پُراعتماد لہجے میں کہا ۔ "تمھارے پہنچنے سے پہلے میں پوری چھت کا جائزہ لے چکا ہوں ، یہاں ہمارے سوا چڑیا کا بچّہ بھی نہیں ہے لیکن ایک بُری خبر ہے کہ زینوں والا دروازہ مقفل ہے ۔"

میں نے اپنے کالر اور لباس سے کچرا جھاڑا اور پھر ہم دونوں محتاط چھاپا ماروں کی طرح پائپوں اور ڈکٹس کو عبور کرتے ہوئے اس طرف

چل دیے جدھر سلطان شاہ نے زینوں والا دروازہ دیکھا تھا۔

چوبی دروازہ نہ صرف مقفل بلکہ کافی مضبوط تھا۔ چھت پر سینٹرل ہیٹنگ اور کولنگ پلانٹ نصب ہونے کی وجہ سے جگہ جگہ خاصا کاٹھ کباڑ جمع تھا۔ میں نے اسی میں سے ایک موٹا سا تار تلاش کیا اور اس کا سرا قدرے موڑ کر ہضمی قفل کے کی ہول میں داخل کر دیا۔

ابھی میں تالے کے ایک آدھ ہی لیور کو ہلا پایا تھا کہ خفیف سے کھٹکے کے ساتھ تار میری گرفت کے ساتھ ہی سوراخ سے نکل کر فرش پر گر پڑا اس سے پہلے کہ میں کچھ سمجھ پاتا ایک جھٹکے سے دروازہ کھلا پھر شاید آنے والا ہمیں دیکھ کر چیخنے ہی والا تھا کہ سلطان شاہ نے ایک ہاتھ سے اس کی وردی کا گریبان تھام کر دوسرا ہاتھ اس کے دہانے پر جما دیا۔ اس اثنا میں میں ہیم گن نکال چکا تھا جسے دیکھتے ہی آنے والے کے اوسان خطا ہو گئے۔

"یہ بے آواز ہتھیار ہے... چیخنا چاہا تو تمھیں بھی ہمیشہ کے لیے خاموش کر دے گا۔" میں نے غراتے ہوئے کہا اور سلطان شاہ نے اسے گریبان سے اُوپر کھلی چھت پر گھسیٹ لیا۔

"میں ایک غریب مکینک ہوں۔" وہ ٹوٹی پھوٹی انگریزی میں گھگھیاتے ہوئے بولا۔ "شام کی شفٹ کے لیے کل پُرزوں کی آخری ریڈنگ لینے آیا تھا... گیارہ بجے رات والوں کے آنے سے پہلے یہ میرا معمول ہے۔ ... مجھے تم سے کوئی تعرض نہیں ہے۔ میں اپنی زبان بند رکھوں گا۔"

وہ ایک غریب محنت کش تھا جو اپنے فرائض کی بجا آوری میں اتفاقاً ہی ہماری زد میں آگیا تھا اور پھر اس نے دروازے کا قفل کھول کر ہماری ایک مشکل بھی آسان کی تھی لہٰذا میں نے ہیم گن کو فضا میں اُچھال کر اس کی نال اپنی گرفت میں لے لی اور اس کا آہنی دستہ نپے تُلے انداز میں اس کی کنپٹی پہ بجا دیا۔

سلطان شاہ نے اس وقت اس کا دہانہ پوری قوت سے دبوچا ہوا تھا لہٰذا وہ مجبور و بے کس قیدی کوئی اضطراری آواز بھی نہ نکال سکا اور خاموشی کے ساتھ فرش پر ڈھیر ہو گیا۔ مجھے یقین تھا کہ جب تک اسے ہوش آئے یا رات کی شفٹ والے اسے دریافت کریں، ہم ہوٹل کی حدود سے بہت دور نکل چکے ہوں گے۔

زینوں پر رہنمائی میں نے سنبھال لی۔ ہیم گن میرے ہاتھ میں تھی سلطان شاہ بھی ایکسپلوڈر کے استعمال کے لیے پوری طرح تیار تھا۔ دو سیڑھیاں طے کر کے میں نے اوپر ہی سے اسٹیر ہال میں جھانکا لیکن وہاں نیچے سے اوپر تک سناٹا چھایا ہوا تھا۔ چوتھی منزل تک کے زینے ہم نے بہت احتیاط کے ساتھ پھونک پھونک کر طے کیے کیوں کہ منیجر کی زبانی ہمیں چوتھی منزل پر ہونے والے غیر ضروری اجتماع کی اطلاع مل چکی تھی۔ جب وہاں تک میدان صاف ملا تو بقیہ زینے ہم نے دوڑتے ہوئے عبور کیے اور دوسری منزل کا دروازہ کھول کر رہائشی کمروں والی ایک راہداری میں داخل ہو گئے۔

راہداری حسبِ توقع ویران پڑی ہوئی تھی آگے چل کر داہنی سمت والے کوریڈور کے آخری سرے پر شیشے کے ایک دروازے پر فائر ایگزٹ کے الفاظ سرخ رنگ میں چمک رہے تھے ہم تیز تیز قدموں سے اسی طرف ہو لیے۔ اس وقت ہماری کامیابی کا سارا دارومدار اسی ایک امر پر تھا کہ راستے میں ہماری کسی سے مڈبھیڑ نہ ہو اور محض اسی احساس کے تحت ہم نے ہنگامی اخراج کا راستہ اختیار کیا تھا۔

ہنگامی اخراج کے دروازے کی دوسری جانب چند فٹ کی راہداری کے اختتام پر کشادہ گردشی زینے نظر آئے جو اوپری منزلوں سے براہِ راست عمارت کے باہر ہی باہر نیچے آنے کے لیے استعمال کیے جا سکتے تھے۔ ان آہنی زینوں پر احتیاط سے نیچے اُترتے ہوئے میں نے یہ جائزہ لے لیا تھا کہ اس وقت وہ علاقہ بالکل ویران پڑا ہوا تھا مسافروں کے لیے ادھر کوئی کشش نہیں تھی اور نہ ہی ہوٹل والوں نے اس طرف کسی چوکیدار وغیرہ کی ضرورت محسوس کی تھی۔

"میرا خیال ہے کہ گاڑی ہوٹل کی پارکنگ لاٹ سے ہی اٹھائی جائے۔ اس وقت وہی جگہ سب سے بہتر رہے گی۔" سلطان شاہ نے آخری چند زینے عبور کرتے ہوئے کہا اور میں سر ہلا کر رہ گیا۔

ہوٹل سے نکل کر ہم عمارت کے پہلو میں احاطے کی دیوار کے ساتھ پارک کی ہوئی گاڑیوں کی طرف بڑھے تو راستے میں ایک آہنی زنجیر کے سوا کوئی رکاوٹ حائل نہیں تھی البتہ آگے گاڑیوں کی نکاسی کے راستے پر دربان کی چوکی نظر آ رہی تھی جو غالباً غیر آباد نہیں تھی۔

پاکستان میں کاروں کی چوری کا اتنا رواج ہو گیا ہے کہ گاڑی کو مقفل کرنے کے بعد بھی مالک کو ہر لمحے اس کے غائب ہونے کا دھڑکا لگا رہتا ہے لیکن فرانس میں غالباً یہ مرض زور پکڑ کر آخر کار دم توڑ چکا تھا کیوں کہ دُھندلائی ہوئی روشنی میں نیچے جھک کر جب ہم نے کاروں کے دروازوں پر طبع آزمائی شروع کی تو چوتھی کار کا دروازہ غیر مقفل مل گیا اور ہم دونوں اطمینان سے اس میں داخل ہو گئے۔

اگنیشن میں چابی بھی موجود تھی۔ میری دانست میں اس کا تعلق کسی مقامی رواج سے نہیں تھا بلکہ وہ قدرت کی طرف سے ہم دونوں کے لیے ایک انعام تھا۔ اگلے ہی لمحے جاپانی ساخت کی ایک سیاہ ٹویوٹا کرولا کا انجن اسٹارٹ ہوا اور میں نے کار ریورس میں قطار سے باہر نکال لی اور جب ہم نکاسی کے راستے کی طرف روانہ ہوئے تو نگراں نے دور ہی سے ہیڈ لیمپس کی روشنی دیکھ کر رکاوٹ والی زنجیر ڈال دی

بات پھر وہیں آ گئی کہ لیون میرے لیے ایک اجنبی شہر تھا جس کے راستوں سے میں بالکل لاعلم تھا جب کہ ہم زیادہ دیر تک شہر میں بھٹکنے کا خطرہ مول نہیں لے سکتے تھے اس لیے میں نے ذرا بھی توقف کیے بغیر کار داہنی طرف موڑ دی۔ مجھے اتنا یاد تھا کہ میں کچھ دیر قبل اسی طرف سے ہوٹل واپس آیا تھا۔

"خدا کا شکر ہے کہ ہم ہوٹل سے خیریت کے ساتھ نکل آئے شاید ابھی



تک پولیس کی نفری وہاں نہیں پہنچی ورنہ بھاگ دوڑ کے کچھ آثار ضرور نظر آتے۔" سلطان شاہ بولا۔

"پولیس آ چکی ہوگی۔" میں نے پُر یقین لہجے میں کہا۔ "جب تک وہ بند دروازہ توڑ کر اندر داخل نہیں ہوں گے انھیں اصل صورتِ حال کا اندازہ ہی نہیں ہو سکے گا۔"

"اب پولیس جانے اور ہوٹل کی انتظامیہ جانے لیکن سوال یہ ہے کہ ہم کدھر جا رہے ہیں؟"

"سچی بات تو یہ ہے کہ مجھے خود کچھ علم نہیں۔" میں نے اپنی پشت سے رقم کا تھیلا الگ کرتے ہوئے کہا کیوں کہ وہ میرے لیے ڈرائیونگ میں رکاوٹ کا سبب بن رہا تھا۔ "میری کوشش یہ ہے کہ ہم کسی بس اسٹینڈ کی طرف جا نکلیں تو اس کار سے گلو خلاصی ہو جائے گی۔ بس کے ذریعے سفر کرنے میں ہم راستوں کی فکر سے بھی بچ جائیں گے۔"

"ایلی نور زندہ ہوتی تو اس وقت ہم اسی کار سے فرار ہو سکتے تھے۔" سلطان شاہ نے میری پشت سے رقم کا تھیلا لیتے ہوئے متاسفانہ لہجے میں کہا۔

ایلی نور کا نام آتے ہی میں اداس ہو گیا۔ اس کا کردار بُرا بھلا جیسا بھی رہا ہو، وہ ایک مخلص لڑکی تھی اور گن بوٹ پر مجھ سے پہلی ملاقات کے بعد سے اس کے رویّے میں ایک قابلِ احترام تسلسل پایا جاتا تھا۔ میں اس سے شی کے ایک آئی مین کی حیثیت سے متعارف ہوا تھا لیکن بعد میں ڈینی کی حیثیت کا اعتراف کر لینے کے بعد بھی میں اس کے طرزِ عمل میں کوئی تبدیلی محسوس نہ کر سکا۔ وہ ہر مرحلے پر دل و جان کی گہرائیوں سے ہمارا ساتھ دیتی رہی اور آخر کار تعاون کے اسی جذبے کی بھینٹ چڑھ گئی لیکن اس کی موت رائیگاں نہیں گئی تھی اس نے اپنے آخری سانسوں سے مجھ کو ایک نئی زندگی عطا کی تھی ورنہ اس وقت میں لیون کی سڑکوں پر سفر کرنے کے بجائے کسی حوالات کی آہنی سلاخوں کے پیچھے قید ہوتا اور لوسیلا اپنے آقا سے اپنی کارکردگی کا خراج وصول کر رہی ہوتی۔

ابھی ہم اس سڑک پر کچھ ہی دور گئے تھے کہ اچانک مخالف سمت سے پولیس کی دو گاڑیاں سائرن بجاتی ہوئی برق رفتاری کے ساتھ نمودار ہوئیں اور آناً فاناً میں ہمارے قریب سے گزر کر ہوٹل کی طرف چلی گئیں۔

"شاید انھیں اصل صورتِ حال کا علم ہو گیا ہے۔" سلطان شاہ نے تبصرہ کیا۔

"ان سے زیادہ مجھے اب اپنی فکر لاحق ہو رہی ہے۔" میں نے عقب نما آئینے میں پیچھے کا جائزہ لیتے ہوئے کہا۔ "پتا نہیں کہ ہمیں لیون سے نکلنا نصیب بھی ہوتا ہے یا نہیں۔"

"کیا بات ہے؟ تم ایک دم ہی مایوس نظر آنے لگے ہو؟" سلطان شاہ نے چونک کر سوال کیا۔

"تم ڈرائیونگ سیٹ پر ہوتے تو تمھارا ردِ عمل بھی مختلف نہ ہوتا۔" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔ "ہوٹل سے نکلنے کے چند ثانیوں بعد ہی ایک کار ہمارے پیچھے لگ گئی تھی جو کسی بھی قیمت پر آگے نکلنے کے لیے تیار نہیں ہے بس اسی کی طرف سے فکر لاحق ہو رہی ہے۔"

سلطان شاہ نے مڑ کر پیچھے کا جائزہ لیا پھر بولا۔ "یہ شی والے تو ہرگز نہیں ہو سکتے۔"

"کیا ان کے ہیڈ لیمپس سے ہی اندازہ لگا لیا تم نے؟" میں نے تلخ ہنسی کے ساتھ کہا۔ "ایسے مواقع پر شتر مُرغ کی طرح خوش فہمی میں مبتلا ہونا بہت نقصان دہ ثابت ہوتا ہے۔"

"وہ لوگ لیون میں پچھلے چند گھنٹوں میں پے در پے تین بار زک اٹھا چکے ہیں۔ تمھیں گھیرنے کے چکر میں لوسیلا ماری گئی، ایلی نور کے اغوا کی کوشش ناکام ہوئی اور اب ہم ان کی ساری پیش بندیوں کے باوجود اپنے ہوٹل سے نکل بھاگے ہیں۔ وہ جارحانہ مزاج کے قاتلوں اور مجرموں کا ٹولہ ہے اس وقت وہ سخت اشتعال کے عالم میں ہوں گے۔ ان سے میں یہ امید نہیں رکھ سکتا کہ وہ ٹھنڈے ماتھے سے ہمارا تعاقب کرتے رہیں گے۔ وہ ہوتے تو اب تک ہمارا راستہ روک کر چاند ماری کا آغاز کر چکے ہوتے بلکہ ہمیں ہوٹل سے زیادہ دور بھی نہ نکلنے دیتے۔"

عملی لحاظ سے اس کی بات میں وزن تھا لیکن اپنی تمام تر آتش مزاجی کے باوجود وہ لوگ احکام کے پابند تھے اگر اُنھیں صرف تعاقب کا حکم دیا گیا تھا تو وہ اپنے اشتعال کو فراموش کر کے ہمارا پیچھا کرنے پر مجبور تھے۔ یہ بھی ممکن تھا کہ اس طرح وہ لوگ ہماری نئی منزل کا سراغ لگا کر ہمارے مقامی مددگاروں تک رسائی حاصل کرنے کی فکر میں ہوں۔ ان کا مدّعا کچھ بھی رہا ہو، یہ بات طے تھی کہ اُنھوں نے چھُپ کر تعاقب کرنے کی کوشش نہیں کی تھی بلکہ آغاز ہی سے ہمیں یہ احساس دلا دیا تھا کہ ہم کسی کی نظروں میں آ چکے ہیں۔

مجھے یہ خیال بھی آیا کہ کہیں وہ سادہ پوش پولیس والوں کی کوئی جماعت نہ ہو جسے ہوٹل سے نکلنے والوں کی نگرانی پر مامور کیا گیا ہو، لیکن یہ نظریہ بالکل ہی بے وزن تھا۔ اگر وہ اسی طرح ہر کار کا تعاقب کرتے تو ہوٹل پر سیکڑوں کی نفری بھی کم پڑ سکتی تھی، اگر وہ پولیس والے ہوتے تو اس امر کے مجاز تھے کہ ہوٹل سے نکلتے ہوئے ہمیں روک کر چیکنگ کرتے، اُنھیں چوروں کی طرح ہمارا پیچھا کرنے کی بظاہر کوئی مجبوری لاحق نہیں تھی۔

اچانک اُنھوں نے ایک نئی حرکت کی اور پیچھے سے تین بار ڈپر مارے، تیسری بار اُن کے ہیڈ لیمپس کی روشنی تیز ہو کر مدھم ہوتے ہی ان کی رفتار بڑھی اور وہ گاڑی یک بیک ہمارے بہت قریب آ پہنچی۔

"یہاں سڑک خالی پڑی ہے۔ وہ شرارت پر آمادہ نظر آتے ہیں۔" سلطان شاہ نے پُر تشویش لہجے میں کہا۔

"آگے نکلنے کے بجائے عقب سے اتنے قریب آکر وہ حماقت کر رہے ہیں۔" میں نے اُلجھن محسوس کرتے ہوئے جواب دیا۔ "شرارت کرنا ہوتی تو وہ ہمارا پچھلا ٹائر ناکارہ کر چکے ہوتے۔"

"ہو سکتا ہے کہ وہ غیر مسلح ہوں۔" سلطان شاہ کے منہ سے نکلا۔

"ہمارے ہوٹل میں ریوڑیاں نہیں بٹ رہی تھیں... اگر وہ شرارت پر آمادہ ہیں تو مسلح ضرور ہوں گے۔"

اچانک ایک بار پھر پچھلی کار کا فاصلہ بڑھنے لگا اور اُنھوں نے دوبارہ تین ڈیپر دینے کے بعد رفتار بڑھائی اور ہماری کار سے بمشکل چند گز دور رہتے ہوئے بار بار ڈپر دینے شروع کر دیے۔

معاً مجھے خیال آیا کہ وہ بدخواہ ہوتے تو اب تک نہ جانے کیا کچھ کر گزرے ہوتے۔ ان کی تمام حرکتوں میں قدرے دوستانہ انداز نمایاں تھا اور وہ شاید ہمیں رُکنے کا اشارہ دے رہے تھے۔

"تم رُک کر حماقت کرو گے۔" سلطان شاہ میری بات سنتے ہی بولا۔ "روکنا چاہتے تو وہ آگے آکر بڑی آسانی سے ہمارا راستہ مسدود کر سکتے تھے، اس آنکھ مچولی کی کوئی ضرورت نہیں تھی۔"

"انہیں ہم سے خطرہ ہے، آگے نکلنے کی کوشش میں وہ ہمارے ہتھیاروں کا نشانہ بن سکتے ہیں۔ وہ ہماری ذہنی اور اعصابی کیفیت سے پوری طرح باخبر ہیں اس لیے ہم سے دور رہ کر اپنے دوستانہ جذبات کا یقین دلانے کی کوشش کر رہے ہیں۔ میرا خیال ہے کہ رُک کر ہم خسارے میں نہیں رہیں گے۔"

ڈیش بورڈ کی روشنیوں کے انعکاس میں اس کے چہرے پہ گہری تشویش کے آثار نظر آئے لیکن اس نے زبان سے کچھ نہیں کہا اور میں نے رفتار کم کرتے ہوئے گاڑی سڑک کے کنارے روک دی۔ پیچھے لگی ہوئی گاڑی بھی اسی انداز میں ہم سے چند گز دور رُک گئی۔

"میں ویرا ہوں۔" انجن کی آواز معدوم ہوتے ہی پچھلی کار سے بلند آہنگ آواز آئی اور میں دیوانہ وار اسٹیرنگ چھوڑ کر نیچے اُتر گیا۔ دوسری کار کی ڈرائیونگ سیٹ سے ویرا اُتری اور پھر والہانہ انداز میں مجھ سے بغل گیر ہو گئی۔ سلطان شاہ ہم سے چند قدم دور سر جھکائے بُرے بُرے منہ بنا رہا تھا۔

"خدا کا شکر ہے کہ تم نے عقل سے کام لیا۔" وہ مجھ سے الگ ہوتے ہوئے ایک گہرا سانس لے کر بولی۔ "میں ڈر رہی تھی کہ کہیں تم مرنے مارنے پر نہ تُل جاؤ... یہ کار تو شاید چوری کی ہو گی۔"

"ظاہر ہے... یہ بتاؤ کہ تم اچانک ہم تک کیسے پہنچ گئیں؟" ان سنگین لمحات میں ویرا کو اپنے رُوبرو دیکھ کر مجھے اپنی آنکھوں پر یقین نہیں آ رہا تھا۔ چیتھام میں اسٹیوارٹ سلائٹ کے حوالے کرنے کے بعد ہم سے اس کا رابطہ مفقود تھا اور اب وہ اچانک ہی لیون کی اس شاہراہ پر ہم سے آملی تھی۔

"جلدی سے میری گاڑی میں آجاؤ۔" وہ اپنے گلے سے جھولتی ہوئی دوربین سے کھیلتے ہوئے بولی۔ "راستے میں باتیں ہوتی رہیں گی۔ مجھے ڈر تھا کہ آج رات تم ہوٹل سے نہیں نکل سکو گے لیکن تم دونوں نے واقعی کمال کر دکھایا ہے، میں سوچ رہی تھی کہ تم پائپ سے نیچے اُترو گے لیکن تم نے مشکل مگر محفوظ راستہ اپنایا تھا۔"

اس کی زبان سے وہ تفصیل سن کر میں حیران رہ گیا، ویسے تو حیران کن بات یہ بھی تھی کہ اس کے جسم پر پوری فوجی وردی موجود تھی جس میں وہ بہت شاندار لگ رہی تھی لیکن اس سے اس بارے میں کوئی بات کیے بغیر ہم دونوں اس کی کار میں سوار ہو گئے اور سیاہ ٹویوٹا کراؤن کو وہیں لاوارث چھوڑ کر ہمارا کارواں آگے بڑھ گیا۔

"بریسٹ کے بحری اڈّے کی تباہی کی خبر سے مجھے تمہارا پہلا سراغ ملا تھا۔" چند ثانیوں کے خوش گوار سکوت کے بعد وہ بولی۔ "لندن میں شی کے قریبی حلقوں میں یہ خبر عام تھی کہ فرنچ گن بوٹ کے عملے نے روزالی نامی جہاز سے کھلے سمندر میں چند قیدی پکڑے تھے جنھوں نے کسی طرح گن بوٹ پر قبضہ کر کے بریسٹ کے بیس اسٹیشن کو تباہ کر دیا اور خود گن بوٹ سمیت گہرے پانیوں کی طرف فرار ہو گئے۔ اس سنگین حادثے پر شی میں ریڈ الرٹ کے احکام جاری کر دیے گئے۔ روزالی کا نام آنے کی وجہ سے میرا ذہن لامحالہ تمہاری طرف گیا۔ مجھے اندازہ تھا کہ اب تمہارے خلاف ساری مہم فرانس میں بل ایتھی کی نگرانی میں زور پکڑے گی۔ اس لیے میں فوری طور پہ پیرس پہنچ گئی۔ لیکن میرے وہاں پہنچنے سے قبل ہی بل ایتھی کے آدمیوں سے تمہارے تصادم کا آغاز ہو چکا تھا اسی اثنا میں گن بوٹ کا سراغ مل گیا جو شاید تم نے ابوالبحر والوں کے ہاتھ پرل بیچ پر فروخت کر دی تھی۔ شی والوں نے گن بوٹ پر دوبارہ قبضہ کرنا چاہا لیکن کھلے سمندر میں ایک خونریز تصادم کے بعد ابوالبحر والوں نے خود ہی اس نادرالوجود جنگی کشتی کو غرقاب کر دیا۔ ابوالبحر والوں کے ساتھ تمہارے سودے کی تصدیق گن بوٹ کے اس عملے نے کی تھی جو پیرس پہنچنے پر پکڑا گیا تھا لیکن بل ایتھی نے مجھے اُن میں سے کسی کے قریب نہ جانے دیا۔ بڑی جدّوجہد کے بعد جب مجھے یہ معلوم ہوا کہ تم پیرس کے پارک ہوٹل میں مقیم ہو تو میں وہاں پہنچی لیکن تم اس سے پہلے ہی وہاں سے نکل گئے تھے۔ بعد میں ہوٹل کی نگرانی کرنے والے کی لاش نے یہ ثابت کر دیا کہ تم روپوش ضرور تھے مگر پیرس میں ہی مقیم تھے۔"

وہ گزرے ہوئے واقعات کے بارے میں اپنی معلومات کا خلاصہ دُہرا رہی تھی اور میں حیرت سے اس کی کہانی سُن رہا تھا۔ مجھے یقین نہیں آ رہا تھا کہ اس نے ہمیں سمندر میں ہانکنے کے بعد ہمارے بارے میں اس حد تک باخبر رہنے کی کوشش کی ہو گی لیکن اس کا کہا ہوا ہر ایک لفظ اس کی صداقت کا آئینہ دار تھا۔

"کل رات گئے تم نے پیرس میں جو ہولناک کھیل شروع کیا، وہ اب تک ایک ڈراؤنے خواب کی طرح شی والوں کے اعصاب پر سوار ہے۔" وہ اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہہ رہی تھی۔ "پارک ہوٹل کی نگرانی کرنے والے ٹیکسی ڈرائیور کی لاش کے بعد فلیٹ سے تین لاشیں ملیں، تین پولیس افسر مارے گئے اور بل ایتھی بھی بے رحمی کے ساتھ مار ڈالا گیا۔ تم یقین کرو کہ اب شی پر تمہارے نام کی دہشت بیٹھ گئی ہے۔ ریلوے اسٹیشن کی پارکنگ لاٹ سے بل ایتھی کی لینڈ روور دریافت ہونے پہ لوگوں کو بڑی حیرت ہوئی کہ اس قدر سنگین تصادم کے بعد تم پیرس سے دور نکلنے کے بجائے دوبارہ شہر میں داخل ہوئے تھے۔ ٹرین کے ذریعے تمہارے فرار کی خبر پاتے ہی جمی لائیڈ نے شی کے بڑوں کو بتا دیا تھا کہ تمہاری اگلی منزل لیون ہو گی کیونکہ ایلی نور تمہارے ساتھ تھی اور وہ اسی علاقے کی رہنے والی تھی۔ ان اطلاعات کے بعد میں جہاز سے لیون آگئی۔ میرا مقصد صرف اتنا تھا کہ تمھیں اپنے جنون سے باز رکھ سکوں۔ اس وقت شی کے کُتّے تمہارے لہو کے پیاسے ہو رہے ہیں۔ حد تو یہ ہے کہ پچھلے تین دن سے ساری کاروباری مصروفیات ترک کر کے ہر شخص تمھیں تلاش کرتا پھر رہا ہے اور تم اُن کے مقابلے میں بالکل تنہا ہو۔ تمہارا ذہن اور اعصاب تھک سکتے ہیں اور اپنی کسی غلطی کے نتیجے میں تم بے موت مارے جاؤ گے۔"

"تو تم چاہتی ہو کہ میں ہاتھ پیر چھوڑ کر کسی ڈربے میں محبوس ہو جاؤں۔ تاکہ تمہارے چہیتے جب چاہیں میرے گلے میں رسّی کا پھندا ڈال کر مجھے لے جائیں۔" میں نے کہا۔

"ہرگز نہیں۔" وہ پُرزور لہجے میں بولی۔ "تمھیں مسلسل بھاگتے بھاگتے کافی مدّت گزر گئی ہے اور تمھیں آرام کی ضرورت ہے میرا مشورہ ہے کہ تم دو تین ہفتوں کے لیے اپنی تمام تر سرگرمیوں کو خیرباد کہہ کر سوئٹزرلینڈ چلے جاؤ اور وہاں آرام کرو۔ سرحد میں عبور کرا دوں گی، میرے کچھ دوست بھی ہیں جو وہاں تمہاری خبرگیری کریں گے۔"

"یہ باتیں بعد میں بھی سوچی جا سکتی ہیں تم نے یہ نہیں بتایا کہ ہم تک رسائی کیسے حاصل ہوئی؟" میں نے پُرتجسس لہجے میں اس سے دریافت کیا۔

"میں یہاں آئی تو ہر طرف سناٹا تھا البتہ شی والوں کو تمہاری طرف سے چوکنا کر دیا گیا تھا پھر شام ڈھلے اچانک خبر آئی کہ کافی ہاؤس کے سامنے ایلی نور ماری گئی ہے میں فوراً جائے واردات پر پہنچی جہاں کافی ہاؤس میں لوسیلا نامی ایک لڑکی کی لاش بھی دریافت ہوئی تھی پھر میرے ہی سامنے پولیس حکّام نے ایلی نور کی جامہ تلاشی لے کر اس کے ہوٹل کا پتا برآمد کیا۔ اور فوری کارروائی کا فیصلہ کر لیا۔ اس مرحلے پر تمھیں فون کرنا خطرناک ہو سکتا تھا لہٰذا میں نے ہوٹل پہنچ کر تمہارے کمرے کا محلِ وقوع دیکھا اور پچھلی سمت سے دوربین کی مدد سے جائزہ لیا تو تم دونوں بندروں کی طرح دیوار سے لپٹے اوپر جا رہے تھے۔ تم دونوں کے غائب ہوتے ہی میں ایک طویل چکر کاٹ کر ہوٹل کے سامنے آئی، مجھے اندازہ تھا کہ اب تم کوئی کار چُراؤ گے لیکن مجھے چند ثانیوں کی تاخیر ہو گئی۔ میں پہنچی تو تم پارکنگ لاٹ سے وہ سیاہ کار باہر سڑک پر نکال رہے تھے لہٰذا میں تمھیں چھیڑے بغیر تمہارے پیچھے ہو لی کیونکہ اس وقت تک ہوٹل پر پولیس دھاوا بول چکی تھی۔"

"قسمت کی بات ہے کہ تم یوں اچانک ہم سے ٹکرا گئیں۔" میں نے ایک گہرا سانس لیتے ہوئے کہا۔ "ورنہ ہمیں تو فکر تھی کہ اس اجنبی شہر سے نکلنے کے لیے کون سا راستہ اختیار کریں۔"

"یہ بتاؤ کہ ایلی نور وہاں کس کے ساتھ تھی؟"

"میرے ہی ساتھ گئی تھی اور باہر میری واپسی کا انتظار کر رہی تھی۔ دراصل وہ شی کے لیے کام کرنے سے پہلے جمی لائیڈ کی کنگ لائنز میں ملازمت کرتی رہی تھی اور اسی کے مشورے پر میں کافی ہاؤس میں جمی لائیڈ کی سیکریٹری سے ملنے گیا تھا جسے میرے بارے میں پہلے سے ہدایات مل ہوئی تھیں اور وہ مجھے پولیس کے حوالے کرنے پر تُلی ہوئی تھی۔ ایلی نور کے دیدہ دلیرانہ قتل پر کافی ہاؤس میں بھگدڑ مچی تو میں بمشکل اُسے ٹھکانے لگا کر وہاں سے زندہ نکل سکا ورنہ اس وقت کسی حوالات کی ہوا کھا رہا ہوتا۔"

"تمھیں یم گن کہاں سے ملی؟" اس کا لہجہ تجسّس آمیز تھا۔ "یہ ہتھیار تو ابھی تک مجھے بھی نہیں دیا گیا۔"

"گن بوٹ کے کپتان سے حاصل کی تھی... چیتھام سے لیون تک کی اس طویل بھاگ دوڑ کے نتیجے میں یہ بات اب پایۂ ثبوت کو پہنچ چکی ہے کہ کنگ لائنز کا مالک اور شی کا سربراہ ایک ہی شخصیت کے دو روپ ہیں۔" میں نے کہا۔ "اور اب جمی لائیڈ کی تلاش میں اِدھر اُدھر بھٹکنے کے بجائے ہمیں براہِ راست کنگ لائنز کو نشانہ بنانا پڑے گا۔"

"لیکن کچھ آرام کے بعد۔" ویرا نے لقمہ دیا۔

"آرام بھی کر لیا جائے گا لیکن یہ تو بتاؤ کہ تمہارے بدن پہ یہ فوجی وردی کیسی نظر آ رہی ہے؟"

"تم فوجی کہہ سکتے ہو۔ فرانس کی اینٹی نارکوٹکس ریزرو فورس میں میں اعزازی میجر کے عہدے پر فائز ہوں۔ اس وردی کی وجہ سے مجھے بہت سے قانونی اختیارات اور رعایتیں مل جاتی ہیں۔ اسی وردی کی وجہ سے میں بروقت تم سے آملی ہوں ورنہ عام لوگوں کو تو پولیس والوں نے ایلی نور کی لاش کے قریب تک نہیں جانے دیا تھا جبکہ میں کارڈ برآمد ہونے تک تفتیش میں پوری طرح شامل تھی۔ میں محض اپنا شناختی کارڈ دکھا کر یورپ کے کسی بھی ملک میں داخل ہو سکتی ہوں، یہ شی کے رسوخ کا ایک ادنیٰ کمال ہے۔"

"اس وردی میں نام کیا ہوتا ہے تمہارا؟" میں نے اُسے چھیڑنے والے لہجے میں سوال کیا۔

"میجر ڈیبرا لائیڈ۔" وہ فخریہ لہجے میں بولی۔ "میں تمہاری طرح نام بدلنے کی عادی نہیں ہوں۔" پھر چونک کر بولی۔ "ارے ہاں، روزالی کا کیا انجام ہوا تھا؟ بے چارا سلائٹ آج تک اُس کی طرف سے فکرمند ہے کہ اُسے کیا حادثہ پیش آیا تھا؟"

"تو اُسے حادثے کی خبر مل گئی تھی؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"نہیں۔" وہ بولی۔ "کئی روز بعد روزالی کے عملے کی پھولی ہوئی لاشیں ساحل سے لگیں تو اندازہ لگا لیا گیا کہ وہ بدنصیب جہاز کسی حادثے کا شکار ہو گیا ہو گا۔"

"گن بوٹ والوں نے اُسے ریموٹ کنٹرولڈ ڈائنا مائیٹ چارج سے اڑایا تھا۔" میں نے قیامت کے اُن لمحات کا تصور کرتے ہوئے کہا۔" اس طرح وہ کھلے سمندروں میں اپنی مَن مانی کارروائیوں کی پردہ پوشی برقرار رکھنا چاہ رہے تھے۔"

"پھر تم نے اُن سب کو کیسے رام کر لیا؟ سُنا ہے کہ گن بوٹ کئی دن تمھارے چارج میں رہی ہے؟"

"سلور آئی!" میں نے فخریہ لہجے میں کہا۔" تمھیں یاد ہے کہ میں نے ڈیلٹا کیمپ سے روانہ ہوتے ہی وہ جادوئی سکہ تم سے کسی بُرے وقت کے لیے لے لیا تھا۔ قید ہونے کے بعد وہی میرے کام آیا اور میں بلامزاحمت اُن کا آئی مین بن بیٹھا۔"

"کمال ہے کہ اس کا ذکر کہیں سننے میں نہیں آیا!" وہ حیرت سے بولی۔

"شاید اب بات پھیل جائے کیونکہ بل ایتھی مارا جا چکا ہے۔ دراصل گن بوٹ کا سارا عملہ اس کی ننجی قید میں تھا اور وہی اصل واقعات سے واقف تھا۔ وہ خود بھی آئی مین تھا اس لیے ایک سکے کی چوری کے راز سے واقف تھا۔ اُس نے دوسروں کو اس بات کی ہوا بھی نہیں لگنے دی تھی۔"

"بل ایتھی کے قتل کے بعد اب تمھارے پاس دو سکے ہو گئے ہوں گے؟" وہ پُراشتیاق لہجے میں بولی۔

"اُمید یہی تھی لیکن بل ایتھی کو اپنے اثر و رسوخ پر اتنا اعتماد تھا کہ وہ سلور آئی اپنے ساتھ نہیں رکھتا تھا۔ مرنے کے بعد اس کی جامہ تلاشی میں بھی سلور آئی نہ مل سکی۔ ویسے وہ مردود بھی حقیقی معنوں میں ایلی نور کا ہی شکار ہوا تھا۔ میں نے تو بس اس کی رسمی کارروائیوں کو پورا کیا تھا۔"

ویرا کے استفسار پر میں اُسے بل ایتھی کے جہنم واصل ہونے کا قصہ سنانے لگا۔

ویرا سے ہماری وہ ملاقات ایک طویل وقفے کے بعد ہوئی تھی اور اس دوران میں نہایت تیز رفتاری کے ساتھ متعدد ایسے اہم واقعات رونما ہو چکے تھے جن کی تفصیلات جاننے کے لیے وہ بہت زیادہ مضطرب تھی اس لیے ڈرائیونگ کرتے ہوئے وہ کُرید کُرید کر مجھ سے سوالات کرتی رہی اور میں اُسے گزرے ہوئے واقعات سے آگاہ کرتا رہا۔

"ہم جا کدھر رہے ہیں؟" ہماری گفتگو میں وقفہ آتے ہی سلطان شاہ اپنی طویل خاموشی سے اُکتا کر آخرکار بول ہی پڑا کیونکہ اس وقت تک کار لیون کی روشن سڑکوں کو پیچھے چھوڑ کر ایک ویران اور تاریک شاہراہ پر کافی دُور آ چکی تھی۔

"ارادہ مونٹ بلانک کے سرحدی علاقے کا تھا جو یہاں سے مشرق میں سوئس سرحد پر ایک گھنٹے کی مسافت پر ہے لیکن اب اسے ملتوی کر کے ہم جنوب میں مارسیلز کی بندرگاہ کی طرف جا رہے ہیں۔" ویرا نے کہا۔

"وقت کی بات کرو۔ اگر سفر طویل ہے تو میں اسی سیٹ پر سو لوں۔" ہماری مسلسل گفتگو سے سلطان شاہ اکتاہٹ کا شکار ہونے لگا تھا ورنہ وہ اس کے سونے کا وقت نہیں تھا۔

"ہمیں تین چار گھنٹے بھی لگ سکتے ہیں، تم چاہو تو اطمینان سے سو سکتے ہو۔" ویرا نے اُسے جواب دیا اور پھر مجھ سے مخاطب ہو گئی۔ یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے وہ میرے ساتھ پیش آنے والے ہر واقعے کی جزئیات جاننا چاہتی ہو۔

"ابھی تک تو تمھاری ہی جرح چل رہی ہے اب کچھ میرے بھی سوال ہیں۔" میں نے اُسے ٹوکتے ہوئے کہا۔

"میں جانتی ہوں کہ تم کیا پوچھو گے۔" وہ ندامت آمیز لہجے میں بولی۔" میں اُس گھڑی کو کوستی ہوں جب میں نے غزالہ کو کراچی سے لندن بھیجنے کا فیصلہ کیا تھا۔ وہ ابھی تک میرے ہاتھ نہیں آسکی، لیکن اس کا موہوم سا بالواسطہ سُراغ ضرور ملا ہے۔"

"وہ کیا؟" میں نے اشتیاق اور اضطرار کے عالم میں سوال کیا۔

"لندن، اس کے مضافات اور لیک ڈسٹرکٹ میں منشیات کا کاروبار کرنے والے آج کل بہت زیادہ ہراساں ہیں کیونکہ ایک عورت نے اُن کے اڈوں پر تباہی نازل کی ہوئی ہے۔ شاید غزالہ نے تمھارے مشن کو عملی طور پر اپنا لیا ہے۔ شی کے تین آدمی بھی اُس کا نشانہ بنے ہیں، وہ سیاہ نقاب میں نمودار ہوتی ہے، خود کو بلیک کوبین کہتی ہے اور تباہی مچا کر کسی نقصان سے دوچار ہوئے بغیر چھلاوے کی طرح غائب ہو جاتی ہے۔"

"شاید یہ کہانی تم نے مجھے دلاسا دینے کے لیے تراشی ہے۔" میں نے تلخ ہنسی کے ساتھ کہا۔" یہ مار دھاڑ غزالہ جیسی نازک اندام دس بار مر کر بھی نہ کر سکے گی۔ وہ اپنا دفاع کرتی رہے تو اسی کو اس کی بڑی کامیابی سمجھوں گا۔"

"یہ میرا ایک موہوم سا خیال ہے۔ یہ میں نے پہلے ہی کہہ دیا تھا۔ جن لوگوں کا اس سے براہِ راست سامنا ہوا ہے، اُن کا خیال ہے کہ وہ سیاہ فام نسل کی کوئی باغی لڑکی ہے جس کا لب و لہجہ بہت زیادہ تُند ہے۔"

"میری سمجھ میں نہیں آتا کہ اس کے لیے میں کیا کروں، اسے کہاں تلاش کروں؟" میں نے بے بسی اور مایوسی کے ساتھ کہا۔

"تم یقین کرو کہ میرے بہتیرے آدمی شب و روز اُس کی تلاش میں مصروف ہیں۔ شی میں اپنے اختیارات سنبھال ہونے کے بعد میں نے تنظیم کے کئی آدمیوں کو بھی اس کام میں لگا دیا ہے لیکن نتیجہ حاصل کرنا میرے بس سے باہر ہے۔"

"میرے نزدیک اہمیت صرف نتیجے کی ہوتی ہے ... میں



پیتھام سے پیرس پھر وہاں سے لیون آیا۔ کچھ کشت و خون ہوا اور اب میں بحفاظت باہر نکل آیا ہوں لیکن میری نگاہوں میں یہ ساری بھاگ دوڑ اور خون ریزی رائیگاں گئی کیونکہ اس دوران میں میں جمی لائیڈ کو براہِ راست کوئی نقصان نہ پہنچا سکا۔"

"اس خیال میں نہ رہنا کہ تم لیون سے بحفاظت نکل آئے ہو، یہاں پولیس کے مواصلاتی ذرائع قابلِ رشک حد تک ترقی یافتہ ہیں، کچھ پتا نہیں کہ کہاں چیکنگ کا سامنا کرنا پڑ جائے۔" میری دانست میں اُس نے نہایت خوب صورتی کے ساتھ موضوع تبدیل کرنے کی کوشش کی تھی جسے میں نے دانستہ کامیاب ہونے دیا۔

"چیکنگ کے وقت تمھاری وردی کس کام آئے گی؟"

"وردی تو ضرور کام آئے گی لیکن میں بم گن اور ایکسپلوڈر جیسے اسلحے کی موجودگی کا کوئی جواب نہیں دے سکوں گی۔ کسی سے سامنا ہو گیا تو کوشش کرنا ہو گی کہ تلاشی کے بغیر گلو خلاصی ہو جائے۔ ویسے سلطان کے تھیلے میں کیا ہے؟"

"گن بوٹ۔" میں نے بے ساختہ کہا اور وہ چونک پڑی جس پر میں نے ہنستے ہوئے اپنی بات کی وضاحت کی۔" گن بوٹ ہم نے دستاویزات کے بغیر محض قبضے کی بنیاد پر فروخت کی تھی۔ اس تھیلے میں بچی ہوئی وہی رقم موجود ہے جو لاکھوں ڈالرز پر مشتمل ہے۔ میرا خیال ہے کہ اس پوری مشق میں جمی لائیڈ کو ہم سے بس یہی ایک زک پہنچی ہے۔"

"زک تو تم اُسے بار بار دیتے رہے ہو ــــ لیون کے ہوٹل سے تمھارے یوں فرار ہونے پر بھی وہ اپنے بال نوچتا رہ گیا ہو گا۔ ہر انا پرست کی طرح وہ بھی ہر بات کو ذاتی سطح پر لیتا ہے۔ اسے تم اُس کی تنگ نظری بھی کہہ سکتے ہو۔"

"یہ نقصانات تو شی کے لامحدود اثاثوں کے مقابلے میں کوئی بھی وقعت نہیں رکھتے۔ تم تصور نہیں کر سکتیں کہ کراچی میں شی نے مجھے کیسے کیسے چرکے لگائے ہیں۔ میری فیکٹری کو آگ لگوا دی گئی، عالی شان مکان تباہ کر دیا گیا۔ ان لوگوں نے مجھے کوڑی کوڑی کا محتاج بنانے میں کوئی کسر نہیں چھوڑی تھی۔"

"اتنا اختیار تو مجھے بھی ہے۔ تم پاکستان پہنچ گئے تو میں شی کے وسائل سے ہی تمھارے سارے نقصانات کا ازالہ کر دوں گی۔ تمھیں اس پر ملال نہیں کرنا چاہیے۔"

"تم مجھے اور میرے مشن کو بددعا دے رہی ہو۔" میں نے سخت لہجے میں کہا اور اس کے استفسار پر بولا۔" میں اپنے ملک سے شی کی تباہی کے مشن پر نکلا ہوں اور تم یہ سوچ رہی ہو کہ میری واپسی پر شی کے دھندے اسی طرح چلتے رہیں گے۔"

"سچ پوچھو تو مجھے نہ تمھارے مشن سے دلچسپی ہے نہ شی کے مفادات سے۔" وہ دو ٹوک انداز میں بولی۔" میں تو صرف اپنے باپ تک رسائی کی خواہاں ہوں تاکہ اس کا گریبان تھام کر اس سے سوال کر سکوں کہ اس میں اور ایک گندے سؤر میں کیا فرق ہے جو دن میں دس نئی ماداؤں کے پاس جاتا ہے لیکن اپنی اولاد کو کبھی نہیں اپناتا۔"

"صرف اس لیے پریشان ہو رہی ہو تو اس کا جواب مجھ سے سن لو۔ وہ مان لے گا کہ دونوں میں کوئی فرق نہیں اور تم اپنے ہونٹ چاٹتی رہ جاؤ گی۔"

"ایسا ہوا تو تم لکھ کر رکھ لو کہ وہ میرے ہی ہاتھوں مارا جائے گا اور پھر شی واقعی شی بن جائے گی کیوں کہ اسے میں چلاؤں گی اور اپنی طرف اٹھنے والے ہر ہاتھ کو بے رحمی سے قلم کر دوں گی تاکہ دوسرے اس سے عبرت حاصل کر سکیں۔"

اس لمحے اچانک ہی مجھے ایک روح فرسا خیال آ گیا جو ویرا سے ملاقات کی خوشی میں اس وقت تک مجھے نہیں سُوجھا تھا۔" تم بتا رہی تھیں کہ اسی وردی میں تم ایلی نور کی لاش کے آس پاس موجود تھیں اس کا مطلب یہ ہوا کہ شی والے لیون میں تمھاری موجودگی سے اچھی طرح نہ صرف واقف ہیں بلکہ یہ بھی جانتے ہیں کہ تم ریزرو فورس کی وردی استعمال کر رہی ہو۔"

"ٹھیک ہے لیکن تم کیا کہنا چاہ رہے ہو، ذرا کھُل کر بات کرو۔"

"بات بالکل کھُلی کھُلی اور سامنے کی ہے۔ جمی لائیڈ ہمارے ساتھ تمھاری ہمدردیوں سے بڑی حد تک واقف ہے بلکہ شاید مجھے تمھارا عاشق سمجھتا ہے۔ ہوٹل سے ہمارے غائب ہونے کے بعد جب لیون میں تمھارا سراغ نہیں ملے گا تو وہ واقعات کی کڑیاں ملائے گا۔ یہ سمجھ لو کہ ہزاروں عورتوں کی بھیڑ میں تم جیسی باوردی عورت الگ پہچان لی جائے گی اور تمھاری وجہ سے ہم بھی بے موت مارے جائیں گے۔ تمھاری یہ طرح دار یونیفارم ہمارے لیے جال ثابت ہو سکتی ہے۔"

"تم یہ کہنا چاہ رہے ہو کہ جمی لائیڈ لیون کے اطراف میں اپنے لوگوں کو میجر ویرا لائیڈ کے پیچھے لگا دے گا؟"

"نہیں، بلکہ یہ کہے گا کہ میجر ویرا لائیڈ کے دونوں ساتھیوں کو پکڑ لیا جائے اور میجر کی ایک نہ سنی جائے۔"

"تو تمھارا خیال ہے کہ میں یہ وردی اُتار دوں۔ واقعی عجیب سچویشن پیدا ہو گئی ہے۔ قانون کے محافظوں کو چکما دینے کے لیے وردی ضروری ہے اور اپنوں سے بچنے کے لیے وردی اُتارنا پڑ رہی ہے۔ میرے پاس تو کوئی دوسرے کپڑے بھی نہیں ہیں جو وردی کی جگہ پہن سکوں۔ اس اہم نکتے کو میں بھی ابھی تک بھولی ہوئی تھی۔"

"اب یہی ہو سکتا ہے کہ تم ٹوپی اور سارے شناختی نشانات اتار کر اپنا کوٹ سلطان شاہ سے بدل لو۔ پولیس والوں سے سامنا ہوا تو تم اپنا شناختی کارڈ استعمال کر سکو گی۔"

میں دیرا سے سوال کیا۔

"پس منظر تم سے ذرا دور ہو جاتا اس لیے ارادہ بدل لیا ہو گا۔" سلطان شاہ نے بے پروائی سے لقمہ دیا۔

"سنجیدگی!" میں نے اسے گھورتے ہوئے خشمناک لہجے میں کہا۔ "یہ نہ بھولو کہ اس وقت ہم شیر کے دہانے میں داخل ہو چکے ہیں۔ اگر ہم اپنی توانائیاں گرد و پیش پر مرکوز رکھنے کے بجائے آپس کی نوک جھونک میں برباد کرتے رہے تو کسی بھی لمحے بے خبری میں مارے جائیں گے۔"

"اچھا ہوا کہ تم نے اس بکھیڑے کو پٹا ڈال دیا۔" دیرا بھی باز نہ آئی پھر جلدی سے موضوع بدلتے ہوئے بولی۔ "مارسیلز کا سربراہ میرا دیرینہ حریف ہے میں اس سے دور رہنا چاہتی تھی لیکن چارلس میراندے کا خیال آتے ہی میں نے اسکیم بدل دی میراندے یہاں بہت بارسوخ اور طاقتور ہے۔ کئی بار ہم ساتھ کام بھی کر چکے ہیں۔ جب تک یہ تمھیں آئی مین سمجھتا رہے گا دل و جان سے تمھارے اشاروں پر ناچتا رہے گا اور لینے باس کو تمھاری موجودگی کی ہوا بھی نہ لگنے دے گا بس ذرا اس کے مقامی معاملات میں دلچسپی کا اظہار ضرور کرنا کیونکہ پچھلے دنوں میراندے کا ایک آدمی درمیان سے آدھا مال غائب کر کے ملاوٹ سے مقدار پوری کرتا رہا تھا۔ میراندے نے بڑی ہوشیاری سے اس مسئلے کو نمٹایا ہے۔" وہ بولی۔

"لیون والوں نے جب بوکھلا کر ہمیں پکڑوانے کے لیے پولیس کا سہارا لیا ہے تو کیا مارسیلز والوں کو میجر دیرالائیڈ اور اس کے دو مشتبہ ساتھیوں کے بارے میں ہوشیار نہیں کیا گیا ہو گا؟" میں نے دھیمے لہجے میں اپنے ذہن میں کلبلاتے والا وہ سوال پوچھ ہی لیا جو مجھے کافی دیر سے پریشان کر رہا تھا۔

"مجھے امید نہیں۔" وہ سر کو جنبش دیتے ہوئے بولی۔ "گفتگو کے دوران اس پہلو کا بھی اندازہ لگا لیں گے۔ میرا خیال ہے کہ تمھارے بارے میں شی کے بڑوں کی خود اعتمادی رخصت ہو گئی ہے وہ سمجھنے لگے ہیں کہ اپنے وسائل سے تمھیں گھیرنا ان کے بس سے باہر ہے اس لیے اب تم پر دوسری سمتوں سے جال ڈالے جائیں گے جن میں پولیس کا محکمہ سرفہرست ہے۔"

"لیکن تمھارے لیے اب خطرات بڑھ گئے ہیں۔" میں نے پُرتشویش لہجے میں کہا۔ "پولیس کے ذریعے ہماری گرفتاری کی کوشش میں تمھارا نام جس حوالے سے لیا گیا ہے اس کی روشنی میں یہ سوچنا پڑے گا کہ جمی لائیڈ تمھیں کب تک نظر انداز کرتا رہے گا۔ اس واقعے سے یہ بات کھل کر سامنے آگئی ہے کہ وہ میرے ساتھ تمھاری بڑھتی ہوئی ہمدردیوں سے پوری طرح باخبر ہے۔"

"جو ہونا ہے وہ ہو کر رہے گا۔" وہ بے پروائی کے ساتھ بولی۔ "میں بس اتنا جانتی ہوں کہ وہ مجھے مروانے کی کوشش ہرگز نہیں کرے گا۔ اس بارے میں ڈیلٹا کیمپ والے واقعہ کے بعد ہم تفصیلی گفتگو کر چکے ہیں۔ اس کے ضمیر میں یہ خلش باقی ہے کہ اس نے باپ ہوتے ہوئے بھی مجھے ہمیشہ اپنی شفقت سے محروم رکھا ہے اور اب وہ مجھے کھلی چھوٹ دے کر اس کا ازالہ کر رہا ہے۔ وہ تمھاری سرگرمیوں کی وجہ سے تمھارا دشمن ضرور ہو گیا ہے مگر اس غلط فہمی کا شکار ہے کہ شاید میں تمھیں اپنا جیون ساتھی بنانے کا فیصلہ کر چکی ہوں۔" وہ رک کر استہزائیہ انداز میں ہنسی پھر بولی۔ "کاش! اسے غزالہ کی کہانی کا علم ہو گیا ہوتا۔"

"تمھاری بات اور ہے ناجائز ہی سہی مگر تم اس کی بیٹی ہو سکی وہ مجھے معاف نہیں کرے گا۔ لوگ شریف دامادوں کو معاف نہیں کرتے جب کہ تمھاری منطق کے مطابق میں تو جمی لائیڈ کی نظروں میں محض کا امیدوار اور نہایت سرکش انسان ہوں۔ ڈیلٹا کیمپ کا عقدہ بعد میں میرا سمجھ میں آگیا تھا۔ وہاں اس نے مجھے محض اس امید میں زندہ کہ مجھ سے براہِ راست مطالبہ کیے بغیر رداردی میں گم شدہ سلور آئی سراغ لگا سکے جس لمحے اسے سلور آئی مل جاتی وہ نہایت بے رحمی کے ساتھ مجھے موت کے گھاٹ اتارنے کا فیصلہ صادر کر دیتا۔"

"پتا نہیں کیوں تم ہمیشہ جائز اور ناجائز کا ذکر کر کے میری تحقیر کرنے کی کوشش کرتے ہو؟" وہ یک بیک اداس ہو گئی۔ "میں اس دنیا میں اپنی مرضی سے نہیں آئی جو گناہ میری ماں سے جمی لائیڈ کی تحریص اور ترغیب پر سرزد ہوا ہو آخر اس کا الزام میرے وجود پر کیسے تھوپا جا سکتا ہے اور پھر میں تنہا تو نہیں ہوں۔ مشرق نہ سہی مغرب میں سنگل پیرنٹ فیملی کو قانونی تحفظ اور مراعات حاصل ہیں کسی سے کوئی ولدیت نہیں پوچھتا ہر جگہ خاندانی نام کافی ہوتا ہے۔ انگلینڈ اور فرانس میں ہزاروں بن بیاہی مائیں کسی احساسِ جرم کے بغیر اپنے بچوں کی پرورش کر رہی ہیں۔ ولی برانڈٹ کا باپ کون تھا؟ عدم ولدیت اسے جرمنی کا چانسلر بننے سے نہیں روک سکی پھر تم میری تحقیر کیوں کرتے ہو.....؟"

"تم جذباتی ہو رہی ہو دیرا!" میں نے نرمی سے کہا۔ "قصور میرا نہیں میرے جغرافیائی وجود کا ہے جو مشرق کے حوالے سے پہچانا جاتا ہے وہاں اخلاقی جرائم شاید مغرب سے زیادہ ہوتے ہوں مگر انھیں قانونی تحفظ کہیں نہیں مل سکا۔ میں جو کچھ کہتا ہوں نیک نیتی سے کہتا ہوں جس میں تمھاری تحقیر کا ذرا بھی شائبہ نہیں ہوتا۔"

"قانون کبھی جرائم کی راہ کا روڑا نہیں بنتے۔ پہلا امتناعی حکم آسمانوں سے آدم کے لیے جاری ہوا تھا لیکن نتیجہ کیا ہوا؟ اس وقت ویرا بہت زیادہ سنجیدہ اور دل گرفتہ نظر آنے لگی تھی۔ "اور میری بات چھوڑو ان کے بارے میں کیا کہو گے جو شوہروں والیاں ہو کر بھی بے وفائی کی مرتکب ہوتی ہیں۔ دوسروں کے بچے اپنے شوہروں سے پلوانی ہیں کیا تم پورے یقین سے کہہ سکتے ہو کہ جس طرح تم اپنی ماں کو جانتے

ہوا سی طرح اپنے حقیقی باپ سے بھی باخبر ہو.....؟"

"اپنی وجہ سے دنیا کی تمام سچائیوں کو الزام نہ دو مس دیرا...!" سلطان شاہ نے تلخ لہجے میں اس کی بات کاٹ دی۔ "بات کا دائرہ بڑھانے کی کوشش کرو گی تو بدمزگی کے سوا کچھ حاصل نہ ہو گا۔ ڈینی نے یہ کہہ کر بات ختم کر دی ہے کہ اس کی تمھاری تحقیر کرنے کی نیت نہیں تھی۔ آئندہ ہم اس بارے میں محتاط رہیں گے۔"

"تمھیں محتاط رہنے کی ضرورت نہیں نہ مجھے تم سے کوئی شکایت ہے میں جو کچھ کہہ رہی تھی وہ ایک عام سی بات تھی بعض لوگ محض میری تذلیل کرنے کی نیت سے ایسی باتیں کرتے ہیں اس وقت میرا دل چاہتا ہے کہ سامنے آنے والی ہر زندہ اور بے جان چیز کے چیتھڑے اڑا دوں۔" وہ برآمدے میں پہنچ کر رکتے ہوئے بولی۔

اسی وقت میراندے دیرا کی کار وہاں لے آیا اور وہ ناخوشگوار موضوع وہیں ختم ہو گیا۔

"الیکٹرونکس نے زندگی عذاب کر دی ہے۔" میراندے کار سے اترتے ہوئے اونچی آواز میں بڑبڑایا۔ "اگنیشن ہی آن نہیں ہو رہا تھا۔ گاڑی کو چلانا تو در کنار اب انجن اسٹارٹ کرنے کے لیے بھی حفاظتی عناصر ضروری ہے بعض اوقات تو زندگی مضحکہ خیز نظر آنے لگتی ہے۔"

برآمدے میں مجھ پر نظر پڑتے ہی وہ بری طرح چونکا تھا اور حیرت ناک سرعت کے ساتھ اس کے چہرے کے تاثرات میں نمایاں تبدیلی رونما ہوئی تھی۔ شاید گاڑی اسٹارٹ نہ کر سکنے کی جھنجلاہٹ وہ وقتی طور پر آئی مین کی حیثیت سے میری موجودگی کو فراموش کر بیٹھا تھا ورنہ اس کی بڑبڑاہٹ بلند آہنگ نہ ہونے پاتی۔

"میں معذرت خواہ ہوں سر!" وہ اپنے سر کو قدرے خم دے کر بولا۔ "دراصل میں اپنی ناکامی پر جھلا گیا تھا میرے پاس بھی جدید ترین ماڈل کی کئی گاڑیاں ہیں لیکن بدقسمتی سے کسی میں اگنیشن کا تعلق سیفٹی بیلٹ سے نہیں ہے۔"

"ڈرائنگ روم کی طرف چلو میراندے!" میں نے اس کی بات کو نظر انداز کرتے ہوئے خشک لہجے میں کہا اور وہ ایک جھٹکے سے اونچے منقش چوبی دروازے کی طرف بڑھ گیا۔

میراندے کا ڈرائنگ روم نہایت پُرتعیش اور بیش قیمت اشیا سے سجا ہوا تھا اور سجاوٹ میں خاصے لطیف ذوق سے کام لیا گیا تھا۔ اندر قدم رکھتے ہی اندازہ لگایا جا سکتا تھا کہ میراندے کا شمار مارسیلز کے رؤسا میں ضرور ہوتا ہو گا۔ جیب میں پیسہ موجود ہو تو دنیا یہ نہیں پوچھتا کہ وہ ہیروئن کے دھندے سے آیا ہے یا کڑی محنت سے حاصل کیا گیا ہے اس صف میں محمود و ایاز سب برابر ہو جاتے ہیں۔

"مجھے خوشی ہے کہ ہمارے آدمی زندگی گزارنے کا سلیقہ جانتے ہیں۔" میں نے ایک کشادہ صوفے پر بیٹھتے ہوئے تحسین آمیز لہجے میں کہا۔ "پیسہ ڈھنگ سے خرچ کرنا بھی ایک فن ہے جس سے بہت کم لوگ واقف ہوتے ہیں ورنہ کمانا تو طوائفیں بھی خوب جانتی ہیں۔"

"واہ کیا بات کہی ہے۔" میراندے خوشامدانہ انداز میں اپنی نشست سے اچھل پڑا۔ "حالانکہ لوگ عموماً یہ سمجھتے ہیں کہ پیسہ کمانا بہت مشکل ہوتا ہے مگر حقیقت وہی ہے جو تم نے کہہ دی ہے۔"

"مارسیلز کے کاروباری حالات کیسے چل رہے ہیں؟" میں نے سوال کیا۔

"بہت اچھے۔" اس کی نیند کافور ہو چکی تھی اور اب وہ نائٹ گاؤن میں بے آرامی سی محسوس کر رہا تھا۔ "یہ منڈی بہت زرخیز ہے۔ موجودہ بارہ ہفتوں کا سیل ٹارگٹ ہم ساڑھے دس ہفتوں میں پورا کر چکے ہیں۔ اس عرصے میں ہم نے ریکارڈ کامیابی حاصل کی ہے۔ یہاں کی عورتیں ذاتی اور خانگی مسائل کی وجہ سے عام طور پر ذہنی دباؤ میں رہتی ہیں۔ اعلیٰ طبقے کی عورتوں میں ہیروئن کی مقبولیت کے بارے میں میں تمھیں انٹرکام پر بتا ہی چکا ہوں۔ اگر قلت کے دنوں میں ان عورتوں کو یہ معلوم ہو جائے کہ شہر میں کسی بھی فرد سے حسبِ ضرورت دس بیس گرام ہیروئن مناسب قیمت پر ملتی رہے گی تو وہ بلا مبالغہ اس کی ہر خواہش پوری کر کے اس کی خوشنودی حاصل کرنے پر آمادہ ہو جاتی ہیں اس تجربے سے متاثر ہو کر پچھلے دنوں میں نے چند پیشہ ور لڑکیوں کی خدمات حاصل کی تھیں جو عورتوں کی تنظیموں اور خاص کلبوں میں گھس کر نمایاں کام کر رہی ہیں۔ ان کی ترغیب پر مال کی کھپت بڑھی ہے۔ اگر ہماری کوششیں اسی رفتار سے جاری رہیں تو مجھے یقین ہے کہ اگلے ایک ڈیڑھ سال میں مارسیلز کی کم از کم چوتھائی نسوانی آبادی ہمارے مستقل گاہکوں کی صف میں شامل ہو جائے گی۔"

اس کا انکشاف لرزہ انگیز تھا۔ وہ لوگ بہت منظم پیمانے پر معاشرے کے ہر قابلِ ذکر گروہ کو موت کے بھیانک جال میں پھانس رہے تھے جس کی بندشوں میں اسیر ہونے کے بعد پاکبازی، عزتِ نفس اور اخلاقی اقدار کا ہر وہ احساس مٹ جاتا ہے جو ویرا جیسی مجرمہ کے دل میں بھی باقی تھا۔ ہیروئن کے ذہنی اور جسمانی نقصانات سے قطعِ نظر معاشرہ حیوانی اقدار سے مغلوب ہوتا جا رہا تھا۔ اس اعتبار سے میراندے ایک بہت بڑا مجرم تھا لیکن اس وقت میں ڈیپی نہیں بلکہ آئی مین کے روپ میں اس سے مخاطب تھا، اسی لیے اسے داد دینے کے سوا کچھ نہ کر سکا۔ "میں تمہاری کارکردگی کے تذکرے سنتا رہا ہوں اور شی کے سربراہ اور وہ لوگوں میں سے کئی تمہاری صلاحیتوں کا دل سے اعتراف کرتے ہیں، اسی وجہ سے میں مارسیلز میں شی کے مقامی چیف کے بجائے تمہارے پاس آیا ہوں۔" میرے ان الفاظ پر اس کا سینہ فخر سے پھول گیا اور چہرے پر سرخی پھیل گئی۔ جب کہ میں نے اس کی تعریف کی آڑ میں یہ وضاحت بھی کر دی کہ میں اس کے باس کے بجائے اس کے پاس کیوں آیا تھا۔ اس مرحلے پر ویرا بس تحسین آمیز نظروں سے میری طرف دیکھ کر رہ گئی۔ میں نے اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہا "پچھلے دنوں تم نے چوری کا کوئی کیس بھی پکڑا تھا، میں اس سے بھی بے خبر نہیں ہوں۔"

"وہ واقعی عجیب قصہ تھا۔" وہ ایک گہرا سانس لے کر بولا۔ "اور مجرم آج بھی اسی مکان کے تہ خانے میں موت کی آرزو میں میری قید کی سزا بھگت رہا ہے۔ ہم شہر کے میڈیکل اور جنرل اسٹورز کو کیپسولوں میں ہیروئن فراہم کرتے ہیں، یہ کیپسول گاہکوں میں ٹرائی اسٹار کے نام سے مقبول ہیں۔ مال پہنچانے والے نے ان کیپسولوں میں سے آدھی مقدار نکال کر اس میں ایک ہم رنگ سفوف کی ملاوٹ شروع کی ہوئی تھی۔ جس کا خریداروں کو کوئی اندازہ نہیں ہو سکا، لیکن میں نے ایک اتفاق کے تحت یہ چوری پکڑ لی۔ اب وہ شخص میری نجی قید میں ہے، مگر اس واقعے سے ہمیں بھی فائدہ ہوا ہے۔ مارسیلز شہر میں ہماری سپلائی میں پچیس فیصد ملاوٹ کی جا رہی ہے۔ جب کہ دام پرانے چل رہے ہیں۔ وہ سفوف ہیروئن کے مقابلے میں کئی ہزار گنا سستا اور بے ضرر ہے۔"

بے ضرر کی اصطلاح پر میں دل ہی دل میں ہنسے بغیر نہ رہ سکا، جو لوگ ہیروئن جیسے موذی نشے کو مالی منفعت کے لیے شیرِ مادر کی طرح فروخت کر رہے ہوں، ان کے نزدیک تو سنکھیا بھی بے ضرر ہی قرار پاتی۔

"وقت ملا تو میں اس چور سے ضرور ملوں گا۔ میری تو رائے ہے کہ اسے عبرت کا مرقع بنا کر شہر کی کسی شارعِ عام پر پھنکوا دیا جائے تاکہ کوئی دوسرا تنظیم کے خلاف سوچنے کی جرأت بھی نہ کر سکے۔" میں نے کہا۔

"میں کل ہی اس پر عمل کر گزروں گا۔" اس نے سعادت مندانہ لہجے میں کہا۔ "دراصل کیپسولوں میں ملاوٹ کا کام میں نے اسی کے سپرد کیا ہوا ہے تاکہ ہمارا کوئی آدمی ان ہی خطوط پر سوچنا نہ شروع کر دے۔ ہمارے آدمیوں میں ایک سے ایک چھٹا ہوا ولدالحرام موجود ہے، اس لیے ملاوٹ کا کام میں ان سے پوشیدہ رکھنا چاہتا ہوں۔"



"ضرور پوشیدہ رکھو۔ باہر سے کوئی ملازم رکھ لو۔ لیکن ... پھر واپس لوٹنا ضروری ہے تاکہ دوسروں کو عبرت ہو۔" میں نے ... زور دیتے ہوئے کہا۔ "اور ہاں دیکھو، شہر میں میری یا میرے ... سے کسی کی موجودگی کی بھنک بھی دوسروں کو نہ ملے۔ میں اپنا ... سرانجام دینا چاہتا ہوں۔ اسی لیے ویرا نے اپنی گاڑی گیراج میں ... کی ہدایت کی تھی تاکہ وہ یہاں پہچانی نہ جا سکے۔"

"کار کے لیے میں نے چوکیدار کو ہدایت دے دی تھی ... میں کسی کو تمہاری موجودگی کی ہوا بھی نہ لگنے دوں گا، گردن کٹوا لوں گا ... نہیں کھولوں گا۔"

"شاباش، مجھے تم سے یہی اُمید تھی۔"

پھر میراندے کی جواں سال خادمہ ٹرالی پر کافی اور دیگر لوازمات لے آئی اور میراندے نے موقع ملتے ہی جگہ چھوڑ دی۔ "اجازت ہو تو ... لباس بدل آؤں۔ ان کپڑوں میں تمہارے سامنے بیٹھتے ہوئے شرم آ رہی ..." میرا اشارہ پا کر وہ چلا گیا اور ملازمہ معصوم مسکراہٹ کے ساتھ سرو کرنے لگی۔

"تم نے ہر بات بہت خوبصورتی سے واضح کر دی۔" اس کے ... جانے کے بعد ویرا اُردو میں بولی۔ "اسے ابھی سے مارسیلز لوٹنے کی ... کے خواب آنے شروع ہو جائیں گے۔"

"واپس آئے تو ذرا کُریدنا کہ پیرس اور لیونز کے معاملات کے بارے میں یہ کس حد تک باخبر ہے؟" میں نے ہنستے ہوئے اسے مشورہ دیا۔ "یہ بھی دیکھنا ہے کہ ہم کب تک اس پر اعتماد کر سکیں گے۔"

"میں کچھ اور بھی سوچ رہی ہوں۔" وہ پُرخیال انداز میں میری آنکھوں میں دیکھتے ہوئے بولی۔ "اسی شہر میں کہیں شی کا ایک بہت بڑا اسلحہ ... ہے جو حکومت کے درپردہ ایما پر بظاہر غیر قانونی طور پر بعض حکومت دشمن تحریکوں کو فراہم کیا جاتا ہے۔ یہاں اکثر اسلحہ کی جدید اور بڑی کھیپ ... جاتی رہتی ہیں۔ کیوں نہ میں میراندے سے اس کا سراغ لگانے کی کوشش کروں؟"

"بہت نیک خیال ہے۔" میں نے اس سے اتفاق کرتے ہوئے کہا۔ "دراصل میں شی کو ایسے ہی نقصانات پہنچانا چاہتا ہوں، جو اس ... تنظیم کی کمر توڑ کر رکھ دیں۔ اس ڈپو سے اسلحہ پاکستان بھی بھیجا جاتا ہو گا ... پاکستان تو آج کل اسلحہ کا ایک گڑھ بن گیا ہے۔" وہ جواب ... ہوئی کافی کا ایک گھونٹ لیتے ہوئے بولی۔ "میں سیاست میں دلچسپی ... لیتی لیکن یہ موٹی سی بات ہر شخص جانتا ہے کہ افغانستان میں روس کی موجودگی کی وجہ سے امریکا اور اس کی حلیف مغربی حکومتیں بے دریغ ... مدد کر رہی ہیں۔ مجاہدین خود بھی اسلحہ خریدتے ہیں، مگر جنگ ... اور ... امدادی اسلحے سے چل رہی ہے۔ ہر ملک یہ جانتا ہے کہ بہت ... مفت میں ملنے والا اسلحہ اور میگزین روسیوں کے خلاف استعمال کرنے کے بجائے اونے پونے داموں پاکستان میں ہی فروخت کر دیتے ہیں جس کی وجہ سے پاکستان کی سرحدی منڈیوں میں غیر قانونی اسلحے کے دام ناقابلِ یقین حد تک گرے ہوئے ہیں، مگر امداد پھر بھی جاری ہے۔ لائیڈز کا ٹیج کے زیرِ زمین گودام میں بہتیری پیٹیوں پر فرانسیسی فیکٹریوں کے نام درج تھے، ہو سکتا ہے کہ وہ سب مارسیلز کے ڈپو سے ہی بھیجا گیا ہو۔"

"لیکن امدادی اسلحہ تو حکومت ہی کے توسط سے مجاہدین تک پہنچتا ہے، پھر لائیڈز کا ٹیج میں اس کے انبار جمع کرنے میں کیا مصلحت پوشیدہ تھی؟" میں نے سوال کیا۔

"حکومتِ پاکستان سے اختلافِ رائے کی صورت میں ایسے ذخائر حکومت کے مخالفین کو سونپے جا سکتے ہیں، پھر بعض ہتھیار ایسے ہیں، جو حکومتِ پاکستان غیر منظم مجاہدین کی تحویل میں دینا اپنی بقا کے لیے خطرناک سمجھتی ہے، ہر سمجھ دار ملک اپنی سرزمین پر بے لگام اور طاقتور لشکروں کی موجودگی کو اپنے لیے خطرہ تصور کرتا ہے۔ اس لیے ایسے ممنوعہ ہتھیار چور راستوں سے مجاہدین تک پہنچائے جاتے ہیں۔ شی دُنیا میں نجانے کہاں کہاں ایسے معاہدوں کے تحت اسلحہ کی ترسیل کر رہی ہے جس کے لیے اسے بھاری معاوضے موصول ہوتے ہیں۔"

"مارسیلز کی عورتوں کو ہیروئن کا عادی بنانے سے اسلحہ کی اسمگلنگ تک، شی کے سارے ہی جرائم بھیانک اور ناقابلِ معافی ہیں۔" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔ "سمجھ میں نہیں آتا کہ جمی لائیڈ کس لیے ان گھناؤنے کاموں میں ملوث ہے۔ ایک طرف اسے کاروباری دنیا میں باعزت مقام حاصل ہے اور دوسری طرف وہ شی جیسے مکروہ اور مذموم گروہ کی سربراہی میں فخر محسوس کرتا ہے۔"

"انسان بڑی عجیب مخلوق ہے مسٹر آئی مین!" ویرا نے تلخ لہجے میں کچھ کہنا شروع کیا تھا لیکن فوراً ہی خاموش ہو گئی کیونکہ میراندے نفیس لباس زیبِ تن کیے ڈرائنگ روم میں داخل ہو رہا تھا۔

ڈرائنگ روم میں آ کر وہ بھی ہمارے ساتھ کافی نوشی میں مشغول ہو گیا اور اس بار میری ہدایت کے مطابق ویرا نے گفتگو کی ذمّے داری سنبھالتے ہوئے شی کے حوالے سے پیرس کا ذکر چھیڑ دیا۔

میراندے فرانس کے جنوبی ساحل پر ہونے کے باوجود پیرس والے واقعات سے بخوبی واقف تھا۔ وہاں ہونے والے کشت و خون میں بل ایھقی کی ہلاکت اس کے لیے تعجب انگیز تھی، لیکن وہ اس خون ریزی کے اسباب سے یکسر لاعلم تھا، اس کا قیاس تھا کہ بل ایھقی نے اپنی عیاشیوں اور بے پروائیوں کی وجہ سے پیرس میں کسی سرپھرے کی رقابت مول لے لی تھی، جس نے پوری منصوبہ بندی کے ساتھ بل ایھقی اور اس کے حواریوں سے انتقام لے لیا تھا۔ گن بوٹ والے معاملے کو وہ پیرس کے واقعات سے منسلک نہیں کر سکا تھا۔ البتہ لیونز کے واقعات کے بارے میں اسے تنظیم کی طرف سے کوئی معلومات فراہم نہیں کی گئی تھیں لیکن پھر بھی اسے وہاں ہونے والی گڑبڑ کا اس طرح سے علم تھا کہ لیونز میں بے امنی کی زد میں آ کر ایلی نور ماری گئی تھی۔ دوسری مرنے والی کا تعلق چونکہ کنگ لائنز سے تھا، اس لیے میراندے نے اسے قابلِ توجہ نہیں سمجھا تھا۔

"ایسا تو نہیں کہ پیرس اور لیونز کے واقعات میں کوئی تسلسل ہو؟" ویرا نے اسے راہ دیتے ہوئے تبصرہ کیا۔

"ہو سکتا ہے۔" وہ کافی کا ایک گھونٹ لیتے ہوئے بولا۔ "لیکن یہ اسی وقت ممکن ہے جب ہم گن بوٹ کی تباہی اور پیرس کے واقعات کو ایک سلسلے کی کڑیاں تسلیم کر لیں۔ پھر بل ایھقی کی رقابت کی کہانی ختم ہو جائے گی۔"

"یہ کیا بات ہوئی؟" ویرا نے چونک کر سوال کیا۔ "یہ گن بوٹ کا ذکر کہاں سے آ گیا؟"

"لیونز میں ماری جانے والی ایلی نور آخر تک گن بوٹ پر مامور تھی، وہ لیونز میں نظر آتے ہی مار ڈالی گئی۔ جبکہ گن بوٹ کا باقی عملہ ابھی تک لاپتا ہے۔ اگر لیونز کے واقعات کا تعلق پیرس کی خونریزی سے تھا تو وہ خونریزی لازماً گن بوٹ کی تباہی کا نتیجہ تھی۔ بل ایھقی آئی مین بھی تھا، اسے ہم لوگوں سے زیادہ معلومات رہی ہوں گی۔ یہ بھی ہو سکتا ہے کہ اس نے گن بوٹ تباہ کرنے والوں کو ڈھونڈ نکالا ہو، اور ان پر ہاتھ ڈالنے کی کوششوں میں خود مارا گیا ہو۔" میراندے مدلل اور منطقی گفتگو کرنے کے فن سے بخوبی واقف تھا۔

"لیکن گن بوٹ کی تباہی سے تو یہ ہمارے خلاف فوجی کارروائی معلوم ہوتی ہے.....؟"

میراندے نے ویرا کی بات کاٹ دی۔ "تنظیم میں بہت سوں کو گن بوٹ کے وجود کا علم نہیں تھا۔ اس کی کہانیاں اس کی تباہی کے بعد عام ہوئی ہیں، اس لیے یہ ماننا پڑے گا کہ گن بوٹ کو ایک سوچے سمجھے منصوبے کے تحت کھوج لگا کر تباہ کیا گیا ہے۔"

بے چارہ اتنا باخبر ہونے کے باوجود اس حقیقت سے لاعلم تھا کہ گن بوٹ کھلے سمندر سے چرا کر ابوالبحر والوں کے ہاتھ بیچ دی گئی تھی پھر شی اور ابوالبحر والوں میں گن بوٹ پر قبضے کا جھگڑا اٹھا جس میں وہ تباہ ہو کر سمندر کی تہ میں غرق ہو گئی تھی۔ اس بیش قیمت اور حسین جنگی کشتی کی تباہی کے لیے نہ سراغ رسی کی گئی تھی اور نہ ہی کوئی پیشگی منصوبہ تیار کیا گیا تھا، بلکہ وہ اپنی بدنصیبی سے حالات کا شکار ہوئی تھی۔

"آخر گن بوٹ سے کس کو اتنی پرخاش ہو سکتی تھی؟" ویرا نے سوال کیا۔

"جن جن کے ملکوں میں ہم باغیوں کو اسلحہ کی کمک پہنچاتے ہیں، ان میں سے کوئی بھی ہو سکتا ہے۔" وہ ویرا کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے بولا۔ وہ بے چارہ ویرا کے جال میں بڑی آسانی سے پھنس گیا تھا۔

"پھر تو تمہارا اسلحہ ڈپو بھی خطرے میں ہے۔" ویرا نے موقع پاتے ہی بات اپنے موضوع پر موڑ لی۔

"بظاہر یہی معلوم ہوتا ہے لیکن ابھی تک اس بارے میں اوپر سے

کوئی خصوصی ہدایت نہیں ملی ہے۔" وہ ترش لہجے میں بولا۔

"لڑنے اور الجھنے کی ضرورت نہیں۔" میں نے موقع مناسب سمجھتے ہوئے ناصحانہ انداز میں دخل اندازی کرتے ہوئے کہا۔ "یہ بتاؤ کہ وہاں آج کل اسلحے کی کیا پوزیشن ہے؟"

"زمین سے زمین اور فضا میں سو کلومیٹر تک مار کرنے والے میزائلوں سمیت دستی مشین گنوں، میگزین، بارود اور آتش گیر بموں کے انبار لگے ہوئے ہیں۔ دراصل تین اسلحہ ساز فیکٹریوں کی ساری پیداوار براہ راست اسی ڈپو میں آتی ہے، جس کے لیے وہاں وسیع و عریض زیر زمین اور بالائے زمین ذخیرہ گاہیں بنی ہوئی ہیں۔ فائر کیمپ میں کسی اجنبی کا داخل ہونا ناممکنات میں سے ہے۔ کیونکہ چند ماہ پہلے اسپین میں آرمی کے ایک آرڈیننس ڈپو میں تخریبی کارروائی کے نتیجے میں ہونے والی تباہی کے بعد سے فائر کیمپ کے حفاظتی انتظامات بالکل بدل دیے گئے ہیں۔"

"مجھے معلوم ہے۔" اس کی زبان سے اتنا کچھ سن لینے کے بعد میرے لیے باوقار انداز میں بات جاری رکھنا ممکن ہو گیا تھا۔ "لیکن حفاظتی نظام انسان تخلیق کرتے ہیں اور انسان ہی ان میں نقب لگاتا ہے۔ فائر کیمپ کے بارے میں مارسیلز والوں کی محنت کے بارے میں میں نے بہت کچھ سُن رکھا ہے، مگر جب تک خود وہاں کا دورہ نہ کرلوں، کوئی رائے قائم نہیں کرسکتا۔"

"تو تم وہاں بھی جاؤ گے!" میرانڈے اپنی بے ساختہ حیرت پر قابو نہ پاسکا۔

"یہ موضوع سامنے آہی گیا ہے تو میں اسے نظر انداز نہیں کرسکتا۔" میں نے بُردباری کے ساتھ کہا۔ "مجھے اپنی مصروفیات میں سے کچھ نہ کچھ وقت نکالنا ہی پڑے گا۔"

"میں تمھیں صرف فائر کیمپ دور سے دکھا سکوں گا۔" اس کی آواز یک بیک پژمردہ ہو گئی۔ "میرے لیے وہ کیمپ شجرِ ممنوعہ ہے۔ مارسیلز کا چیف براہِ راست اس کا نگراں ہے۔"

"ہوا کرے۔" میں نے بے پروائی سے کہا۔ "لیکن تم میرے ساتھ چلو گے اور تمھیں کوئی نہیں روک سکے گا۔ فائر کیمپ شی سے ماورا کچھ بھی نہیں ہے۔ جو کچھ ہے اسی میں ہے۔"

اس کا چہرہ کھل اُٹھا۔ "یہ میرے لیے بہت بڑی سعادت ہوگی۔ فائر کیمپ ہم سب کے لیے ایک خواب بنا ہوا ہے۔ وہاں کے نئے حفاظتی انتظامات کی کہانیاں سُن سُن کر وہاں جانے کا اشتیاق ہوتا ہے۔"

"کاش، میں وہاں جانے کا وقت نکال سکوں۔" میں نے مربیانہ لہجے میں کہا۔ "لیکن یہ تو بتاؤ کہ تم نے کیا سُنا ہوا ہے؟"

"احاطے کی دیواریں بلند کرکے ان پر باہر کی طرف جھکے ہوئے آہنی بریکٹ لگائے گئے ہیں، جن کے ساتھ انسولیٹرز کی مدد سے خاردار تاروں کی تین باڑھیں لگائی گئی ہیں۔ ان میں دن رات گیارہ ہزار وولٹ کی برقی رو دوڑتی رہتی ہے۔ کسی بھی تار سے چھوتے ہی ہر شے آناً فاناً میں جل کر راکھ ہوسکتی ہے۔" وہ سحر زدہ لہجے میں بتانے لگا۔ "اس طرح چار دیواری پھاند کر اندر داخل ہونا ناممکنات میں سے ہے۔ داخلے کے واحد راستے پر دن رات دس مسلح محافظوں کا پہرہ رہتا ہے اور اندر بارہ ایکڑ کے پورے رقبے پر خونخوار کتوں کا راج ہوتا ہے۔ اسلحہ لانے یا لے جانے کی صورت میں پہلے رکھوالی کے ان کتوں کو کٹہروں میں بند کیا جاتا ہے، پھر الیکٹرونک آلات سے گاڑیوں اور ڈرائیوروں کی تلاشی لے کر ان میں پہلے سے بارود نہ ہونے کا یقین کیا جاتا ہے، تب کہیں اندر جانے کی نوبت آتی ہے۔"

"یعنی ان مراحل سے گزر کر کوئی بھی اندر جاسکتا ہے؟" ویرا نے سوال کیا۔

"احمقانہ بات کرتی ہو۔" میرانڈے چڑ کر بولا پھر سنبھل کر میری طرف متوجہ ہو گیا۔ "سوری سر! میں یہ بتانا بھول گیا کہ ہر ٹرک یا ٹریلر کے لیے مقامی چیف علیحدہ اجازت نامہ جاری کرتا ہے جو صرف ایک پھیرے کے لیے کارآمد ہوتا ہے۔ اس کے اجازت نامے کے بغیر میں بھی وہاں نہیں پھٹک سکتا۔"

بارہ ایکڑ کوئی ننھا سا رقبہ نہیں ہوگا۔ اگر فائر کیمپ اتنے رقبے پر قائم تھا تو مقامی انتظامیہ اور حکومت کسی بھی طرح اس کے وجود سے لاعلم نہیں ہوسکتی تھی، لیکن اسے نظر انداز کرنے پر مجبور تھی۔ کیونکہ اس کیمپ سے غیر سرکاری سطح پر سرکاری مفادات کے تحفظ کے لیے عالمی پیمانے پر کارروائیاں کی جاتی تھیں۔

"فائر کیمپ کا کمانڈنٹ کون ہے؟"

"فرنچ آرمی کا ایک ریٹائرڈ بریگیڈیئر ہے، جو براہِ راست مقامی چیف کو جواب دہ ہے۔" وہ بولا۔ "کبھی کبھی تو مجھے گمان ہوتا ہے کہ کبھی بریگیڈیئر اور اس کا سارا عملہ تنظیم کے ضابطوں سے الگ ہو کر کام کرنے لگا تو وہ بدنصیب سلور آئی کو بھی نہ پہچان سکیں گے۔"

"اتنا نہ سوچو۔" میں نے ہلکی سی استہزائیہ ہنسی کے ساتھ کہا۔ "کون کیا ہے، یہ میں اچھی طرح جانتا ہوں۔ اگر میں دوسروں کے مشوروں کا محتاج ہوتا تو آج آئی مین نہیں، تمھارا دربان ہوتا۔"

میرا لہجہ نسبتاً نرم لیکن الفاظ کاٹ دار تھے، وہ سہم کر میرے قدموں میں گر گیا اور کسی وفادار کتے کی طرح اپنا چہرہ میری پنڈلیوں سے رگڑتے ہوئے خوف زدہ لہجے میں بولا۔ "مجھے معاف کردو، میں تمھارے مقام و مرتبے سے خوب واقف ہوں، لیکن تمھاری شفقت سے مغلوب ہو کر اپنی حیثیت فراموش کر بیٹھا تھا۔ میں تو تمھارا پشتینی غلام ہوں، میری مجال کہ تمھیں کوئی مشورہ دے سکوں۔"

"اٹھو۔" میں نے اپنے پیر جھٹکتے ہوئے سخت لہجے میں کہا۔ "دوسروں کو رولنے کی عادت اپنالو تو یوں جوتیوں میں لوٹنے سے بچے رہو گے ورنہ کسی دن اپنے موجودہ مقام سے بھی محروم ہو جاؤ گے۔"



وہ صوفے پر واپس لوٹا تو اس کا سر جھکا ہوا تھا اور ویرا کے ہونٹوں پر میٹھی سی طنزیہ مسکراہٹ رقصاں تھی جو شاید میرانڈے کو سلگانے کے لیے تھی۔

سب لوگ کافی ختم کر چکے تھے اور صبح کے ساڑھے چار بج رہے تھے اس لیے میں نے اپنی جگہ چھوڑ دی میرے ساتھ ہی وہ تینوں بھی اٹھ گئے۔

"ہوسکتا ہے کہ صبح میں دیر سے بیدار ہوں، لیکن جاگتے ہی مجھے ڈرائیور سمیت گاڑی کی ضرورت ہوگی۔" میں نے کہا۔ "بہتر ہوگا کہ ڈرائیور انگریزی سے واقف ہو۔"

"میں خود گھر پر موجود رہ کر تمھارے بیدار ہونے کا انتظار کروں گا میرے ملازمین صرف فرنچ سمجھتے ہیں البتہ ایک ڈرائیور پیدائشی گونگا اور بہرہ ہے جو تمھارے لیے پریشانی کا باعث بن سکتا ہے اس لیے میں ہی تمھارے ڈرائیور کی خدمات سرانجام دوں گا۔" اس نے منکسرانہ لہجے میں کہا۔

"میری موجودگی کو اپنے معمولات پر اثر انداز نہ ہونے دو۔" میں نے ہاتھ اٹھا کر کہا۔ "تم گاڑی چھوڑ دینا، جوزف یا ویرا میں سے کوئی بھی ڈرائیو کر لے گا۔"

میرانڈے نے خود ہی خواب گاہوں تک ہماری رہنمائی کی تھی۔ اس کا مکان ایک چھوٹے سے محل سے کم نہیں تھا جہاں ایک راہداری میں ایک دوسرے سے ملحقہ تین صاف ستھرے اور آراستہ کمرے ہمارے لیے تیار تھے جن میں پہلے سے ہیٹر جلا دیے گئے تھے، ہماری خواہش کے مطابق ایک کمرے میں چھوڑ کر میرانڈے اپنی خواب گاہ میں چلا گیا اور ہم تینوں ہی بیک وقت وسیع دُہرے بستر پر گر گئے۔

"ہم مارسیلز کیوں آئے تھے؟" سلطان شاہ نے تھکی ہوئی آواز میں اُردو میں سوال کیا۔

"فی الحال تو یہی کہہ سکتے ہیں کہ کہیں رُک کر تھکن اُتارنے کے لیے آئے تھے۔" میں نے جوتے اُتارتے ہوئے کہا۔ "لیکن اب یہاں ایک دلچسپ مصروفیت پیدا ہو گئی ہے۔ اس دوران میں لیونز کے واقعات کی گرد بھی ذرا دب جائے گی پھر ہم اطمینان سے اپنی نئی منزل کے بارے میں کوئی فیصلہ کرسکیں گے۔"

"فائر کیمپ کے بارے میں مجھے میرانڈے کا خیال درست محسوس ہو رہا ہے۔" ویرا نے آہستہ سے کہا۔ "وہاں داخلے کے لیے شاید سلور آئی بھی کسی کام نہ آسکے۔"

"یہ شبہ مجھے بھی ہو رہا ہے لیکن میرانڈے سے میں یہ اعتراف نہیں کرسکتا تھا کہ آئی مین ہوتے ہوئے بھی میں فائر کیمپ کے پروٹوکول سے ناواقف ہوں۔"

"پھر تم دلچسپ مصروفیت کسے کہہ رہے تھے؟" سلطان شاہ نے سوال کیا۔ "اگر سلور آئی کام نہیں آسکتی تو ہمیں فائر کیمپ کا خیال دل سے نکال دینا چاہیے، اُدھر کا رُخ کرنا خودکشی کے مترادف ہوگا۔"

"مشکل یہ ہے کہ میں شی کے بیشتر رازوں سے واقف ہونے کے باوجود سلور آئی رکھنے والوں کی حدود اور اختیارات سے پوری طرح باخبر نہیں ہوں..." ویرا پُرتشویش لہجے میں بولی۔ "اگر ہم میرانڈے کے ساتھ فائر کیمپ گئے اور وہاں کے محافظوں نے سلور آئی کو شناخت کرنے سے انکار کر دیا تو بہت سُبکی ہوگی اور میرانڈے تمھاری اصلیت کی طرف سے شبہات کا شکار ہو جائے گا، پھر اس سے پیچھا چھڑانا دشوار ہو جائے گا۔"

"فی الحال اس موضوع کو یہیں چھوڑ دو، شاید تازہ دم ہونے کے بعد کوئی تدبیر سوجھ جائے... یہ بتاؤ کہ اس کمرے میں کون سوئے گا؟" میں نے جماہی لیتے ہوئے کہا۔

"میرانڈے نے ہمیں اس کمرے میں لایا ہے اس لیے اصولاً تمھیں یہیں سونا چاہیے، ہم برابر والے کمروں میں چلے جاتے ہیں۔" سلطان شاہ نے پُرخلوص لہجے میں کہا۔

"تم جاؤ، میں تو یہیں رکوں گی۔" ویرا مجھے آنکھ مارتے ہوئے سلطان شاہ سے بولی۔ "اکیلے سونے کے تصور سے آج مجھے خوف آرہا ہے۔"

"اور مجھے تم دونوں کی یکجائی سے خوف آرہا ہے اس لیے تم رکیں تو پھر مجھے اس کمرے سے دنیا کی کوئی طاقت باہر نہیں نکال سکے گی۔" سلطان شاہ اسے گھورتے ہوئے سنجیدگی سے بولا۔

"اچھا بابا! تم دونوں یہیں رُکو، میں دوسری خواب گاہ میں چلا جاتا ہوں۔" میں نے اکتائے ہوئے لہجے میں کہا۔ اسی لمحے ویرا بے اختیار ہنس پڑی اور سلطان شاہ اس کی شرارت بھانپ کر خفت آمیز انداز میں اس خواب گاہ سے نکلتا چلا گیا۔

بستر بہت نرم اور آرام دہ تھا اور کمرے میں گیس ہیٹر جلنے کی وجہ سے خواب گاہ کا درجۂ حرارت بھی بہت خوشگوار تھا لیکن رات بھر کے سفر کی تکان کے باوجود طبیعت پر بے چینی طاری تھی، آنکھوں میں نیند کا دور تک پتا نہیں تھا۔ کئی بار ایسا ہوا کہ ذہن پر غنودگی طاری ہوتی ہوئی محسوس ہوئی، پلکیں بھی بوجھل ہوئیں لیکن پھر اچانک وہی بے چینی خمار پر غالب آگئی اور رفتہ رفتہ میرے ذہن میں مضحکہ خیز حد تک ڈراؤنے خیالات سر اُٹھانے لگے جن کا کوئی سر پیر ہی نہیں تھا۔

کمرے کی تاریک فضا میں گیس ہیٹر کی وجہ سے روشنی کا اتنا انعکاس موجود تھا کہ میں نے نائٹ لیمپ جلانے کی ضرورت محسوس نہیں کی تھی۔ میں نے بستر سے اُتر کر ایک بار نیم روشن کمرے میں نرم قالین پر ننگے پاؤں چکر لگایا اور دروازے کے قریب سے گزرتے ہوئے

جب اضطراری طور پر میں نے دروازے کو اندر سے بولٹ کرتے ہوئے اپنی ذہنی کیفیت کا تجزیہ کیا تو پتا چلا کہ وہ میری چھٹی حس کی کوئی للکار تھی جو نیند کو میرے اعصاب پر طاری ہونے سے پوری قوت سے روک رہی تھی۔

وہاں مجھے کیا خطرہ لاحق ہو سکتا تھا؟ میں نے بستر پر دراز ہو کر سوچنا شروع کیا تو سلیٹ بالکل صاف تھی۔ ہم قانون اور اس کے محافظوں سے بچتے ہوئے اس طرح مارسیلز پہنچے تھے کہ پیچھے کوئی سراغ باقی نہیں رہا تھا۔ ویرا نے شی کے تنخواہ دار پولیس افسر کے بلائنڈ کارڈ پر تین دائرے بنا کر ایک امکانی دشواری کا بھی سدباب کر لیا تھا اور ہم کسی کی نگاہوں میں آئے بغیر مارسیلز میں میراندے کے مکان پر پہنچنے میں کامیاب ہو گئے تھے جو سلور آئی دیکھتے ہی پورے خلوص کے ساتھ وفاداری کے اظہار پر تل گیا تھا اور بظاہر بالکل بے ضرر نظر آ رہا تھا۔ اس مکان میں اس کے ذاتی ملازمین اور ایک قیدی کے علاوہ کوئی ایسا فرد موجود نہیں تھا جس کی جانب سے ہمیں کوئی حقیقی خطرہ لاحق ہوتا۔ پھر آخر چھٹی حس کی وہ للکار کیسی تھی اور مجھے کس سمت میں لے جانا چاہ رہی تھی۔

میرے پاس اپنے دفاع کے لیے ہیم گن تھی جو میرے تکیے کے نیچے موجود تھی، سلطان شاہ ایکسپلوڈر اور ایک خودکار پستول سے مسلح تھا اور ویرا کے پاس اپنا اسلحہ موجود تھا۔ اس طرح ہم تینوں کے آسانی سے مار لیے جانے کا کوئی امکان نہیں تھا۔ شرط صرف ایک ہی تھی کہ برا وقت آنے پر ہم سوتے ہی نہ رہ جاتے۔

سوچ بچار میں غلطاں میں اسی بے یقینی اور سنسنی کے عالم میں بستر پر کروٹیں بدلتا رہا پھر ایک دم ہی میں ہڑبڑا کر بستر سے اٹھ بیٹھا کیوں کہ کمرے کی فضا میں رقصاں گیس ہیٹر کا سرخی مائل انعکاس یکلخت معدوم ہو گیا تھا اور کمرے میں اندھیرے کی مہیب چادر پھیل گئی تھی۔

وہ صورتِ حال اس قدر غیر متوقع اور اچانک تھی کہ میرے رونگٹے کھڑے ہو گئے حالاں کہ عام حالات میں گیس ہیٹر کا بجھ جانا کوئی غیر معمولی بات نہیں تھی۔ اس وقت میرے سارے حواس پوری شدت کے ساتھ حرکت میں آ گئے تھے۔ گیس ہیٹر کا برقی پنکھا آگ معدوم ہونے کے باوجود دھیمی آواز اور پوری رفتار سے چل رہا تھا لیکن فضا میں گیس کی ذرا بھی بو نہیں تھی جب کہ شعلے بجھنے کی صورت میں بغیر جلی ہوئی گیس کا مسلسل اخراج ضروری تھا جو پنکھے سے پیدا ہونے والی تیز ہوا کے ساتھ پورے کمرے میں گیس کی بو پھیلا دیتا۔

لمحہ بھر کے لیے مجھے یاد آیا کہ میں پاکستان میں نہیں فرانس میں تھا۔ شاید وہاں کی گیس بے بو ہوتی ہو مگر تعجب اس بات پر تھا کہ نوزل سے گیس کے اخراج کی ہلکی سی آواز بھی معدوم تھی۔ میں بستر سے اُتر کر اندھیرے میں اندازہ قائم کر کے گیس ہیٹر کی طرف بڑھنے لگا۔ بند کمرے میں اگر پنکھے کی آواز میری رہنمائی نہ کر رہی ہوتی تو شاید میں نے کوئی بلب روشن کر لیا ہوتا لیکن اپنی طبیعت کی بے چینی اور چھٹی حس کی للکار کے بعد میں گیس ہیٹر کے چولھے بجھنے کے اس واقعے کو غیر ضروری اہمیت دینے پر مجبور ہو گیا تھا۔

میں ہیٹر سے ذرا ہی دور تھا کہ اچانک نوزل سے سیٹی کی مدھم سی آواز کے ساتھ کمرے میں گیس کی میٹھی میٹھی تیز بو پھیلنے لگی۔ میرے قدم زمین میں جم کر رہ گئے اور ذہن پر جمی ہوئی برف پگھلنا شروع ہو گئی۔

میں نے دل ہی دل میں اللہ کا لاکھ لاکھ شکر ادا کیا کہ میں بستر پر گرتے ہی سویا نہیں تھا بلکہ میری چھٹی حس پہلے ہی خطرے کی بو سونگھ چکی تھی۔ یقینی طور پر باہر سے کسی نے گیس کا والو بند کر کے ہیٹر کو گیس کی سپلائی منقطع کر کے اتنی دیر تک انتظار کیا تھا کہ ہیٹر کی آہنی باڈی میں کہیں بھی چنگاری یا اتنی حرارت باقی نہ رہ جائے کہ دوبارہ گیس کھولنے پر چولھا جل اٹھے اور وہ وقفہ گزارنے کے بعد گیس کا والو دوبارہ کھول دیا گیا۔

اس طرح چاروں طرف سے بند خواب گاہ میں سوئے ہوئے لوگوں پر گیس چھوڑ دی گئی تھی جو تیزی کے ساتھ کمرے میں پھیلتی اور بھرتی جا رہی تھی۔ وہ کارروائی باہر سے کی گئی تھی جس کا مطلب تھا کہ آگ سرد کرنے کے لیے مین والو سے کام لیا گیا تھا اور پوری عمارت کی زیرِ تصرف خواب گاہیں یکساں خطرے سے دوچار تھیں۔

سائنس کی عمومی تعلیم اور معلومات کی بنیاد پر میں یہ جانتا تھا کہ کوئلے اور پٹرول سے گیس تک ہر ایندھن مختلف اقسام کے ہائیڈرو کاربن پر مشتمل ہوتا ہے جو اپنی اصل حالت میں انسانی صحت کے لیے مضر ہوتا ہے۔ خواب گاہوں میں وہ گیس بھرنے کے نتیجے میں بے خبر سوئے ہوئے لوگ گیس پھیپھڑوں کے ذریعے دورانِ خون میں شامل ہونے کی وجہ سے بے ہوشی سے گزرتے ہوئے بہ آسانی موت کی آغوش میں جا سکتے تھے۔

میرے کمرے میں گیس کی بو لمحہ بہ لمحہ تیز ہوتی جا رہی تھی۔ میں نے بڑھ کر ہیٹر کا گیس والو بند کر دیا۔ اسی کے ساتھ مجھے ویرا، سلطان شاہ اور میراندے کی فکر لاحق ہو گئی۔ ان میں سے جو بھی سویا ہوا تھا وہ اس وقت براہِ راست موت کی بھیانک زد میں آیا ہوا تھا اور میں اپنی خواب گاہ میں مقید ہونے کی وجہ سے کسی کے لیے کچھ بھی نہیں کر سکتا تھا۔ گیس منقطع اور پھر جاری ہونے سے یہ بات پایۂ ثبوت کو پہنچ چکی تھی کہ باہر ہماری جانوں کے کچھ دشمن موجود تھے لیکن یہ نہیں معلوم تھا کہ وہ صرف احاطے میں داخل ہوئے تھے یا عمارت میں گھس کر راہداریوں میں پھیل چکے تھے۔ ایسی غیر یقینی صورت میں اگر میں بولٹ گرا کر اپنی خواب گاہ کا دروازہ کھولتا تو عین ممکن



تھا کہ خود کسی دشمنوں کے نرغے میں آ جاتا۔

میں اپنی خواب گاہ کی صورتِ حال پر قابو پا چکا تھا اس لیے میرے حق میں بہتر یہی تھا کہ خود اس تاریک خواب گاہ کے کسی گوشے میں کوئی آواز پیدا کیے بغیر دبک کر باہر والوں کو یہ باور کرنے کا موقع دوں کہ ان کا حربہ کارگر رہا تھا تاکہ وہ بے خوفی کے ساتھ کھل کر سامنے آ سکیں۔

میرے لیے دوسری صورت ہی قابلِ عمل تھی۔ اس وقت سلطان شاہ یا ویرا کی فکر میں پڑ کر میں ان کی کوئی مدد کرنے کے بجائے اپنے لیے دشواریاں کھڑی کر سکتا تھا۔ پیروں کے نیچے دبیز قالین ہونے کے باوجود میں محتاط انداز میں گیس ہیٹر کے سامنے سے اٹھا اور دروازے کے قریب دیوار سے لگ کر بیٹھ گیا۔

عمارت میں ہر طرف گہرا سناٹا چھایا ہوا تھا جس میں اپنے ہیٹر کے پنکھے کی آواز مجھے کسی تیز گونج کی طرح سنائی دے رہی تھی اور وقت بہت دھیمے دھیمے سرک رہا تھا۔ اس وقت مجھے سگریٹ کی بہت شدید طلب محسوس ہو رہی تھی مگر اس میں دو خطرات پوشیدہ تھے۔ دیا سلائی کے شعلے کا انعکاس کسی بھی زاویے یا دروازے کی جھری سے باہر دیکھا جا سکتا تھا اور کمرے کی فضا میں موجود گیس بھی دھماکے سے آگ پکڑ سکتی تھی لہٰذا اس خواہش کو میں نے دل ہی دل میں کچل دیا۔

سات منٹ گزرنے کے بعد میں نے دوبارہ ہیٹر کا گیس والو کھول کر دیکھا تو نوزل سے گیس کا اخراج جاری تھا۔ میرے وجود کی گہرائیوں میں درد کی لہریں انگڑائیاں لینے لگیں۔ اگر سلطان شاہ گہری نیند سویا ہوا تھا تو کمرے میں گیس کی اتنی بھاری مقدار داخل ہونے کے بعد کوئی معجزہ ہی اسے زندہ بچا سکتا تھا۔ مجھے مارسیلز کی وہ ہلکی پھلکی مہم یکلخت بہت بھاری پڑتی ہوئی نظر آ رہی تھی۔

دروازے کے قریب سے لوٹنے کے بجائے میں مزید دو منٹ تک وہیں کھڑا رہا اور وہ وقفہ گزرنے کے بعد میں نے پھر نوزل کھولا تو اس بار گیس خارج نہیں ہوئی۔ باہر والوں نے اپنی کارگزاری پر مطمئن ہو کر آخر کار گیس بند کر دی تھی تاکہ جب وہ خود ہماری خواب گاہوں میں داخل ہوں تو انھیں گیس سے کوئی خطرہ لاحق نہ ہو۔ دوبارہ گیس بند ہونے کی وجہ سے یہ بات پایۂ ثبوت کو پہنچ گئی کہ میرے اندیشے بے بنیاد نہیں تھے۔ آنے والے اپنی دانست میں اپنی کارروائی کا پہلا حصہ بخیر و خوبی مکمل کر چکے تھے۔ اب دیکھنا یہ تھا کہ وہ ظاہر ہونے کے لیے کس مقام کا انتخاب کرتے۔

میں نے ہیم گن اپنی تحویل میں لی اور دوبارہ دروازے کے قریب دیوار سے لگ کر بیٹھ گیا۔

چند ثانیوں بعد کمرے کی فضا میں گھنٹی کی تیز آواز گونجی اور میں چونک پڑا۔ دوسری گھنٹی بجی تو معاً مجھے یاد آیا کہ اس کمرے میں مسہری کے سرہانے انٹرکام بھی موجود تھا۔ مجھے خیال ہوا کہ کہیں وہ سلطان یا ویرا میں سے کسی کی کال نہ ہو۔ اس خیال کے تحت پیش قدمی کرنے کا ارادہ کرتے ہی میں نے ترک کر دیا۔ اتنی زیادہ گیس میں اتنا وقت گزارنے کے بعد ان میں سے کسی کو انٹرکام استعمال کرنے کا ہوش ہی نہیں ہو سکتا تھا۔ آنکھ کھلنے پر گھٹن محسوس کرتے ہی ان کا پہلا اور فطری ردِعمل یہ ہونا چاہیے تھا کہ دروازہ کھول کر باہر کھلی فضا میں پہنچنے کی کوشش کرتے۔ وہ یقیناً سازشیوں میں سے کسی کی کال تھی اور وہ انٹرکام کا بٹن دبا کر یہ یقین کرنا چاہ رہے تھے کہ کمرے والا بے ہوش ہو چکا تھا۔

وقفے وقفے سے چھ بار انٹرکام کا بزر بولا لیکن میں نے اسے اٹھانے کی حماقت نہیں کی۔ آخر کار وہ سلسلہ موقوف ہو گیا لیکن چند ہی ثانیوں کے بعد میری خواب گاہ کے دروازے پر آہٹ ہوئی پھر اس کے ہینڈل کو گھما کر دروازے پر زور آزمائی کی گئی جو اندر سے دروازہ بولٹ ہونے کی وجہ سے ناکام رہی۔ باہر والے نے جھلاہٹ میں ہر احتیاط کو بالائے طاق رکھ کر بے دردی سے پورے دروازے کو ہلا کر رکھ دیا کہ شاید ان ہی جھٹکوں سے اندر کا بولٹ گر جائے مگر دروازہ ٹس سے مس نہ ہوا۔ آخر کار وہ کوششیں ترک کر دی گئیں۔ اس وقت میرا ذہن بہت تیزی کے ساتھ کام کرنے میں مصروف تھا۔

دروازے پر طبع آزمائی بہت بے خوفی اور دیدہ دلیری کے ساتھ کی گئی تھی جیسے باہر والوں کو کسی بھی مداخلت کا کوئی خوف نہ ہو لیکن اس کے باوجود کوئی انسانی آواز نہیں سنائی دی تھی جو جھلاہٹ اور ناکامی کی صورت میں اور کچھ نہیں تو بے مقصد گالیوں پر ہی مشتمل ہوتی یا اگر وہ زیادہ افراد ہوتے تو تبصرے اور رائے زنی کی آوازیں ابھرتیں لیکن ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ شخص تنہا ہو۔ وہ جو کوئی بھی تھا، بہت مستقل مزاج اور دھن کا پکا تھا۔ مجھے امید تھی کہ وہ زیادہ دیر تک چین سے نہیں بیٹھے گا بلکہ کہیں نہ کہیں سے اندر گھسنے کی کوشش کرے گا۔

اس وقت مجھے خواب گاہ کی عقبی کھڑکیاں یاد آئیں جن پر دبیز پردے پڑے ہوئے تھے۔ مجھے کچھ علم نہیں تھا کہ وہ کھڑکیاں عمارت کے کس حصے میں کھل رہی تھیں اور پردوں کے پیچھے ٹھوس چوبی پٹ تھے یا صرف شیشے کی کھڑکیاں؟

لیکن وقت گزر چکا تھا۔ اس وقت میں اپنا مورچا نہیں چھوڑ سکتا تھا جہاں سے خواب گاہ کے ہر حصے پر نگاہ رکھی جا سکتی تھی۔ میرا اندازہ تھا کہ دروازے پر ناکامی کے بعد آنے والا یقینی طور پر پردوں کے پیچھے چھپی ہوئی کھڑکیوں پر طبع آزمائی کرے گا اس لیے میرے کان پوری توجہ کے ساتھ ہر آہٹ پر مرکوز تھے لیکن فضا میں ہیٹر کے پنکھے کی ہلکی سی گونج کے علاوہ ہر آواز مفقود تھی۔

اس وقت میرے اوپر ایک ایک لمحہ بھاری گزر رہا تھا کہ اچانک قدرے بلندی سے کسی کے فرش پر کودنے کی دھمک سنائی دی کھڑکیوں کے پردے میری نگاہوں کے سامنے بدستور ساکت تھے۔ میں نے ایک سیکنڈ کے ہزارویں حصے میں دشمن کے نئے محاذ کا اندازہ کر لیا میری توقع کے برعکس وہ خواب گاہ سے ملحقہ باتھ روم کی کسی کھڑکی یا روشندان سے اندر کودا تھا اور کسی بھی لمحے باتھ روم کا دروازہ کھول کر خواب گاہ میں داخل ہو سکتا تھا۔

میرے لیے وہ بہت نازک لمحات تھے۔ مجھے فیصلہ کرنا تھا کہ وہیں رک کر اپنے حریف کا مقابلہ کروں یا دروازے کا بولٹ گرا کر خاموشی سے راہداری میں نکل جاؤں۔

اس وقت میرے شعور کی سطح پر بس وہی دو امکانات تھے لیکن میرا فیصلہ لاشعوری اور اضطراری تھا۔ میں جہاں تھا، وہیں قالین پر سینے کے بل بے آواز اوندھا لیٹ گیا۔ اپنا داہنا ہاتھ میں نے اس طرح سینے کے نیچے دبا لیا تھا کہ آنے والے کو اس میں دبا ہوا ایکسپلوڈر نظر نہ آسکے۔ میری کوشش یہ تھی کہ آنے والا مجھے گیس کے زیرِ اثر کسی اندھے کی طرح کمرے میں بھٹک کر بے ہوش ہونے والا انسکار تصوّر کرے۔

اندھیرے میں میری نظریں باتھ روم کی بغلی دیوار پر مرکوز تھیں، جس میں دروازہ نصب تھا۔ مجھے مطلق بھی اندازہ نہ ہو سکا کہ بے آواز قبضوں والا دروازہ کب کھولا گیا۔ سانسوں کی رفتار اس وقت تیز اور ناہموار ہوئی جب کھلے ہوئے دروازے کے خلا سے ایک دراز قامت انسانی ہیولا کسی بن مانس کی طرح تاریک کمرے میں داخل ہوا اور وہ میرے لیے اجنبی نہیں تھا۔ ہم دونوں ایک دوسرے سے اچھی طرح واقف ہو چکے تھے۔

باتھ روم سے کمرے میں آتے ہی اس کی نگاہیں خالی بستر کی طرف گئیں۔ اور وہاں سے پھسلتی ہوئی میرے جسم پر مرکوز ہو گئیں اور وہ میری طرف بڑھنے لگا۔

اس وقت تک میں نے تاریکی سے فائدہ اٹھاتے ہوئے اپنی آنکھیں پوری طرح کھول رکھی تھیں۔ میں نے دیکھا کہ اس کے دونوں ہاتھ خالی تھے اور پہلوؤں میں جھول رہے تھے۔ جس کا مطلب تھا کہ وہ اپنی کامیابی کے بارے میں سو فیصد پُریقین تھا اس لیے اُس نے جیب سے اسلحہ نکالنے کی ضرورت تک محسوس نہیں کی تھی مگر مجھے یہ یقین تھا کہ وہ غیر مسلح نہیں ہوگا۔ اس کی جیب میں کوئی نہ کوئی بھرا ہوا ہتھیار ضرور موجود تھا۔

اسے اپنی طرف پیش قدمی کرتے دیکھ کر میں نے اپنی آنکھیں یوں موند لیں کہ جھریوں میں سے اس پر نگاہ رکھ سکوں۔ وہ بڑھتا رہا جب کہ میں اُسے فریب دینے کے لیے بے حس و حرکت پڑا ہوا تھا۔ اس لیے کمرے کے وسط میں اُس کا چہرہ میری نگاہوں کی زد سے نکل گیا۔ پھر رفتہ رفتہ اس کا پورا وجود معدوم ہو کر صرف اُس کے قدم نظر آنے لگے جو بتدریج میرے قریب آتے جا رہے تھے۔

میرے قریب آکر وہ لمحہ بھر کے لیے ٹھہرا پھر اُس نے داہنی ٹھوکر میری بائیں پسلیوں میں اڑا کر میرے جسم کو پلٹنا چاہا لیکن کامیاب نہ ہو سکا۔ پسلیوں میں چبھتی ہوئی جوتے کی نوک ہٹا لی گئی۔ پھر وہ میرے اوپر جھکا۔ اُس کی مضبوط گرفت میں نے اپنی بائیں کلائی پر محسوس کرتے ہوئے اُس کے چہرے کی اپنے جسم سے بلندی کا اندازہ لگایا اور پھر جونہی اُس نے ہاتھ گھسیٹ کر مجھے پلٹنا چاہا، میں نے بجلی کی سی سرعت سے پلٹ کر داہنے ہاتھ سے اس کے چہرے پر ضرب لگائی۔ غنیمت تھا کہ میرا اندازہ درست ثابت ہوا اور بیم گن اور میرے ہاتھ کی مشترکہ ضرب نے اس کا کچومر نکال رکھ دیا۔ وہ ایک کریہہ چیخ مار کر لڑکھڑاتا ہوا پیچھے ہٹ گیا۔ میرا ہاتھ اس کی گرفت سے آزاد ہو گیا اور میں اس پر بیم گن تانے پھرتی کے ساتھ اپنے قدموں پر کھڑا ہو گیا۔

اٹھنے کے ساتھ ہی میں نے بائیں ہاتھ سے قریبی دیوار میں نصب سوئچ بورڈ کے بٹن دبا کر کمرہ منوّر کر دیا۔

"ہاتھ اٹھاؤ ذلیل انسان!" میں نے غصّے سے دانت پیستے ہوئے اُسے حکم دیا۔ "اور یہ بتاؤ کہ اب تم کیسی موت مرنا پسند کرو گے؟"

مجھے زندہ اور متحرک دیکھ کر وہ ہکّا بکّا رہ گیا تھا اور اُس کا بلڈاگ کی تھوتھنی جیسا چہرہ خوف اور دہشت سے تاریک پڑ گیا تھا۔ "تم... مجھے معاف کر دو... مجھے معاف کر دو، حرص اور لالچ میں میری عقل ماری گئی تھی۔ میں بہت ذلیل، مکّار اور خود غرض ہوں مگر تم عظیم آئی مین ہو، مجھے معاف کر دو۔" رحم کی فریاد کرتے ہوئے اُس کے دونوں ہاتھ مشینی انداز میں سر سے اوپر اٹھتے چلے گئے تھے۔

"تم ناقابلِ معافی جرم کے مرتکب ہوئے ہو۔ آئی مین کو اپنا مہمان بنا کر اُس کی جان لینے کی کوشش کی ہے اور یہ بھی یاد رکھنا کہ میرے ساتھیوں کا بال بھی بیکا ہوا تو تمھیں دونوں ٹانگوں سے اپنی کار کے پچھلے بمپر سے باندھ کر میں اس وقت تک مارسیلز کے بازاروں میں گھسیٹتا پھروں گا جب تک تمھاری ہڈیاں تک سڑکوں پر گھس کر فنا نہ ہو جائیں۔ تم نے آئی مین کی مہربانی دیکھی ہے اب اس کا قہر بھی دیکھ لو گے۔"

میری سزا سن کر میرانڈے سر سے پیر تک لرز اٹھا اور دہشت سے اُس کی آنکھیں اُس کی شکن آلود پیشانی پر جا چڑھیں اور وہ بے اختیار سسک کر رو پڑا۔ "صرف ایک بار معاف کر دو اور جلدی کرو، خدا کرے تمھارے ساتھی ابھی زندہ ہوں۔ اے خداوندا تو ان پر سایہ کر اور انھیں موت سے محفوظ فرما تاکہ میں بازاروں میں گھسیٹے جانے والے عذاب سے محفوظ رہ سکوں۔" آخری فقرے اُس نے روتے ہوئے اپنا چہرہ چھت کی طرف اٹھا کر ادا کیے تھے۔

مجھے ان دونوں کی طرف سے تشویش لاحق تھی لیکن اسی کے ساتھ گرفت میں آئے ہوئے میرانڈے کی طرف سے بھی کوئی خطرہ مول لینے کے لیے تیار نہیں تھا اگر وہ کسی بھی طرح ہماری گرفت سے نکل جاتا تو ہمارے لیے ناقابلِ تصور دشواریاں پیدا ہو سکتی تھیں جن کا توڑ ہمارے بس سے باہر ہوتا۔



"ولدالحرام!" میں نے غرّا کر اسی کا کہا ہوا پرانا لفظ دُہرایا۔ "عورتوں جیسا یہ ڈھونگ بند کرو اور دیوار کی طرف منہ کر لو۔ یہ یاد رکھنا کہ میرے ہاتھ میں پستول نہیں، لیزر گن ہے جس سے نکلنے والی شعاع جہاں پڑ جائے، جسم کے پار نکلتی ہے۔"

اُس نے پوری طاقت سے اپنے چہرے پر دوہتڑ رسید کیا اور دوبارہ ہاتھ بلند کر کے دیوار کی طرف گھوم گیا۔ اُس نے مجھ سے اپنی بے پناہ وفاداری کا اظہار کر کے جس طرح ہم تینوں کو ہلاک کرنے کی مکّارانہ کوشش کی تھی، اس کی روشنی میں اب وہ میری نگاہوں میں محض بہروپیا رہ گیا تھا ورنہ جہاں تک حقیقی تاثرات کا تعلق تھا، رنگے ہاتھوں پکڑے جانے کے بعد دہشت سے اس کی حالت غیر ہو رہی تھی اور وہ اپنے بھاری بھرکم وجود اور بدہیئت چہرے کے باوجود کسی کیچوے سے بھی بدتر نظر آ رہا تھا۔

میں نے اس کی پشت سے بیم گن کا نوزل لگا کر اس کی جامہ تلاشی لی اور اس کی داہنی جیب سے اعشاریہ تین دو کا بھرا ہوا پستول برآمد کر لیا۔

"اب آگے آگے چلو اور باری باری ان دونوں کی خواب گاہوں کے دروازے کھولو۔" میں نے اس کی گدی پر بائیں کلائی سے بھرپور ضرب لگاتے ہوئے کہا اور وہ محض ہائے کر کے رہ گیا۔

روتا اور کراہتا ہوا وہ میری خواب گاہ سے ملحقہ کمرے کے دروازے پر پہنچا اور اُسے کھول دیا۔ کمرہ تاریک پڑا ہوا تھا اور بستر خالی تھا۔ سب سے بڑی بات یہ تھی کہ کمرے میں گیس کی بہت زیادہ بو نہیں تھی۔

میرے روشنی کرتے ہی بستر کی آڑ سے سلطان شاہ سیدھا کھڑا ہو گیا اُس کے ہاتھ میں دبے ہوئے ایکسپلوڈر کی نال ہم دونوں کی طرف اٹھی ہوئی تھی اور نگاہوں میں قہر کے کوندے لپک رہے تھے۔

"تو یہ اس کی حرکت تھی۔" وہ غصّے سے پھنکارتے ہوئے اُردو میں بولا۔ "میں سو گیا تھا لیکن گیس کی تیز بُو سے میری آنکھ کھل گئی۔ مجھے شروع ہی سے اس پر اعتماد نہیں تھا کیونکہ اپنی فطری خود سری کے برعکس یہ تمھاری حد سے زیادہ چاپلوسی کر رہا تھا، لیکن اس کا مقصد کیا تھا؟ کیا اسے تم پر شبہ ہو گیا تھا؟"

"یہ بھی معلوم کر لیں گے، پہلے ویرا کی خبر لو۔" میں نے سرد لہجے میں کہا اور سلطان شاہ نے فوراً ہی اپنی جگہ چھوڑ دی۔

"چاروں ہاتھ پیر پھیلا کر قالین پر اوندھے منہ لیٹ جاؤ۔" میں نے میرانڈے کو حکم دیا۔ اُس نے اس قدر عجلت میں میرے حکم کی تعمیل کی تھی کہ اوندھے منہ گرتے ہوئے اُسے چوٹیں بھی آئی تھیں، قالین پر اپنا سینہ ٹکاتے ہی اُس نے اپنے دونوں ہاتھ جسم سے نوّے درجے کا زاویہ بناتے ہوئے پھیلا لیے تھے۔

چند ثانیوں بعد ہی سلطان شاہ بوکھلایا ہوا واپس آیا تھا۔ "اس کے کمرے میں بُری طرح گیس بھری ہوئی ہے اور وہ بے ہوش ہے نبضیں سست چل رہی ہیں اور دہانے سے کف بہہ رہا ہے۔"

"تم اس پر نگاہ رکھو، میں ویرا کو دیکھتا ہوں۔" یہ کہتے ہوئے میں سلطان شاہ کی خواب گاہ سے نکل گیا۔

ویرا کی خواب گاہ میں اس قدر گیس بھری ہوئی تھی کہ وہاں سانس لینا دشوار تھا۔ میں نے بس ایک نظر دیکھا کہ اس کے چہرے پر شدید کرب کے آثار تھے اور اسے سانس لینے میں بھی دقّت ہو رہی تھی۔ میں نے پھرتی کے ساتھ اسے اپنے کندھے پر لادا اور سیدھا سلطان شاہ کے کمرے میں لے آیا۔

نسبتاً ہلکی فضا میسّر آتے ہی ویرا کے تنفّس کی رفتار میں قدرے تیزی اور بے ترتیبی رونما ہوئی اور میں نے بڑھ کر پردے ہٹا کر خواب گاہ کی کھڑکیاں بھی کھول دیں اور یخ بستہ ہواؤں کے جھونکے کمرے میں آنے لگے۔ ہمارے لیے وہ ہوائیں تکلیف دہ تھیں لیکن ویرا کو اس وقت صرف تازہ ہوا کی کثرت ہی بچا سکتی تھی۔ ساتھ ہی میں نے اس کے چہرے پر ٹھنڈے پانی کے چھینٹے بھی دینے شروع کر دیے۔

"میں سمجھ گیا ہوں، اب اس کی دیکھ بھال میں کر لوں گا۔ تم بازپُرس کر کے اس خبیث کا قصہ پاک کرو۔ ایسی چوکڑی بھولا ہے کہ اب منحوس آواز میں مسلسل رٹے جا رہا ہے۔"

میں پانی کا جگ سلطان شاہ کے حوالے کر کے بستر سے اٹھ گیا اور میرانڈے کے قریب پہنچ کر اس کی پسلیوں میں ٹھوکر سے ایسی ضرب لگائی کہ وہ بلبلا کر دُہرا ہو گیا۔ ویرا کی ابتر حالت دیکھنے کے بعد میرے لیے اپنے غصے پر قابو پانا دشوار ہو گیا تھا۔

"خاموش۔" میں نے اس کی پنڈلی پر دوسری ٹھوکر مارتے ہوئے کہا اور اس کی ساری آوازیں یکلخت معدوم ہو گئیں۔

"تیری یہ جرأت کیسے ہوئی؟ ہمیں مار کر کیا مقصد حاصل کرنا چاہتا تھا تو؟"

"کچھ نہیں... میرا دماغ چل گیا تھا۔ میں نے ایک خواب دیکھا تھا جو کبھی پورا نہیں ہو سکتا۔ مجھے معاف کر دو، میں تمھارے پیر چاٹ لوں گا، مجھے میری زندگی بخش دو۔ میں نے اونچا اُڑنے کی کوشش کی تھی لیکن اس طرح گرا ہوں کہ اپنے پیر تڑوا بیٹھا ہوں۔ بس تم مجھے معاف کر دو۔"

"کیا تھا وہ خواب؟ کیا چاہتا تھا تو؟" میں نے ڈپٹ کر غصیلے لہجے میں پوچھا۔

"میں... میں سلور آئی پر قابض ہونا چاہتا تھا۔" اس نے جھجکتے اور سسکتے ہوئے اعتراف کیا اور میری کھوپڑی چکرا کر رہ گئی۔ "اس میں سارا قصور صرف میرا نہیں ہے، خود تم نے بھی میرے جنون کو ہوا

"مذاق نہیں، میں سو فیصد سنجیدہ ہوں۔" وہ بولی: "اگر سب کچھ پروگرام کے مطابق ہوا تو آج کی رات مارسیلز والوں پہ بہت بھاری گزرے گی، جو شہر کے مضافات میں غیر قانونی اسلحہ کے اس بڑے ذخیرے سے چشم پوشی کرتے چلے آرہے ہیں۔"

"تو کیا عام شہریوں کو فائر کیمپ کے وجود اور نوعیت کا علم ہے؟"

"صرف اتنا معلوم ہے کہ وہ اسلحہ کا ایک ٹرانزٹ ڈپو ہے، اس کی وسعت تو کسی کے وہم و گمان میں بھی نہ ہو گی۔ حفاظتی انتظامات اسی لیے احاطے سے باہر تک وسیع نہیں کیے گئے کہ عام شہریوں کو اس ڈمپ کی اہمیت کا صحیح اندازہ نہ ہو سکے۔"

"آج فائر کیمپ کا معاملہ بھی نمٹ گیا۔ اب تمھارا کیا ارادہ ہے؟" کچھ دیر کے سکوت کے بعد سلطان شاہ نے کسل مندانہ لہجے میں سوال کیا۔ "مجھے اب ایسی مہمات سے اکتاہٹ محسوس ہونے لگی ہے، جن میں میرا کوئی مؤثر حصہ نہ ہو۔"

"فرانس پہنچنے کے بعد سے ہمیں ایک پل بھی چین نہیں مل سکا۔ یہاں میراندے کا آراستہ گھر ملازمین سمیت تصرف میں آیا ہے، تو چند دن کے لیے یہاں رُک کر تکان اتارنے کا ارادہ ہو رہا ہے۔" میں نے کہا۔

"تم تکان اتارو گے اور میں گھر میں پڑا بور ہوتا رہوں گا۔" وہ بڑبڑایا۔

"فکر نہ کرو، تمھارے لیے بھی کام نکل ہی آئے گا۔" ویرا بولی۔ "میں جب مارسیلز آہی گئی ہوں تو یہاں کے چیف کو تھوڑا سا سبق دے کر ہی جاؤں گی۔ اس چھیڑ چھاڑ میں تم میرا ہاتھ بٹاؤ گے۔ ویسے بھی مارسیلز ایک بہت پرانا اور دلچسپ شہر ہے۔ گھر سے نکلو گے تو زندگی بہت حسین نظر آئے گی۔"

"میں تو اپنی کمزور انگریزی کو ہی روتا تھا، لیکن فرانس والوں کو تو شاید دنیا کی ہر زبان سے بیر ہے۔ میراندے کے علاوہ وہ اب تک جو بھی ملا، فرنچ ہی بولتا ہے۔"

"برطانیہ سے باہر یورپ میں اب انگریزی کا رواج نہیں رہا۔ فرنچ کے بعد جرمن دوسری سب سے زیادہ بولی جانے والی زبان ہے۔ انگریز بھی باہر نکلنے سے پہلے ان دو زبانوں میں تھوڑی بہت شُدبُد پیدا کرنے کی کوشش کرنے لگے ہیں۔" ویرا کا رویہ سلطان شاہ کے ساتھ حیرت ناک حد تک مفاہمانہ ہو گیا تھا۔

وہ دونوں آپس میں گفتگو کرتے رہے، لیکن میرا ذہن اپنی الجھن میں مبتلا رہا۔ ویرا نے مشینی بموں کے ہولناک خواص بتا کر میرے ذہن پر ایک اذیت ناک بوجھ ڈال دیا تھا اور میں سوچ رہا تھا کہ اگر فائر کیمپ کی تباہی کے ساتھ مارسیلز کے معصوم اور بے گناہ شہریوں پہ ہلاکت خیز قیامت کی برسات ہو گئی تو شاید میرا ضمیر عمر بھر مجھے اس فعل پہ نادم کرتا رہے گا اور میں اس کے ازالے کے لیے کچھ بھی نہ کر سکوں گا۔

میرا وہ احساس اپنی جگہ تھا، لیکن میں آنے والی تباہی کو ٹالنے کے لیے کچھ بھی نہیں کر سکتا تھا۔ فائر کیمپ کے ایک بارودی ذخیرے میں ٹائم بم رکھا جا چکا تھا جو ایک مقررہ وقت پہ پھٹ جانا تھا۔ گھڑی کی سوئیاں مسلسل آگے کی طرف حرکت کرتے ہوئے تباہی کے لمحات کو نزدیک لاتی جا رہی تھیں اور گھڑی کی ان سوئیوں کو اُلٹا چلانا میرے بس سے باہر تھا۔ طویل مضافاتی مسافت طے کر کے ہم شہر کی حدود میں داخل ہوئے تو ویرا نے میرے خیالات کا اچانک تسلسل توڑ دیا۔ "تم خاموشی سے کس سوچ میں گم ہو؟"

"فائر کیمپ کی تباہی کے لمحات کا روح فرسا انتظار کر رہا ہوں۔" میں نے تھکی ہوئی آواز میں کہا۔ "اب تک تو ٹائم بم یقیناً پھٹ چکا ہو گا۔"

"اگر کچھ نہ ہوا تو سمجھ لینا کہ ان کریٹوں میں بارودی اسلحہ کے بجائے صرف آہنی ہتھیار بھرے ہوئے تھے۔ اس حماقت یا ناکامی پر مجھے عمر بھر قلق رہے گا۔"

اس سے قبل کہ میں جواب میں اسے اپنے متضاد جذبات سے آگاہ کرتا، ہولناک گڑگڑاہٹ کے ساتھ ایک زبردست دھماکا ہوا، جس کی شدت سے اعصاب دہل کر رہ گئے، بالکل یوں محسوس ہوا جیسے کچھ دور کوئی خوف ناک آتش فشاں انسانی آبادیوں کو نیست و نابود کرنے کے لیے انگڑائی لے کر بیدار ہو گیا ہو۔ دھماکے کے نتیجے میں اسٹیئرنگ پہ ویرا کے ہاتھ بہک گئے اور آگے جانے والی کئی گاڑیاں بے تکان آپس میں ایک دوسرے سے ٹکرا گئیں۔

پھر فضا میں جلتے ہوئے چھوٹے بڑے ٹکڑوں کی بوچھاڑ میں کوئی چیز داہنی طرف پارک کی ہوئی ایک کار پر گر کر دھماکے سے پھٹی اور کار میں آگ لگ گئی۔ پہلا دھماکا ختم ہونے کے بعد اسی قوت کا ایک اور شدید دھماکا ہوا جس سے زمین ہل کر رہ گئی۔ سڑک پہ لوگوں نے جو گاڑی جہاں تھی، وہیں بند کر دی اور بدحواسی کے عالم میں پناہ کے لیے قریبی عمارتوں کی طرف دوڑ پڑے۔ اس بار بڑے دھماکے کے چند ثانیوں بعد مختلف سمتوں سے کم اور زیادہ طاقت کے متعدد دھماکے وقفے وقفے سے سُنائی دیتے رہے اور اس دوران میں ویرا سڑک پہ بے ترتیبی سے کھڑی ہوئی گاڑیوں کے درمیان راستہ بنا کر آگے بڑھتی رہی۔ پھر اچانک سائرن کی گھٹتی بڑھتی تیز آواز سے گونج اٹھی، جو شاید شہری دفاع والوں کی طرف سے مارسیلز کے شہریوں کے لیے فضائی حملے کی وارننگ تھی۔ چند سو گز کے بعد گاڑیاں ایک دوسرے میں اس طرح پھنسی ہوئی تھیں کہ ہمارے لیے آگے بڑھنا ناممکن ہو کر رہ گیا تھا۔ ویرا بھی اگنیشن بند کر کے اتر پڑی اور ہم دونوں اس کے پیچھے تیزی سے ایک بڑے ہوٹل کے سائبان کی طرف دوڑ پڑے، کیونکہ فضا سے جھلسے ہوئے اور جلتے ہوئے ٹکڑوں کی ہولناک برسات بدستور جاری تھی۔

آسمان سے آگ اور بارود کی گھٹتی بڑھتی برسات اور خوف زدہ شہریوں کی چیخ و پکار نے اس وقت علاقے میں قیامتِ صغریٰ کا سماں پیدا کر دیا تھا، اور مجھ پر سکتہ سا طاری ہو گیا تھا۔ چھوٹے موٹے پر ہولناک ٹکڑوں کی تباہ کاریوں کے دوران ہی اسی علاقے میں کہیں ایک زوردار دھماکا ہوا اور پورے علاقے میں بھڑکتے ہوئے شعلوں کا انعکاس پھیل گیا۔ شاید فائر کیمپ سے اڑنے والے کسی طاقتور آتش گیر بم نے قرب و جوار میں تباہی پھیلا دی تھی۔ ساتھ ہی فضا میں دل دوز انسانی چیخوں سے کہرام برپا ہو گیا۔

"ساری گالیاں روس کو پڑ رہی ہیں۔" ویرا میرے ساتھ سائبان کے نیچے پناہ لیتے ہوئے بولی۔ "لوگ سمجھ رہے ہیں کہ مشرقی یورپ کے کسی جنگی اڈے سے سوویت یونین نے میزائلوں سے مارسیلز پر حملہ کر دیا ہے۔ شہری دفاع والوں نے بوکھلاہٹ میں سائرن بجا کر لوگوں کے اس شُبہ کو تقویت پہنچائی ہے۔"

پورے شہر کی فضا مسلسل دھماکوں سے لرز رہی تھی اور فضا میں آتشیں لکیریں مختلف بلندیوں پہ یوں آزادانہ تیرتی پھر رہی تھیں جیسے آتشیں پروں والے شیاطین کو مارسیلز میں زندگی تہس نہس کرنے کی پوری آزادی مل گئی ہو۔ دھماکوں کی ترتیب سے میرے لیے یہ اندازہ لگانا دشوار نہیں تھا کہ فائر کیمپ میں کم از کم دو بڑے ذخائر آگ پکڑ چکے تھے اور اس کے نتیجے میں ہزاروں چھوٹے بڑے بم اور راکٹ حرارت پا کر خود بخود چل رہے تھے، جن کے نہ نشانوں کا اندازہ لگایا جا سکتا تھا اور نہ ہی یقینی سمت کا تعین کرنا ممکن تھا۔

اپنے اندازے کے مطابق اس وقت ہم فائر کیمپ سے کم از کم پندرہ میل دور آچکے تھے اور میں یہ سوچنے پر مجبور ہو گیا تھا کہ جب اتنے فاصلے پہ تباہ کاری اور خوف و ہراس کی اتنی شدت تھی تو فائر کیمپ اور اس کے نواح میں کیسی قیامت برپا ہو گی۔

"فائر کیمپ کے عملے کا تو اب خوردبین سے بھی سُراغ نہ مل سکے گا۔" میری تشویش کے اظہار پہ ویرا نے کہا۔ "اس تباہی کا سب سے زیادہ خطرہ مارسیلز کے شہریوں کو ہے۔ ورنہ کیمپ کے اطراف میں ویرانہ ہی ویرانہ ہے۔ سڑک پر سفر کرنے والی گاڑیاں اور قرب و جوار کے چھوٹے گاؤں اگر زد میں آجائیں تو اور بات ہے۔"

آسمان سے برسنے والی برسات میں نہ کوئی تسلسل تھا نہ تواتر۔ بہت سے حواس باختہ لوگ فٹ پاتھ پہ دیواروں کے سہارے کانوں میں انگلیاں ٹھونسے اوندھے پڑے ہوئے تھے۔ بعض سائبانوں کی آڑ میں پناہ لیے خوف زدہ نظروں سے آسمان کی طرف دیکھ رہے تھے۔ اس ہڑبونگ میں ہر شخص اپنی ذات پہ منڈھے ہوئے مصنوعی خول سے باہر آگیا تھا۔ سب ہی تشویش زدہ اور لرزتی ہوئی آوازوں سے آپس میں رائے زنی کر رہے تھے۔

چند منٹ کے لیے اس علاقے میں آگ کی برسات تھم گئی۔ فضا میں دھماکوں کی آوازیں بدستور گونج رہی تھیں، لیکن اب شاید ان کا رُخ کسی اور طرف ہو گیا تھا۔ البتہ اس علاقے میں کئی مقامات پہ لگی ہوئی آگ بدستور بھڑک رہی تھی، جسے کچھ لوگ سرد کرنے میں مصروف تھے۔ آخر کچھ سمجھ دار لوگوں نے اس سکون کا فائدہ اٹھایا اور اپنی پناہ گاہوں سے نکل کر تیزی سے اپنی گاڑیوں میں سوار ہوئے اور اپنے سے آگے پھنسی ہوئی گاڑیوں کے مالکان کو حوصلہ دلانے کے لیے ہارن بجانے لگے۔ اس پیش قدمی کا خاطر خواہ اثر ہوا اور دیکھتے ہی دیکھتے گاڑیوں کا ہجوم حرکت میں آگیا جس میں ہم بھی شامل تھے۔

"لوگوں نے سوویت حملے کے جواز میں حکومت کی خامیاں بھی تلاش کر لی ہیں اور اپنے حکمرانوں کے فیصلوں پر تنقید کر رہے ہیں، جنھوں نے ایک بڑی طاقت کی خوشنودی کی پروا کیے بغیر دور رس فیصلے کیے ہیں۔" ویرا بتا رہی تھی اور میں خالی الذہنی کے عالم میں اس کی تقریر سُن رہا تھا۔ اس کے لب و لہجے پر اس بربادی کا کوئی اثر نہیں پڑا تھا۔

"یہ بہت بُری بات ہے۔" سلطان شاہ کہہ رہا تھا۔ "عام حالات میں کسی کو پروا نہیں ہوتی کہ حکومت کیا کر رہی ہے اور اس کے فیصلوں کے مضمرات کیا ہوں گے۔ لیکن اپنے حکمرانوں پہ عوام کے اعتماد کا اظہار جنگی، ہنگامی اور قومی مصائب کے وقت ہی ہوتا ہے۔ اگر لوگ حکومت پہ برس رہے ہیں تو یہ دو طرفہ اعتماد کی کمی کے سوا کچھ نہیں ہے۔"

فضا سے نازل ہونے والے مصائب کا سلسلہ یکسر موقوف ہو چکا تھا، ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے اس سمت میں رکھا ہوا سارا اسلحہ چل یا جل چکا تھا، لیکن پورے شہر کی فضا ہلکے اور تیز دھماکوں سے لرز رہی تھی اور ٹریفک میں قدرے روانی آچکی تھی۔ جو لوگ پیدل تھے، وہ بھی جلد از جلد کسی ٹھکانے پر پہنچنے کے لیے تیز چل رہے تھے۔

اچانک فضا میں زناٹے کی آواز سے اُڑتا ہوا ایک میزائل اپنے پیچھے بارودی آگ کی لکیر چھوڑتا ہوا داہنی سمت سے نمودار ہوا اور ہم سے چند سو قدم دور پیدل چلنے والوں کی بھیڑ میں ایک جواں سال جوڑے کے آگے گر کر پھٹ گیا۔ زبردست دھماکے کے ساتھ کثیف دُھوئیں کا بادل اُٹھا، دلدوز انسانی چیخیں بلند ہوئیں اور دُھواں صاف ہوا تو جواں سال جوڑے کا کہیں پتا نہیں تھا۔ فٹ پاتھ پر ایک گہرا گڑھا وجود میں آچکا تھا اور بہت سے لہولہان راہگیر مدد کے لیے چلّا رہے تھے، جن میں سے کئی کے ہاتھ پیر اس دھماکے سے اُڑ گئے تھے۔

میں نے بے اختیار اپنا منہ دوسری طرف پھیر لیا۔ ان مناظر کو دیکھ کر رفتہ رفتہ میرا دل بھاری ہوتا جا رہا تھا۔ فائر کیمپ کی تباہی میری زندگی کا وہ پہلا منصوبہ تھا، جس کی کامیابی پر میں دلدوز اور دلگیر ہوا جا رہا تھا۔ اس واقعہ میں شی کو واقعی ناقابلِ تلافی نقصان پہنچا تھا، لیکن اس کامیابی پر ایک بے گناہ شہری کی ہلاکت بھاری تھی، جب کہ شہر میں شاید ہر طرف بے گناہ شہریوں پہ موت کے دریدہ دہن طاغوتی ہیولے اپنے لہو ریز پنجوں کے ساتھ حملہ آور تھے۔ کسی کو یقین نہیں آرہا تھا کہ وہ زندہ سلامت اپنی منزل پر اپنوں میں پہنچ سکے گا یا کسی بھی لمحے بے موت مارا جائے گا۔

مجھے بے اختیار کراچی یاد آگیا۔ جہاں سے میں نے اپنی کامیاب عملی زندگی کا آغاز کیا تھا۔ لاہور میں باپ کی وفات اور سوتیلے

کے مظالم نے مجھے ایک ایسی دلدل میں دھکیل دیا تھا جہاں جرم و گناہ یا سسکتی ہوئی موت میں سے میں صرف کسی ایک کا انتخاب کر سکتا تھا، لہٰذا میں نے زندہ رہنے کے لیے جرائم کی دُنیا کو اپنانے کا فیصلہ کر لیا۔ اورشی کے کارندوں میں شامل ہو گیا۔ جب میں ان میں شامل ہوا تھا تو میرے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ وہ منشیات اور اسلحے کے بین الاقوامی اسمگلروں کی کوئی عالمی تنظیم ہو گی۔ میری نگاہ میں وہ مقامی منشیات فروشوں کا کوئی گروہ تھا جو منظم انداز میں اپنا کام چلا رہا تھا اور اپنے لیے کہیں کوئی مخالفت برداشت کرنے کا عادی نہیں تھا۔

ان دنوں تنظیم کے مفادات کے تحفظ اور معاشرے میں منشیات کے فروغ کے لیے میری نگاہوں میں انسان کی کوئی وقعت نہیں تھی۔

میں نے معصوم طالب علموں کو منشیات فروشی کے دھندے میں ملوث کیا اور اپنی بالادستی برقرار رکھنے کے لیے بارہا انسانی لہو سے ہولی کھیلی، لیکن کبھی میرا دل اس خونریزی پر ملول نہیں ہوا۔ کیونکہ جرائم اور بالخصوص منشیات کی دنیا میں اخلاق اور ضمیر کو سب سے پہلے موت کے گھاٹ اتارا جاتا ہے۔ تاکہ معاشرے کے معزز اور شریف طبقات جب ان سرگرمیوں کے خلاف آواز بلند کریں تو انھیں انفرادی اور اجتماعی طور پہ ایسی دردناک بیہمانہ سزائیں دی جائیں کہ ان کو دیکھنے والے عبرت پکڑیں اور جرائم کے خلاف آواز بلند کرنے کے بجائے چشم پوشی اختیار کرنے پر مجبور ہو جائیں اور ہر طرف منشیات کو فروغ ملتا رہے۔

خود میں نے بہت سے شرفاء کا ان کے گھروں میں رہنا دشوار کر دیا تھا۔ کئی سرپھرے اور اصلاحِ معاشرہ کے شوقین میرے اشاروں پہ اپنے گھروں اور بازاروں میں موت کے گھاٹ اتار دیے گئے تھے، میرے مسلح جتھوں نے رات کی تاریکی میں مزاحمت کرنے والی بستیوں پر شب خون مار کر وہاں رہنے والوں کے جان و مال اور عزت و آبرو کو ایسا تاراج کیا تھا کہ پھر وہاں شی کے مفادات کے خلاف کوئی آواز سننے میں نہیں آ سکی تھی۔

لیکن وہ زمانہ میرے اور شی کے اشتراک کا زمانہ تھا۔ اس دور کا ڈینی صرف اور صرف ایک سنگدل منشیات فروش تھا، جس کے نزدیک نہ انسانی جان کی کوئی حُرمت تھی اور نہ انسانی لہو کا تقدس۔ مگر غزالہ سے ملنے کے بعد میری سوچ میں انقلابی تبدیلی آئی تھی۔ کوکین کے ہاتھوں اس کے گھرانے کی دردناک بربادی کو اپنی آنکھوں سے دیکھنے کے بعد میری سوچ میں تیزی کے ساتھ تبدیلی آتی چلی گئی اور اب میں اپنے ماضی کے کردار پر خود شرمسار رہتا تھا، میری پوری کوشش تھی کہ میں دُنیا بھر سے شی کا نام و نشان تک مٹا دوں تاکہ اپنے ماضی کے گناہوں کا ازالہ کر سکوں۔

لیکن ان کوششوں میں مارسیلز میرے لیے ایک امتحان بن گیا تھا۔

اس ساحلی شہر پر نازل ہونے والی بربادی میں میرا کردار افسوسناک ثابت ہوا تھا، مگر دل کو بہلانے کے لیے بس یہی ایک خیال باقی رہ گیا تھا کہ جب میں نے فائر کیمپ تباہ کرنے کا منصوبہ بنایا تو شہری آبادی کو درپیش خطرات کا تصور میرے ذہن کے بعید ترین گوشے میں بھی نہیں تھا۔



شہر پر رُک رُک کر اور سمتیں بدل بدل کر بربادیاں برستی رہیں۔ آگ، خون، دھماکے اور ملبے کے درمیان ہمارا سفر جاری رہا۔ ہماری کار پہ نہ کوئی بم گرا نہ ہم کسی گرتی ہوئی عمارت کے ملبے کی زد میں آئے اور میں یہ سب تباہیاں دیکھ کر دل ہی دل میں کڑھتا اور سوچتا رہا۔

میرے خیالات کا تسلسل اس وقت ٹوٹا جب ویرا نے کار میراندے کے مکان کے بند پھاٹک کے سامنے روکی۔

"لو، ہم خیریت سے لوٹ آئے۔" ویرا یہ کہتے ہوئے گیٹ لیمپ کی روشنی میں میرے چہرے پر نگاہ پڑتے ہی چونک پڑی۔ "ارے تم رو رہے ہو؟ کیا ہوا ڈینی؟"

"کچھ نہیں۔" میں نے سوگوار مسکراہٹ کے ساتھ افسردہ لہجے میں کہا۔ "راستے میں کہیں گرد و غبار آ گیا ہو گا آنکھوں میں۔" یہ کہہ کر میں دونوں ہتھیلیوں سے اپنی آنکھیں صاف کرنے لگا، جو واقعی خاموش آنسوؤں سے تر ہو رہی تھیں۔

پھاٹک کھلنے کے بعد ویرا کار اندر لے جانے لگی تو مسلح دربان نے اسے رُکنے کا اشارہ کیا۔ ویرا نے بریک لگا کر اپنی سمت کی کھڑکی کا شیشہ گرا دیا۔

ویرا کے استفسار سے پہلے ہی دربان نے آگے بڑھ کر تجسس آمیز اور جوشیلے لہجے میں اسے کچھ بتایا اور میں نے ویرا کے چہرے پہ فکرمندی کے آثار نمودار ہوتے دیکھے۔

ویرا وہیں رُک کر چند منٹ تک دربان سے سوال جواب کرتی رہی اس دوران میں میں نے دیکھا کہ آگے روشن پورٹیکو میں پہلے سے ایک نئی کار موجود تھی جس کا مطلب تھا کہ ہم سے پہلے کوئی اور وہاں پہنچا ہوا تھا۔

دربان سے گفتگو ختم کر کے ویرا نے جیسے ہی کار آگے بڑھائی، میں نے ویرا سے سوال کر دیا۔ "کون آیا ہوا ہے یہاں؟"

"تمھیں کیسے پتا؟" وہ حیرت سے بولی۔ "اس نے تو فرنچ میں بتایا تھا۔"

"سامنے ایک نئی کار کھڑی ہے۔ ظاہر ہے کہ کوئی ہمارا انتظار کر رہا ہے۔"

"اوہ!" وہ خفت آمیز لہجے میں بولی۔ "میں نے کار نہیں دیکھی تھی ویسے میں خطرے کی بو سونگھ رہی ہوں۔ آنے والے تعداد میں دو ہیں اور خود کو میراندے کا دوست کہتے ہیں جب کہ دربان کے لیے وہ نئے چہرے ہیں۔"

"انھیں کہاں بٹھایا گیا ہے؟" میں نے سوال کیا۔

"ڈرائنگ روم میں۔" ویرا نے رینگتی ہوئی کار کو اگلی کار کے پیچھے روکتے ہوئے کہا۔

"پھر صرف تم ہی ان سے ملو تاکہ ضرورت پیش آنے پر ہم دونوں تمھاری مدد کو پہنچ سکیں۔" میں نے سوچتے ہوئے کہا۔ "یہ بڑی عجیب بات ہے کہ وہ دربان کے لیے نئے ہیں۔"

"ہو سکتا ہے کہ وہ سچ کہہ رہے ہوں۔" ویرا بولی۔ "فراڈ ہوتے تو یوں اطمینان سے کار پورٹیکو میں چھوڑ کر اندر نہ بیٹھے ہوتے، بلکہ بہانہ کر کے واپس لوٹ جاتے۔"

فائر کیمپ سے ہونے والے دھماکوں کی آوازیں وہاں تک سُنائی دے رہی تھیں اور شمال مشرق میں آسمان پر شعلے اس طرح تیرتے نظر آ رہے تھے، جیسے ادھر آتش بازی کا کوئی بڑا مظاہرہ ہو رہا ہو۔ بلدی انتظامیہ میں کئی پیرو میڈیکل اس طرف بھی آتے نظر آئے، لیکن پھر راستے میں ہی کہیں گم ہو گئے۔

ہم تینوں نے کار سے اتر کر ایک دوسرے کا تنقیدی جائزہ لیا، ویرا کے کپڑوں پہ نہ خون کا کوئی داغ تھا نہ بے ترتیب شکنیں۔ اس کے لباس کو ربڑ کے لبادے نے پوری طرح محفوظ رکھا تھا۔

"احتیاطاً تم گن ساتھ رکھ لو۔" میں نے اس کے ہمراہ برآمدے کی سیڑھیاں عبور کرتے ہوئے کہا۔

"میرے لیے خنجر کافی ہے۔ شاید تم بھول گئے ہو کہ میں نے خنجر بازی میں باقاعدہ تربیت لی ہوئی ہے۔" وہ مسکراتے ہوئے بولی۔ "داؤ لگ گیا تو شاید تمھیں زحمت ہی نہ کرنا پڑے۔"

ویرا نے دروازہ کھولا ہی تھا کہ اچانک زمین کے ساتھ ہی مکان کے در و دیوار تک لرز اُٹھے اور میں اچھل کر دیوار سے جا ٹکرایا۔ ویرا دروازے میں جھول کر رہ گئی اور سلطان شاہ لڑکھڑا کر فرش پہ ڈھیر ہو گیا۔ عمارت کے کسی حصے میں جھنجھناہٹ کے ساتھ شیشے ٹوٹنے کا شور بھی سنائی دیا تھا۔

وہ شدت کے اعتبار سے بدترین دھماکا تھا، جس کا مطلب تھا کہ فائر کیمپ کے ذخائر بتدریج تباہی کی زد میں آ رہے تھے۔ پہلے دو دھماکوں کے بعد بھی وہاں بہت کچھ باقی تھا اور دھماکوں کا سلسلہ جلد موقوف ہوتا نظر نہیں آ رہا تھا۔

وہ سب اپنی جگہ تھا، لیکن ہمیں فوری طور پہ اندر والوں کی فکر لاحق تھی، اس لیے ہم نے پھرتی سے خود کو سنبھالا اور پھر ویرا راہداری میں ڈرائنگ روم کی طرف بڑھ گئی۔

اس وقت میرے دل کی دھڑکنیں اچانک ہی تیز ہو گئی تھیں۔

## ویرا

کے اندر داخل ہوتے ہی کمرے سے سیٹی کے ساتھ ایک تحیر آمیز لو فرانہ آواز سُنائی دی تھی آواز مردانہ اور زبان فرانسیسی تھی لیکن کوئی مفہوم پلے نہ پڑنے کے باوجود یہ اندازہ لگانا دشوار نہیں تھا کہ میراندے کے مہمان اوباش طبیعتوں کے مالک تھے۔

"تم لوگ یہاں کس لیے آئے ہو؟" ویرا کی سپاٹ اور اونچی آواز سُنائی دی۔ اس نے اجنبیوں سے محض ہماری وجہ سے انگریزی میں سوال کیا تھا تاکہ ہم پوری گفتگو سے باخبر رہیں۔

جواب میں کسی نے فرنچ میں کچھ کہنا چاہا لیکن ویرا نے درمیان میں ہی اس کی بات کاٹ دی۔ "میں فرنچ نہیں جانتی، مجھ سے انگریزی میں بات کرو۔"

"ہمیں تم سے کوئی بات کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔" وہی آواز سُنائی دی۔ اس بار بولنے والے کا لہجہ تُرش ہو گیا تھا۔ "میراندے کے ایک ملازم کو اپنی آمد کا مدعا بتا چکے ہیں، ضروری نہیں کہ اس کے ہر ملازم اور ملازمہ کی جرح کا جواب دیا جائے۔ کم از کم شرفاء کے یہاں مہمانوں سے ایسا سلوک نہیں کیا جاتا۔"

"پہلے تو اپنی یہ غلط فہمی دور کر لو کہ میں میراندے کی ملازمہ ہوں۔" ویرا کی تلخ آواز سُنائی دی۔ "اور دوسری بات یہ کہ شرفاء کے یہاں آنے والے ان ہی لوگوں کو عزت دی جاتی ہے جو لڑکیوں کو دیکھ کر بازاری انداز میں سیٹیاں نہیں بجاتے۔ میں چاہوں تو ابھی مسلح چوکیدار کو بلا کر تم دونوں کو باہر نکلوا سکتی ہوں، میراندے تمھاری کوئی مدد نہ کر سکے گا۔"

"ہمیں بتایا گیا تھا کہ میراندے ابھی غیر شادی شدہ ہے...."

"میں نے کب کہا کہ میں اس کی بیوی ہوں، ملازمہ نہ ہونے کا مطلب بیوی ہونا تو نہیں ہوتا اور ہاں، تم تو اس کی دوستی کے دعویدار بن کر آئے ہو اور اپنے دوست کے بارے میں تمھیں دوسروں سے ملنے والی معلومات پر انحصار کرنا پڑا ہے۔ کیسے دوست ہو تم اس کے؟" ویرا بتدریج ان پر حاوی ہوتی جا رہی تھی۔

چند ثانیوں کے توقف کے بعد دوسری مردانہ آواز ابھری "میں غلط فہمی پر شرمندہ ہوں مادام!" وہ لہجے سے قدرے مہذب معلوم ہو رہا تھا۔ "تم بیٹھ جاؤ تو ہم سکون سے بات کر سکیں گے۔ ہم دونوں واقعی میراندے کے بچپن کے دوست ہیں۔ ہم نے اسکول میں اکٹھے تعلیم حاصل کی پھر ہم اٹلی جا کر آباد ہو گئے۔ ایسی صورت میں نہ ہمارا دعویٰ غلط ہے نہ ہم میراندے کے حالات سے بے خبری پر قصوروار قرار دیے جا سکتے ہیں لیکن تم نے اپنی طرف سے ہمیں تجسس میں مبتلا کر دیا ہے اپنا تعارف کرا دو تو ہم زیادہ بے تکلفی سے گفتگو کر سکیں گے۔"

"میں اجنبیوں سے بے تکلفی کی قائل نہیں ہوں۔" ویرا کا لہجہ



بدستور جارحانہ رہا۔" عام طور پر مجھے کیتھرین ٹرولینی کہا جاتا ہے اب یہ بتاؤ کہ تمھیں میراندے کی تجرد کی زندگی کے بارے میں کس نے بتایا تھا؟"

"وہ بہت شریف اور بے ضرر آدمی ہے مس کیتھرین...!"

"نہیں۔" ویرا کی غراہٹ نے اس کی بات کاٹ دی۔" میں کہہ چکی ہوں کہ مجھے بے تکلفی پسند نہیں ہے۔ میں اجنبیوں کی زبان سے اپنا پہلا نام سننا برداشت نہیں کرسکتی۔"

"بہت ہوچکی۔" پہلے شخص کی تلملاتی ہوئی آواز سنائی دی۔"تم نہ میراندے کی بیوی ہو نہ ملازمہ۔ اس لیے ہم تمھاری کسی بات کا جواب دینے کے پابند نہیں ہیں۔ جب تک تم اپنی یہاں موجودگی کا کوئی معقول جواز نہیں پیش کردگی، ہم تمھاری کسی بات پر کان نہیں دھریں گے۔"

"مجھے نظرانداز کرکے تم چند منٹ کے لیے بھی یہاں نہ ٹک سکو گے۔" ویرا محاذ آرائی کو طول دینے پر تل گئی تھی۔"تمھیں یہ گھر بار، سازوسامان، ملازمین اور گاڑیاں جو کچھ بھی نظر آرہا ہے، اس پر میراندے کا ہر حق ختم ہوچکا ہے اور ان سب چیزوں پر بلا شرکت غیرے میرا تصرف ہے۔"

"ثبوت کے بغیر تمھارا دعویٰ ہرزہ سرائی سے زیادہ حیثیت نہیں رکھتا۔ ہم میراندے کے حوالے سے اس کمرے میں بٹھائے گئے تھے۔"

"اس لیے کہ فی الحال میری ہدایات ایسی ہی تھیں ورنہ حقیقت یہ ہے کہ میراندے دیوالیہ ہوچکا ہے اور میں سرکاری طور پر اس کے تمام اثاثوں پر ریسیور مقرر کی گئی ہوں۔" اس نے فی البدیہہ منہ توڑ جواب دیا۔

چند ثانیوں کے لیے خاموشی چھا گئی پھر نسبتاً مہذب آواز والے نے سوال کیا تھا۔"یہ اندوہناک واقعہ کب رونما ہوا مس ٹرولینی؟"

"کل.... کل کی بات ہے یہ، معاملہ تو بہت دنوں سے چل رہا تھا۔"

"یعنی تم کل ہی یہاں... اس گھر میں آئی ہو؟" بات پر زور دیتے ہوئے تائید طلب لہجے میں پوچھا گیا۔

"کیا اس سے کوئی فرق پڑسکتا ہے؟" ویرا کی آواز اب ان کا مضحکہ اڑا رہی تھی۔

"ہاتھ اوپر اٹھالو۔" سرد مردانہ آواز سنتے ہی میرے مساموں میں پھریری کی لہر سرایت کرگئی۔" پھر تو تم ہی ہماری مطلوبہ لڑکی ہو۔ تمھاری یہ ڈرامے بازی ہمارے ساتھ نہیں چل سکے گی۔"

شاید ویرا نے بے چون وچرا اس کے حکم پر عمل کیا تھا کیونکہ دوسرے مرد کا قہقہہ سنائی دیا تھا۔" معاوضہ پیشگی مل گیا تھا اب ہم انعام کے حق دار بھی ہوجائیں گے۔ اس نے تمھیں سمجھا بجھا کر واپس لانے کے لیے کہا تھا۔ ہم کہہ دیں گے کہ تم اپنی مرضی سے ہمارے ساتھ آئیں لیکن راستے میں الجھ بیٹھیں اس لیے ہمیں زبردستی سے کام لینا پڑا۔"

"کس نے بھیجا ہے تمھیں؟" ویرا کی آواز جذبات سے عاری تھی۔

"بڑا بے نفس آدمی ہے، سارے شہر کے لیے آسائشیں بانٹتا ہے۔ اب ہم سے اڑنے کی کوشش نہ کرو، اس کے لیے کام کرنے والی لڑکی دنیا کے کسی کونے میں سکھی نہیں رہ سکتیں۔ مجھے امید تو نہیں کہ تمھارے پاس کوئی اسلحہ ہوگا لیکن پھر بھی تمھاری تلاشی لینا ہی پڑے گی۔ اگر پستول کے بل پر ہم تم سے ہر قسم کی بے تکلفی کرسکیں گے۔"

میری دانست میں وہ کھیل خطرناک مرحلے میں داخل ہوچکا تھا۔ ہوسکتا تھا کہ وہ دونوں میراندے کے بچپن کے بچھڑے ہوئے دوست رہے ہوں لیکن اس وقت وہ محض میراندے سے ملنے نہیں آئے تھے بلکہ کسی نے انھیں کسی لڑکی کی تلاش میں معاوضہ دے کر وہاں بھیجا تھا اور وہ ویرا کے گلے پڑتے نظر آرہے تھے۔

وہ سب اس طرح غیر متوقع طور پر ہوا تھا کہ ویرا کو شاید واقعے کے بارے میں سوچنے کا موقع بھی نہ مل سکا تھا۔ اس سے پیشتر کہ وہ دونوں ویرا کو بے دست وپا کرکے اپنی پوزیشن مستحکم کرتے، میرا دخل انداز ہونا ضروری ہوگیا تھا۔ میں بیم گن جیب سے نکال کر دبے دبے قدموں دروازے کی طرف بڑھا۔ میں نے سلطان شاہ کو اپنے پیچھے رہنے کا اشارہ کیا تھا۔ میری پوری کوشش تھی کہ دخل اندازی سے پہلے کسی طرح اندر کی پوزیشن کا جائزہ لے سکوں۔

میں نے دیوار سے چپک کر جوں ہی سر آگے بڑھایا، ان میں سے ایک کی نگاہ مجھ پر پڑگئی۔"کون ہے باہر راہداری میں؟" اس کی تیز اور اضطراری آواز گونجی تھی۔

"میں یہاں اتنی بے سروسامان نہیں ہوں کہ تم اپنی من مانی کرو۔" ویرا کی پُراعتماد آواز سنائی دی۔" میرے آدمی میرے ایک اشارے پر اپنے سر دھڑ کی بازی لگادیں گے، بہتر ہوگا کہ اس ننھے سے آتشیں کھلونے کو جیب میں ڈال لو۔"

ویرا پُرسکون تھی لیکن ان دونوں پر ہیجان طاری ہونا قطعی امر تھا لہٰذا ان میں سے کوئی خود پر قابو نہ رکھ سکا۔ شاید اس نے ویرا پر حملہ کیا تھا کیونکہ اندر سے ہڑبونگ اور دھینگا مشتی کی آوازیں سنائی دی تھیں۔

میں خطرے کی پروا کیے بغیر بیم گن تان کر کھلے ہوئے دروازے کے سامنے آگیا۔" جو جہاں ہے وہیں رک کر اپنے ہاتھ اوپر اٹھالے ورنہ میں بے دریغ فائر کردوں گا۔"

اس وقت ان میں سے ایک ویرا کے ساتھ لڑ رہا تھا اور دوسرا ہماری طرف پشت کیے کھڑا تھا۔ میری آواز سنتے ہی وہ پستول سمیت پھرتی کے ساتھ گھوما تھا لیکن سلطان شاہ اس سے زیادہ پھرتیلا ہوا۔ وہ سر جھکا کر کسی سانڈ کی سی تیزی سے مسلح شخص پر حملہ آور ہوا تھا اور اسے سنبھلنے کا موقع دیے بغیر اس کے سینے پر زبردست ٹکر دے کر کے اسے پیچھے اچھال دیا۔

فضا میں اڑتے ہوئے اس کے حلق سے دبی دبی سی چیخ آزاد ہوئی تھی اور اسی لمحے ویرا نے اپنا خنجر نکال کر اپنے مدِمقابل کا داہنا بازو خنجر کی نوک سے لہولہان کردیا تھا۔ سلطان شاہ کی کھوپڑی بھی اس وقت پوری طرح فعال تھی، اس نے دیکھ لیا تھا کہ ٹکر کھانے کے باوجود دوسرے نے اپنے پستول پر اپنی گرفت برقرار رکھی تھی لہٰذا وہ اس کے قالین پر گرنے سے پہلے ہی جھپٹ کر اس کے سر پر پہنچ گیا اور اس کی داہنی کلائی جوتے سے کچل کر ایک ہی جھٹکے میں پستول اس کی گرفت سے نکال لیا اور وہیں ایک طرف پوزیشن سنبھال لی۔

وہ دونوں ہی غالباً ویرا کی اصلیت سے بے خبر تھے اور اسے ایک نرم ونازک سی خوبرو دوشیزہ سمجھ کر اس سے الجھ بیٹھے تھے لیکن خنجر زنی میں اس کے ماہرانہ ہاتھ دیکھ کر ویرا کا حریف واضح طور پر خوفزدہ نظر آرہا تھا حالانکہ ویرا اس کے چہرے پر ایک چرکا لگانے کے بعد محض اسے خوفزدہ کررہی تھی اور وہ ویرا کے ہر وار کے ساتھ پیچھے ہٹتا جارہا تھا۔

"ختم کرو۔" میں نے بلند آواز میں کہا۔" اور ان دونوں کی جامہ تلاشی لے کر انھیں نہتا کردو۔"

ان کی تلاشی میں مزید ایک پستول اور ٹرانسمیٹر نما ایک جیبی آلے کے علاوہ کوئی اور قابلِ ذکر چیز برآمد نہیں ہوئی۔ میں نے اس آلے کو الٹ پلٹ کر دیکھا لیکن اس میں کہیں کوئی ایسا بٹن یا سوئچ نظر نہیں آیا جس سے اس کا استعمال واضح ہوتا۔ وہ ہر اعتبار سے ایک ایسا آلہ تھا جسے غالباً جوں کا توں ہی استعمال کیا جاسکتا تھا۔

"یہ کیا ہے؟" میں نے وہ سیاہ آلہ فضا میں لہراتے ہوئے ان سے سوال کیا۔

"ہمیں نہیں معلوم۔" زخمی چہرے والے نے بھاری آواز میں کہا۔" ہمیں یہ ایک شناخت کے طور پر دیا گیا تھا۔"

"وضاحت سے بتاؤ۔" میں نے غرا کر کہا۔" یہ نہ سمجھنا کہ اب تمھاری آسانی کے ساتھ گلوخلاصی ہوسکے گی۔ تم لوگوں کو بڑی چالاکی کے ساتھ اس چوہے دان میں ہانکا گیا ہے۔"

"غیرملکیوں کے ساتھ تم من مانا سلوک نہیں کرسکتے، ہم اطالوی شہری ہیں اور باقاعدہ پاسپورٹ پر فرانس میں داخل ہوئے ہیں۔ تمھاری ان حرکتوں پر میراندے کو جوابدہ ہونا پڑے گا۔"

"جہنم کا داروغہ پاسپورٹ نہیں، اعمال نامے کی سیاہی دیکھتا ہے اور تم ابھی ابھی مس ٹرولینی کو طاقت کے بل پر اغوا کرنے کی ناکام کوشش کرچکے ہو۔ اس لیے جو کچھ پوچھا جارہا ہے، اس کا مختصر اور سیدھا جواب دو ورنہ ہم میں سے کسی کے بھی صبر کا پیمانہ لبریز ہوسکتا ہے۔ تمھاری لاشوں کے ساتھ بھاری پتھر باندھ کر تمھیں اس طرح سمندر میں غرق کیا جائے گا کہ کسی کو تمھاری باقیات کا سراغ تک نہ مل سکے گا۔"

"یہ جوتے کھائے بغیر سیدھے نہیں ہوں گے۔" ویرا نے غصیلے لہجے میں مجھ سے کہا۔" انھیں تہ خانے میں لے چلو، وہاں ان کے سارے کس بل نکال دیے جائیں گے۔"

ویرا کا مشورہ بہت معقول تھا، ان لوگوں کی بے ربط گفتگو سے میرے ذہن میں جو خاکہ بنا تھا، وہ بہت تشویش انگیز تھا۔ ہمیں لیون سے فرار ہوئے اڑتالیس گھنٹے بھی نہیں ہوئے تھے لیکن اٹلی سے کسی نے ان دونوں کو میراندے کے پاس بھیج دیا تھا تاکہ وہ دونوں میراندے کے پاس موجود لڑکی کو سمجھا بجھا کر واپس لے آئیں۔

انھیں بھیجنے والا کون تھا؟ اور لڑکی کے بارے میں انھیں کیا شناخت بتائی گئی تھی؟ یہ معلوم نہیں ہوسکا تھا لیکن پچھلے چند منٹ میں کم ازکم یہ بات پایۂ ثبوت کو پہنچ گئی تھی کہ وہ ویرا یا اپنی مطلوبہ لڑکی کو صورت سے شناخت نہیں کرسکتے تھے۔ ان دونوں نے اپنے بھیجنے والے کے بارے میں اشاروں کنایوں میں جو کچھ کہا تھا، اس سے میرا ذہن لامحالہ ڈان مرسیانو کی طرف گیا تھا جس کی کہانیاں میں ویرا سے سن چکا تھا۔

ڈان مرسیانو درحقیقت جمی لائیڈ کا ہی ایک گھناؤنا روپ تھا جس میں وہ روم کے اوباشوں کے لیے خلوتیں آراستہ کرنے کا دھندا چلاتا تھا۔ مجھے حیرت تھی کہ ایک طویل مدت گزر جانے کے بعد بھی اس نے وہ گندا کام نہیں چھوڑا تھا۔ دوسری حیران کن بات یہ تھی کہ ہماری تمام تر تخریبی کارروائیوں کے باوجود جمی لائیڈ روم میں بیٹھا چین کی بانسری بجا رہا تھا جیسے اسے کسی پر نازل ہونے والی جانی اور مالی تباہیوں کی ذرا بھی پروا نہ ہو۔

ان عقدوں کو بڑی حد تک وہی دونوں حل کرسکتے تھے لیکن دونوں ہی ضدی طبیعت اور مضبوط قوتِ برداشت کے مالک معلوم ہوتے تھے اس لیے میں نے فوری طور پر ویرا کے مشورے کو عملی جامہ پہنانے کا فیصلہ کرلیا۔

انھوں نے ڈرائنگ روم میں جمے رہنے کے لیے بہت زور مارا لیکن بیم گن سے خارج ہونے والی شعاع کی زد میں آنے والے کانسی کے ایک آرائشی مجسمے کا انجام دیکھ کر انھیں ہتھیار ڈالنا پڑگئے۔ انھیں اپنے ساتھ میراندے کی خواب گاہ میں لے جاتے ہوئے ہم تینوں ہی اپنی اپنی جگہ محتاط تھے کیونکہ ان کی آنکھوں میں مزاحمت کی جھلک برقرار تھی۔

میراندے کی خواب گاہ سے تہ خانے کے راستے میں داخل ہوتے ہوئے ان میں سے زخم خوردہ شخص اچانک پلٹ پڑا تھا لیکن ویرا نے اس کی کمر پر بھرپور لات رسید کرکے اسے یوں واپس کیا کہ وہ اگلی لینڈنگ تک سیڑھیوں پر لڑھکتا چلا گیا، دوسرے کو سلطان شاہ نے بے رحمی سے ٹھوکروں پر رکھ لیا، اس طرح وہ دونوں اپنے پیروں پر زور ڈالے بغیر ذرا سی دیر میں تہ خانے میں پہنچ گئے جہاں پہلے سے دو لاشیں پڑی ہوئی تھیں۔

"میراندے کو بھی مار ڈالا تم لوگوں نے؟" ان میں سے ایک اس کی لاش دیکھتے ہی چیخ پڑا۔ دوسرے قیدی کی لاش تہ خانے کے ایک

دورافتادہ گوشے میں پڑی ہوئی تھی۔

"دیوالیہ قرار دیے جانے پر اس نے خودکشی کرلی۔" ویرا نے زہریلے اور بے رحمانہ لہجے میں کہا۔ "ہوسکتا ہے کہ کچھ دیر بعد تم دونوں بھی میراندے سے ملاقات کے لیے روانہ ہوجاؤ۔"

"تمہیں اٹلی سے کس نے یہاں بھیجا ہے؟" میں نے ان دونوں کو گھورتے ہوئے سخت لہجے میں سوال کیا۔ بیم گن بدستور میرے ہاتھ میں تھی۔

"وہ بہت بے ضرر اور مخلص انسان ہے۔ یقین کرو کہ اس کے بارے میں تمہیں کوئی غلط فہمی ہوئی ہے۔"

وہ مسلسل مزاحمت پر مصر تھے اس لیے میں نے سلطان شاہ کو ان پر نظر رکھنے کی ہدایت کی اور خود تہ خانے کے اس گوشے کی طرف بڑھ گیا جہاں عقوبت کے بہت سے لوازمات جمع تھے لیکن مجھے اس وقت صرف ایک مضبوط اور لمبی رسّی درکار تھی۔

میں نائیلون کی مضبوط رسّی کا لچھا لے کر واپس ہوا تو ویرا اپنے خنجر کی دھار پر ماہرانہ انداز میں انگلی پھیر رہی تھی۔ "پہلے کسے ذبح کرنا ہے؟" میرے قریب پہنچتے ہی اس نے رواروی میں سوال کیا اور ویرا کے ہاتھوں زخمی ہونے والا خوف کے باعث اپنے ہونٹوں پر زبان پھیرنے لگا۔

"ذبح نہیں کرنا۔" میں نے رسّی کا سرا نکالتے ہوئے کہا۔ "میں ان کی کھوپڑیاں توڑ کر بھیجا باہر نکالوں گا۔ آسان موت کو تو یہ اپنی خوش نصیبی تصور کریں گے۔"

"ڈنڈا بیڑی۔" چند ثانیوں کے سکوت کے بعد میں نے سلطان شاہ سے اُردو میں کہا۔ "کسی بھی ایک کو لگادو تاکہ دوسرے کے ساتھ بے فکری کے ساتھ مخفل ہوسکے۔"

سلطان شاہ اس وقت کافی بپھرا ہوا نظر آرہا تھا کیونکہ فائر کیمپ کی تباہی میں اسے حسبِ منشا کام دکھانے کا موقع نہیں مل سکا تھا۔ اس نے وحشیانہ انداز میں زخمی رخسار والے کو زمین پر گرا کر اس کی گردن میں آہنی طوق ڈالا اور پھر آہنی ڈنڈے کے سرے پر لگی ہوئی بیڑی اس کی داہنی پنڈلی پر مقفل کردی۔ سلطان شاہ کے الگ ہوتے ہی وہ بری طرح مچلا تھا لیکن اپنے آہنی زیوروں کی جھنکار میں فرش پر پشت کے بل گھوم کر رہ گیا۔ ان دونوں میں وہی زیادہ توانا اور سرکش نظر آرہا تھا ورنہ اس کے ساتھی کی آنکھوں میں اس وقت تک تشویش کے سائے لرزنے لگے تھے۔

"تم کیا کرنا چاہ رہے ہو؟" اسی نے گمبھیر لہجے میں سوال کیا تھا۔

"تمہارے ساتھ آنکھ مچولی کھیلیں گے۔" میں نے اس کی طرف بڑھتے ہوئے کہا۔ "چپ چاپ فرش پر دراز ہوکر اپنے پیر بندھوا لو ورنہ تمہارے اُدھڑے ہوئے جسم پر ٹھوکروں کے مزید نشان بن جائیں گے۔"

وہ تذبذب میں تھا کہ سلطان شاہ کی لات پوری قوت سے اس کی پنڈلی پر پڑی اور اس کے قدم اکھڑ گئے۔ وہ طرح پختہ فرش پر گرا تھا سلطان شاہ اس پر چڑھ بیٹھا اور رسّی سے اس کے دونوں پیر مضبوطی سے باندھ دیے۔ سلطان نے استفسار طلب نگاہوں سے میری طرف دیکھا اور میں نے ہٹنے کا اشارہ کردیا۔

"اُدھر سے المونیم کی گھوڑی اُٹھا کر رسّی کا دوسرا سرا چھت سے ہوئے آہنی ہُک میں سے گزار دو۔" میری اس ہدایت پر سلطان شاہ نے فوری عمل کیا۔

"یہ ہمارا کچھ نہیں بگاڑ سکتے۔" ڈنڈا بیڑی والے قیدی نے اپنے ساتھی کو حوصلہ دلاتے ہوئے کہا۔ "شرط یہی تھی کہ ہم اس کا نام لیے بغیر لڑکی کو لائیں گے ورنہ وہ ایک پیسہ بھی نہیں دے گا۔"

"جو کچھ بگڑے گا وہ تمہارے سامنے آجائے گا۔" میں نے ہُک سے گزری ہوئی رسّی کو ایک تیز جھٹکا دیتے ہوئے کہا۔ "فکر نہ کرو، پھر تمہاری بھی باری آئے گی پھر دیکھ لیں گے کہ تم میں کتنی قوت برداشت ہے۔"

میرا منصوبہ واضح ہوچکا تھا لہٰذا ویرا اور سلطان شاہ نے رسّی کو زور لگا کر کھینچنا شروع کیا اور بندھے ہوئے قیدی کا بدن فرش پر دو در گھسٹنے کے بعد سر کے بل فضا میں معلق ہوتا چلا گیا اور پھر اس کے پیر چھت سے جالگے۔ وہ اس مضحکہ خیز صورت حال میں اپنے منہ سے کوئی آواز نکالے بغیر فضا میں ہاتھ چلائے جارہا تھا۔

"تمہیں یوں ہی لٹکاؤں گا نہیں۔ چند منٹ بعد رسّی ایک دم چھوڑ دی جائے گی اور تم کھوپڑی کے بل فرش پر آؤ گے۔ یہ کشش ثقل کا ایک ادنا سا استعمال ہے۔" میں نے چند ثانیوں تک اس کی بے بسی سے محظوظ ہونے کے بعد کہا۔

"نن... نہیں۔" میری بات سنتے ہی وہ بری طرح بوکھلا گیا۔ "تم ایسا نہیں کرسکو گے۔"

"دیکھتا ہوں کہ کون روک سکتا ہے۔" میرا اشارہ پاتے ہی ان نے رسّی کو اچانک ایک ڈیڑھ فٹ ڈھیلا کیا۔ اس کا بدن تیزی سے نیچے آیا اور پھر ایک جھٹکے سے رک گیا۔ اس کے حلق سے نکلنے والی بہت بھیانک تھی۔

"مجھے اتار دو... مجھے اتار دو۔ تم جو پوچھو گے وہ بتادوں گا۔" ہذیانی انداز میں بولا تھا۔ سخت سردی کے باوجود اس وقت اس پسینے میں ڈوب گیا تھا۔

"لعنت ہو سرجی تیری ماں پر جس نے تجھ جیسے بزدل کو جنم دیا۔" ڈنڈا بیڑی والے نے نفرت آمیز لہجے میں اپنے ساتھی سے کہا۔ "تیری جگہ میں ہوتا تو پھر دیکھتا کہ کیا ہوتا ہے۔ تو موت سے بچنا چاہتا ہے مگر میں بتلائے دے رہا ہوں کہ یہ سب خونی درندے معلوم ہوتے ہیں۔ زبان بند رکھ کر تو شاید زندہ بچا رہے لیکن سب کچھ معلوم کرنے کے بعد یہ تجھے مار دیں گے۔"

وہ اوّل درجے کا ہٹ دھرم تھا اور اس کی سوچ خطرناک حد تک صحیح تھی۔ اگر اسے ڈھیل دی جاتی تو وہ مردود سرجی کو بھی بہکانے میں کامیاب ہوسکتا تھا لہٰذا میں نے سلطان شاہ کو اس پر پلتے دیکھ کر زبان تک نہ ہلائی۔ سلطان شاہ بڑی بے دردی کے ساتھ اسے اپنی ٹھوکروں سے ادھیڑتا رہا۔ وہ اذیت سے بلبلا رہا تھا لیکن مزاحمت پر تلا ہوا تھا۔ بے دست و پا ہونے کے باوجود اس نے کئی بار اتنی پھرتی کے ساتھ اپنے جسم کو حرکت دی کہ آہنی بیڑی سے سلطان شاہ کی پنڈلی زخمی ہوگئی۔

ویرا نے رسّی کے سہارے تنہا سرجی کو معلق کیا ہوا تھا۔ نہ جانے کس لمحے اس نے آہستگی کے ساتھ سرجی کو فرش پر ڈالا اور عقب سے قیدی کے پیچھے پہنچ گئی۔ میں یک بیک اسے وہاں موجود پاکر حیران ہوگیا۔ ویرا نے پلک جھپکتے میں انگلیاں ملا کر اپنے دونوں ہاتھ بلند کیے پھر اس کے حلق سے ایک عجیب وحشیانہ آواز کے ساتھ اس کی دونوں ترچھی ہتھیلیاں قیدی کی کنپٹیوں پر پڑیں اور اسی لمحے قیدی کی آنکھوں، کانوں، نتھنوں اور دہانے سے گاڑھے گاڑھے خون کی دھاریں بہہ نکلیں۔ ضرب لگنے کے بعد اس کے جسم میں ذرا سی جنبش ہوئی تھی اور پھر وہ ساکت ہوگیا۔ اس کا خون سب راستوں سے بہہ بہہ کر فرش پر پھیلنے لگا۔

معاً فضا ایک اور شدید دھماکے سے لرز اٹھی۔ یوں محسوس ہوا جیسے اس عمارت کا پورا ڈھانچا نیچے آرہے گا لیکن غنیمت ہوا کہ دھماکے کی لہر عمارت کو کوئی نقصان پہنچائے بغیر گزر گئی۔ فائر کیمپ کے ذخائر واقعی کسی بھی اندازے سے کہیں زیادہ اور خطرناک تھے۔ یوں معلوم ہورہا تھا جیسے کوئی زخمی دیو پیکر عفریت وقفے وقفے سے جھنجلا کر چنگھاڑ رہا ہو۔

سرجی فرش پر رسّی سے بندھا ہوا پڑا تھا۔ اپنے ساتھی کا انجام دیکھ کر اس کا چہرہ خوف سے سفید پڑ گیا تھا اور آنکھوں سے دہشت جھانکنے لگی تھی۔

"ہم اپنی مرضی کے مالک ہیں سرجی!" ویرا اس کے قریب پہنچ کر سرد لہجے میں بولی۔ "ہمارا کوئی ارادہ یا فیصلہ تمہارے عزائم سے مشروط نہیں ہوسکتا۔ ابھی وہ گیا ہے اور اب تمہاری باری آسکتی ہے۔ تیار ہوجاؤ، تم ایک بار پھر معلق کیے جانے والے ہو۔"

"اس کی ضرورت نہیں رہی۔" وہ نحیف اور شکست خوردہ لہجے میں بولا۔ "میں تمہاری ہر بات کا جواب دینے کے لیے تیار ہوں۔"

"اب ہم کچھ نہیں پوچھیں گے، خود ہی اپنی کہانی سنا ڈالو۔" ویرا بولی۔

"ہم دونوں کو ڈان مریانو نے یہاں بھیجا تھا۔" وہ تھکی ہوئی آواز میں بولا۔

"وہ نالی کا حقیر کیڑا!" ویرا تنفر آمیز لہجے میں بولی۔ "وہ زندہ ہے ابھی تک؟"

"ہاں کل وہ اچانک خود ہی ہمارے پاس آیا تھا۔ پھر باتوں ہی باتوں میں نہ جانے کیسے میراندے کا ذکر نکل آیا۔ وہ یہ سن کر بہت خوش ہوا کہ ہم میراندے کے بچپن کے ساتھی ہیں۔ ڈان مریانو نے ہمیں بتایا کہ اس کی ایک بہت عزیز اور چہیتی لڑکی اس سے لڑ کر مارسیلز میں میراندے کے پاس چلی گئی ہے۔ اگر ہم مارسیلز جاکر اسے واپس لوٹنے پر آمادہ کرسکے تو وہ ہمیں پانچ ہزار ڈالر معاوضہ دے گا اور اگر لڑکی نہ آئی تو آمدورفت کے اخراجات کے علاوہ دو ہزار ڈالر دے گا۔ ہم کئی دن کے لیے فارغ تھے، اس لیے اس کے معقول مشورے کو قبول کرلیا۔" سرجی اتنا کہہ کر خاموش ہوگیا۔

"لڑکی کا نام اور حلیہ وغیرہ کیا بتایا تھا؟" ویرا ڈان مریانو کا نام سن کر اندر ہی اندر پھنک رہی تھی۔

"کچھ بھی نہیں بتایا۔ ہم جانتے ہیں کہ روم میں ڈان مریانو کے قائم کیے ہوئے پُرتعیش ہوسٹلوں میں سیکڑوں لڑکیاں بلامعاوضہ اور تنخواہ پر رہتی ہیں۔ اگر وہ کسی لڑکی کی واپسی کے لیے اتنا ہی بے چین تھا تو وہ یقیناً ہر لحاظ سے بے مثال رہی ہوگی، وہ بھی یہی کہہ رہا تھا۔ لڑکی نے نام بدل لیا ہوگا، وضع قطع بھی بدل سکتی ہے لیکن اس کی انفرادیت ہی اس کی شناخت ہوگی۔ دوسری پہچان یہ تھی کہ وہ میراندے کی چھت کے نیچے ہوگی۔"

"اس نے یہ نہیں بتایا کہ لڑکی کب سے گئی ہوئی ہے؟" ویرا نے سوال کیا۔

"اس کی باتوں سے ایک آدھ روز کا تازہ واقعہ معلوم ہورہا تھا پھر مغربی یورپ کے ملکوں میں سفر بہت آسان ہوگیا ہے، صرف پاسپورٹ دکھا کر کوئی بھی کسی ملک میں آجاسکتا ہے۔"

"ڈان مریانو سے تمہارا کیا تعلق ہے؟" میں نے پوچھا۔

"بس وہی جو مستقل گاہک کا اچھے دکاندار سے ہوتا ہے۔ ہمارے ویک اینڈ ڈان مریانو ہی کے کسی نہ کسی ہاسٹل میں گزرتے ہیں اور اس نے کبھی ہمیں مایوس نہیں کیا۔"

"اور محض اسی بنا پر وہ تمہارے پاس دوڑا چلا آیا؟" میں نے اشتباہ آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"بظاہر تو ایسا ہی معلوم ہوتا ہے، اگر اتفاقاً میراندے کا ذکر نہ آجاتا تو شاید ہم یہاں نظر نہ آتے۔"

"تمہارا پیشہ کیا ہے؟" میں نے اسے گھورتے ہوئے سوال کیا اور اس کے چہرے پر ہچکچاہٹ کے آثار دیکھتے ہی برس پڑا۔ "تم نے ذرا بھی حیل و حجت کی تو میں تم پر اپنا زیادہ وقت برباد نہیں کروں گا اور یہ بھی سن لو کہ میں تمہارے بشرے سے سچ اور جھوٹ کا اندازہ بآسانی لگا سکتا ہوں۔"

"ہمارا روم کی زیرِ زمین زندگی سے گہرا تعلق ہے۔" وہ پھیکے لہجے میں بولا۔

"قتل کرتے ہو؟ ڈاکے مارتے ہو؟ آخر کرتے کیا ہو؟" میں برہمی کے عالم میں غرایا۔

"ہم ہیروئن فروخت کرتے ہیں۔" وہ سرسراتی ہوئی خوفزدہ آواز میں بولا۔

"کس سنڈیکیٹ کے لیے کام کرتے ہو؟"

اس کی نگاہوں میں دہشت اتر آئی اور وہ اپنے لبوں پر زبان پھیرتے ہوئے بدقت تمام کہہ سکا "نشی کے لیے۔"

سرجی کے اس اعتراف کے ساتھ ہی ایک بات صاف ہو گئی کہ ڈان مرسیانو نے محض اتفاقاً ان دونوں کو میراندے کے پاس نہیں بھیجا تھا۔ ان دونوں کی نگاہوں میں ڈان مرسیانو روم کی آوارہ منش لڑکیوں کا ایک پیشہ ور دلال تھا۔ وہ اس کی ذات کے دوسرے رُخ سے لاعلم تھے۔ یہ ہم ہی کو معلوم تھا کہ ڈان مرسیانو بذاتِ خود نشی کا سربراہ جمی لائیڈ تھا اور اس حیثیت میں وہ اپنے لیے کام کرنے والوں کے بارے میں مکمل ترین معلومات رکھنے کا عادی تھا۔ اسے معلوم تھا کہ وہ دونوں میراندے کے کلاس فیلو، رنگین مزاج اور پیسے کے طلبگار تھے لہٰذا ایک طرف اس نے نشی کے مقامی سربراہ کو ہدایت دے کر ان دونوں کو چند روز کے لیے نشی سے چھٹی دلوائی اور پھر خود ان سے ملنے جا پہنچا اور باتوں ہی باتوں میں میراندے کا ذکر نکال کر انھیں مارسیلز کے سفر پر آمادہ کر لیا۔ اس حد تک بات سمجھ میں آ گئی لیکن ڈان مرسیانو نے ان دونوں سے جس انداز میں اپنی ایک چہیتی کال گرل کا تذکرہ کیا اس سے صاف ظاہر تھا کہ اس وقت ہم تینوں کے خواب و خیال میں بھی میراندے کا نام نہیں تھا اور نہ ہی ہمیں یہ اندازہ تھا کہ ہمیں لیون سے اچانک مارسیلز کی طرف کوچ کرنا ہو گا بلکہ اس وقت تک تو ڈیرا ابھی ہم سے نہیں ملی تھی پھر ڈان مرسیانو نے کس بنیاد پر ایسے صحیح اندازے قائم کر لیے؟

ہمارے بارے میں ڈان مرسیانو کے وہ قیاسات ناقابلِ فہم تھے اور ان کی کوئی عقلی توجیہہ پیش نہیں کی جا سکتی تھی۔ اس بارے میں صرف یہی کہا جا سکتا تھا کہ ڈیرا نے مارسیلز آنے اور پھر میراندے کے ساتھ ٹھہرنے کا فیصلہ بہت سوچ سمجھ کر اور تاخیر سے ضرور کیا تھا لیکن وہ اس کا فطری فیصلہ تھا اور ڈان مرسیانو یا جمی لائیڈ جو اس کا حقیقی باپ تھا، اس کی فطرت سے خوب اچھی طرح واقف تھا۔ اسے اندازہ تھا کہ اس کی بیٹی نئے حالات میں کیا فیصلہ کرے گی لہٰذا اس نے اپنی اسی پیش بینی کی بنیاد پر دو قاصد مارسیلز کی طرف روانہ کر دیے۔

لیکن پھر سوال پیدا ہوتا تھا کہ اسے اتنا لمبا چکر چلانے کی کیا ضرورت تھی کہ ایک طرف سرجی اور اس کے ساتھی کو نشی سے چھٹی دلائے اور پھر انھیں معاوضے کا لالچ دے کر مارسیلز روانہ کرے۔ اگر اس نے اندازہ لگا ہی لیا تھا کہ ڈیرا مارسیلز میں میراندے تک ضرور پہنچے گی تو وہ نشی کے مطلق العنان حکمراں کی حیثیت میں کسی بھی ذریعے سے مارسیلز کے مقامی چیف کو ہدایت دے سکتا تھا۔ میراندے کے مکان کی نگرانی شروع ہو جاتی اور پھر جوں ہی ہم میں سے کوئی یا ڈیرا خود وہاں قدم رکھتی جمی کو اطلاع مل جاتی اور وہ اپنا آخری فیصلہ صادر کر سکتا تھا۔

اس نے سامنے کا راستہ چھوڑ کر جس طرح پیچیدہ طریقہ کار اختیار کیا تھا اس سے یہ ظاہر ہو رہا تھا کہ اس مرحلے پر جمی لائیڈ ڈیرا کے معاملے میں ذہنی کشمکش کا شکار ہو چکا تھا۔ اسے ڈیرا سے نفرت ہی نہیں پیار ہو چلا تھا۔ وہ اس کی سرکشی پر اس کی سرزنش بھی کرنا چاہتا تھا مگر اسے کوئی نقصان پہنچانے پر آمادہ نہیں تھا۔ اس پر اپنی بالادستی قائم کرنے کا خواہاں تھا مگر اس کے سامنے آنے پر آمادہ نہیں تھا اور یہ سب اسی وقت ممکن تھا جب وہ تنظیم کو درمیان میں لائے بغیر ذاتی سطح پر ڈیرا کو اپنی موجودگی کا احساس دلاتا رہتا۔

سرجی کو مارسیلز تک دوڑا کر اس نے ڈیرا کو یہ جتا دیا تھا کہ وہ ڈیرا کے امکانی ٹھکانوں سے اتنا لاعلم نہیں تھا جتنا وہ سمجھ رہی تھی اور ان ٹھکانوں کے ذریعے وہ صرف اور صرف ہم دونوں کی مدد کر رہی تھی۔ اس طرح جمی لائیڈ نے اسے پیغام دیا تھا کہ میں یعنی ڈیڈی کسی بھی وقت تمہاری دسترس سے باہر نہیں تھا اس لیے ڈیرا کو مجھ سے کنارا کشی کر لینا چاہیے۔ مجھے یقین تھا کہ مارسیلز میں فائر کیمپ کی تباہی جمی لائیڈ کے سکون کو تباہ کر دے گی۔ اگرچہ اس نے اپنے پدری وجدان سے ڈیرا کے بارے میں بہت سے درست اندازے قائم کر لیے تھے لیکن وہ یہ بھی نہ سکا ہو گا کہ ہم فائر کیمپ جیسے محفوظ و مامون اسلحے کے ذخیرے کا رُخ کرنے کی جراُت کر سکیں گے۔

پھر اسی لمحے مجھے ٹرانسمیٹر نما آلہ یاد آیا جو اس پوری کہانی میں معما بنا نظر آ رہا تھا۔ شناخت ہی مقصود تھی تو ان دونوں کو کوئی بھی علامت دی جا سکتی تھی۔ مجھے لمحہ بھر کے لیے گمان ہوا کہ شاید وہی آلہ اس تمام بھاگ دوڑ کا محور رہا ہو۔ اگر ڈان مرسیانو مارسیلز کے چیف کو درمیان میں لاتا تو وہ آلہ روم میں ہی پڑا رہ جاتا۔ مجھے شبہ ہونے لگا کہ شاید ڈان مرسیانو نے وہی آلہ کسی خاص شخصیت تک پہنچانے کے لیے یہ ڈراما رچایا ہو جس میں ہم محض اتفاقاً ملوث ہو گئے۔ عین ممکن تھا کہ کسی چہیتی لڑکی کا ذکر کرتے ہوئے اس کے ذہن میں دور دور تک کوئی تصور نہ ہو بلکہ وہ سرجی اور اس کے دوست کو کسی فرضی لڑکی کا اشارہ دیتا کہ وہ اوباش طبیعت لوگ عورت اور پیسے کے لالچ میں اس کی طرف دوڑ لگا دیں اور پھر وہ آلہ مطلوبہ شخص کو پہنچا کر ٹھنڈے ٹھنڈے روم لوٹ جائیں۔

لیکن اس نظریے میں بھی کلیدی بات یہی تھی کہ وہ ڈان کا کوئی ذاتی یا انتہائی خفیہ کام تھا۔ ورنہ وہ جمی لائیڈ کی حیثیت سے کسی کو مارسیلز تو کیا قطب شمالی تک دوڑانے کی طاقت اور صلاحیت رکھتا تھا۔

"وہ ٹرانسمیٹر نما آلہ تمھیں کس لیے دیا گیا تھا؟" کچھ دیر کے سکوت کے بعد آخر کار میں نے سرجی سے وہ سوال کر ہی ڈالا جو میرے ذہن پر بوجھ بننے لگا تھا۔

"اگر میراندے ہمیں پہچاننے سے انکار کر دیتا یا ہمارے عزائم میں حائل ہوتا تو وہ سیاہ ڈبا اسے دے دینا تھا۔ ڈان مرسیانو کا کہنا تھا کہ وہ ڈبا میراندے کی کایا پلٹ کر رکھ دیتا۔" سرجی نے جواب دیا۔

"اور اگر اس کی ضرورت پیش نہ آتی؟"

"وہ ڈبا ہمارے پاس امانت رہتا اور ہم واپسی پر اسے ڈان مرسیانو کو لوٹا دیتے۔" میں نے اندازہ لگایا کہ وہ ہر بات سچ بتا رہا تھا۔

"روم میں ڈان مرسیانو کا پتا کیا ہے؟"

"ویسے تو وہ ہوٹل ڈونا کے ایک سوئیٹ میں رہتا ہے لیکن اس کے مختلف اڈوں اور ٹھکانوں پر ملنے کے اوقات مقرر ہیں جو تمھیں روم کے کسی بھی نائٹ کلب کی رقاصاؤں یا عملے سے معلوم ہو سکتے ہیں۔"

"کیا وہ روم میں واقعی اتنا مشہور ہے؟"

"شاید اس سے بھی کہیں زیادہ۔" سرجی نے پُرخیال لہجے میں کہا۔ "جو لوگ اس کو معاوضہ دے کر نشاط کی گھڑیاں خریدتے ہیں، ان سے کہیں زیادہ سرکاری اہل کار اس کے مداح ہیں۔ مشہور ہے کہ اٹلی میں ڈان مرسیانو جو چاہے فیصلے کرا سکتا ہے۔ اس کا اثر و رسوخ ناقابلِ تصور ہے۔"

"اب اگر تم مس ژولینی کو ڈان مرسیانو کے پاس لے جاؤ تو کیسی رہے گی؟" میں نے پُرخیال لہجے میں کہا۔ "تمھیں انعام بھی مل جائے گا اور یہ اس کی مزاج پُرسی بھی کرے گی۔"

"نہیں، اب ڈان مرسیانو تو دور کی بات ہے، میں شاید روم کا رُخ بھی نہ کر سکوں۔" اس نے کمزور اور شکست خوردہ لہجے میں کہا۔ "شی کے بارے میں زبان کھول کر میں نے بڑا سنگین جرم کیا ہے پھر میں اپنے ساتھی کی موت کا بھی کوئی جواز پیش نہیں کر سکوں گا۔ شی والے یہ پسند نہیں کریں گے کہ میں نے چھٹیوں میں ڈان مرسیانو کا کام کیا تھا۔"

میں دل ہی دل میں اس کی خوش فہمی پر ہنس کر رہ گیا۔ وہ واقعی ڈان مرسیانو کو شی سے الگ سمجھ رہا تھا جب کہ وہی بدذات اس عالمی فتنے کا بانی تھا جس نے انفرادی سطح پر کیے جانے والے جرائم اور منشیات فروشی کو کاروباری انداز میں اس طرح منظم کیا تھا کہ دور دور تک اس کا کوئی حریف نہیں تھا۔

میں نے سوچا کہ اپنی آئی مین کی حیثیت کا اظہار کر کے اسے سہارا دوں لیکن وہ اندر سے بالکل ٹوٹ چکا تھا اور ہمارے کسی کام نہیں آ سکتا تھا اس لیے اسے پرورش کرنا بے سود ہوتا۔ وہ شی کے لیے کام کرتا تھا، اس کے چہرے مہرے سے یہ اندازہ لگانا دشوار نہیں تھا کہ وقت آ جانے پر وہ اپنے حریفوں کو خاک و خون میں نہلاتا رہا ہو گا۔ وہ یقینی طور پر قاتل تھا۔ اس لیے میں اسے موت کے گھاٹ اتار سکتا تھا لیکن مختصر سی مدت میں ہونے والی خونریزی اور پھر فائر کیمپ کی تباہی کے اثرات نے اس وقت میرے وجود میں ہلچل مچائی ہوئی تھی۔

"اپنے مردہ ساتھی کی جیبوں سے کچھ لینا ہے تو لے لو اور روانگی کے لیے تیار ہو جاؤ۔" میری زبان سے وہ الفاظ سن کر سرجی کا چہرہ مسرت سے دمک اٹھا اور ویرا بھونچکا رہ گئی۔

"یہ شی کا آدمی ہے۔" سلطان شاہ نے اُردو میں مجھے یاد دلایا۔

"میرا حافظہ کمزور نہیں ہے، اس کے پیر کھول دو۔" سلطان شاہ کو ہدایت دے کر میں ایک مرتبہ پھر سرجی کی طرف متوجہ ہو گیا۔ "تم نے دیکھ لیا ہے کہ ہم بھی کچھ اچھے لوگ نہیں ہیں۔ افسردل کو بازار کا اسیر نہیں بناتے لیکن پھر بھی جو چاہتے ہیں، کر گزرتے ہیں۔ تم نے جو یہاں دیکھا ہے، اسے ذہن سے محو نہ کر سکے تو کہیں نہ کہیں پھر ہماری گرفت میں آؤ گے اور زندہ نہ رہ سکو گے اس لیے یہ بھول جانا کہ تم یہاں آئے تھے۔"

"میں جان بخشی پر تمھارا شکر گزار ہوں۔" وہ وفورِ جذبات سے بھرائی ہوئی آواز میں بولا۔ "سچ پوچھو تو مجھے زندہ واپسی کی امید نہیں تھی۔ یہاں سے نکل کر میں کہیں نئے سرے سے نئی زندگی کی ابتدا کروں گا۔ مجھے آج پہلی بار احساس ہوا ہے کہ زندگی کا اچانک اختتام کتنا دردناک ہوتا ہے۔ موت فطری انداز میں واقع ہو تو اس میں بھی ایک حسن ہوتا ہے۔ تم بے فکر رہو، میں زندگی بھر کہیں تمھارا راستہ کاٹنے کی کوشش نہیں کروں گا۔"

"ملازمین کو ہٹا دو۔" میں نے ویرا سے کہا۔ "دو کی جگہ یہ اکیلا جائے گا تو دربان شبے میں پڑ جائے گا۔" بات اُردو میں ہوئی تھی اس لیے سرجی کے کچھ پلے نہ پڑ سکا۔

"میں پھر کہہ رہی ہوں کہ اسے زندہ نہ جانے دو..." وہ اپنے غصے پر قابو پاتے ہوئے بولی۔

"میں نے جو فیصلہ کر لیا ہے اس پر عمل ہو جانے دو۔" میں نے اکتائے ہوئے لہجے میں کہا۔ "اگر اس کی موت آ ہی گئی ہے تو پورا ملک جل رہا ہے، اس کی کار پر بھی کوئی راکٹ یا بم گر جائے گا۔"

ویرا تنک کر وہاں سے چلی گئی۔

"کاش اس نے اپنی بدزبانی پر قابو پا لیا ہوتا۔" سرجی اپنے مردہ ساتھی کی جیبوں سے کرنسی نکالتے ہوئے انگریزی میں بڑبڑایا۔ "دو ایک ڈان مرسیانو کی کسی تفریح گاہ پر ایک دو دن گزارنے کے سارے منصوبے دھرے کے دھرے رہ گئے۔ پتا نہیں ہم منصوبے بناتے ہوئے موت کو کیوں بھول جاتے ہیں۔"

وہ الفاظ نئے نہیں تھے لیکن ایک پیشہ ور مجرم، قاتل اور منشیات فروش کی زبان سے بہت عجیب محسوس ہوئے اور میں اس سے مخاطب ہوئے بغیر نہ رہ سکا۔ "تم نے اب تک کتنے قتل کیے ہیں؟"

"سات۔" وہ نظریں جھکا کر پشیمان لہجے میں بولا۔ "کوئی زخمی ہو کر بعد میں مر گیا ہو تو وہ اس کے علاوہ ہو گا۔"

"دوسروں کی زندگی کا چراغ گل کرتے ہوئے تمھیں کبھی اپنی زندگی کی بے ثباتی کا خیال نہیں آیا؟"

"کبھی نہیں۔" اس نے اعتراف کیا۔ "آج پہلی بار احساس ہوا ہے کہ ہر سانس بے یقینی کے عالم میں گزرتا ہے۔"

اس کے ساتھ اسی موضوع پر گفتگو کرتے ہوئے میں اور میراندے کی خواب گاہ سے ہوتا ہوا راہداری میں پہنچ گیا۔ سلطان شاہ چوکنے انداز میں ہمارے پیچھے چلتا رہا، اسے اس وقت بھی سرجی پر پورا یقین نہیں تھا۔

برآمدے میں ویرا کسی سخت گیر منتظمہ کی طرح ہماری منتظر تھی، پھاٹک کھلا ہوا تھا اور دربان سمیت احاطے میں کوئی بھی متنفس نظر نہیں آ رہا تھا۔

سرجی نے کار میں سوار ہونے سے پہلے سراپا انکسار بن کر کئی بار ویرا سے تلخیوں پر معذرت چاہی اور پھر کسی شریف انسان کی طرح ہمیں الوداع کہہ کر اپنی کرائے کی کار میں وہاں سے روانہ ہو گیا۔

برآمدے سے واپسی پر ہم تینوں کے درمیان ایک لفظ کا بھی تبادلہ نہیں ہوا۔ وہ دونوں خاموش رہ کر میرے فیصلے پر اپنی ناپسندیدگی کا اظہار کر رہے تھے اور میں خاموشی سے اپنے ذہن کو بلندیوں پر اڑتا محسوس کر رہا تھا۔ میرا خیال تھا کہ سرجی قاتل بن کر میراندے کے گھر آیا تھا لیکن نیک نفس بن کر وہاں سے لوٹا تھا اور اس تبدیلی میں میرا کردار نمایاں تھا۔

صورتِ حال بہت تیزی کے ساتھ تبدیل ہوئی تھی اور اب بھی کسی بھی لمحے کوئی ہنگامی صورتِ حال پیش آ سکتی تھی اس لیے کافی نوشی کے آخری دور سے فارغ ہو کر ہم تینوں نے میراندے کی وسیع و عریض خواب گاہ میں اکٹھے سونے کا فیصلہ کیا تھا تاکہ ضرورت پڑنے پر وقت ضائع کیے بغیر ایک دوسرے کی مدد کر سکیں۔ ہم نے احتیاطاً دوسرے کمروں میں موجود ٹیلیفون لائنیں بے جان کر دی تھیں تاکہ صرف ویرا ہی میراندے کی خواب گاہ میں فون ریسیو کر سکے۔

تھرموسٹیٹک کنٹرول اور انسانی بدن کی نرمی اور لچک سے مزین میراندے کا بستر بہت کشادہ تھا جس پر ہم تینوں آرام کے ساتھ ایک دوسرے سے محفوظ فاصلے پر لیٹ سکتے تھے لیکن سلطان شاہ ویرا سے بہت زیادہ خوفزدہ تھا۔ اس لیے خواب گاہ میں پڑے ہوئے کاؤچ پر دراز ہو گیا اور بستر ہم دونوں کے تصرف میں آ گیا۔

خواب گاہ میں موجود ریموٹ کنٹرولڈ ٹیلی وژن آن تھا جس پر چینل نمبر تین سے فائر کیمپ کی تباہی اور اس کے اثرات پر ایک مسلسل پروگرام چل رہا تھا جس میں کبھی اناؤنسر مرد اور عورتیں اسکرین پر نظر آتیں اور کبھی کیمرے شہر کے تباہ حال علاقوں کو اپنی زد میں لے لیتے جہاں سے بے سروسامانی کے عالم میں آبادی کا جبری اور رضاکارانہ انخلا جاری تھا۔ پروگرام فرنچ میں تھا۔ اس لیے ویرا اُردو میں ہم دونوں کو اپنے تبصروں کے ساتھ خلاصہ سناتی جا رہی تھی۔

مارسیلز کے مضافات میں فائر کیمپ پر ایسی بھیانک تباہی نازل ہوئی تھی کہ گودی پر لنگر انداز جہازوں کو شپنگ ماسٹر جنرل کے عملے کے تعاون سے فوری طور پر بندرگاہ سے کم از کم دس ناٹیکل میل دور کھلے سمندر میں نکل جانے کا حکم دیا جا چکا تھا۔ آبادی کے مخصوص حصوں سے رضاکارانہ انخلا کے ساتھ ہی انتظامیہ کی مدد کے لیے فوجی دستے حرکت میں آ چکے تھے، شہر سے نکاسی کے ہر راستے پر ٹرکوں اور گاڑیوں کا بے لگام اژدہام ہو گیا تھا۔ بہت سے لوگ بے خبری میں فائر کیمپ کی طرف بھی چل پڑے تھے، بعد میں حکام نے اُدھر جانے والے راستے بلاک کر دیے۔ شہر کے اسپتال زخمیوں اور جھلسے ہوئے متاثرین سے بھرتے جا رہے تھے، بلڈ بنک خالی ہو گئے تھے، شہر میں بار بار کی اپیلوں کے باوجود کسی کو خون دینے کا ہوش نہیں رہا تھا، ہر شخص پر موت کی دہشت طاری تھی اور وہ جلد از جلد شہر سے نکل بھاگنا چاہ رہا تھا۔ مختلف علاقوں سے اس وقت تک بانوے لاشیں اٹھائی جا چکی تھیں جب کہ دھماکے قابو سے باہر تھے۔ اعلیٰ فوجی حکام سائنسدانوں کے ساتھ سر جوڑے فائر کیمپ کے جہنم پر فضا سے ایسے کیمیائی مادے گرانے اور برسانے کے امکانات تلاش کر رہے تھے جس کی مدد سے بارودی ذخائر کی باقی ماندہ مقدار کو ناکارہ بنایا جا سکے۔ قرب و جوار کے شہروں سے نجی اور چارٹرڈ ہوائی جہازوں کے ذریعے زخمیوں کو دیے جانے کے لیے خون لانے کا بندوبست کیا جا رہا تھا۔ ٹیلی وژن اسکرین پر یوں نظر آ رہا تھا جیسے پورا مارسیلز آگ اور خون میں نہا گیا ہو۔ مجھے یقین نہیں آ رہا تھا کہ ہم فائر کیمپ میں اپنی تخریبی کارروائی مکمل کر کے شہر سے گزرتے ہوئے بخیر و عافیت گھر کیسے آ گئے تھے۔

فائر کیمپ میں متعین عملے میں سے چڑیا کے کسی بچے کا بھی سراغ نہیں مل سکا تھا۔ باور کیا جا رہا تھا کہ وہ سب ابتدائی حادثے پر قابو پانے کی کوششوں میں اچانک بھڑک اٹھنے والی آگ اور دھماکوں کی نذر ہو گئے ہوں گے۔ کیمپ میں بھڑکنے والے فلک بوس اور کثیف شعلے میلوں دور سے دیکھے جا سکتے تھے لیکن اس ہولناک ذخیرے کے گرد و نواح سے نہ کوئی امدادی کارروائی کی جا سکتی تھی نہ مشاہدہ کرنا ممکن تھا۔ ابتدائی اطلاع ملنے پر فضا سے رنگین محلول پھینکنے والے پولیس ہیلی کاپٹر فائر کیمپ بھیجے گئے تھے لیکن اونچے شعلوں کی وجہ سے وہ کچھ بھی نہ کر سکے۔ زیادہ بلندی سے پھینکا جانے والا پانی ہوائیں اپنے ساتھ اڑا لے گئیں۔

اس وقت تک فائر کیمپ کی نوعیت کے بارے میں کچھ نہیں بتایا گیا تھا لیکن گولہ بارود سے فوج کے پیشہ ورانہ تعلق کی وجہ سے یہی سمجھا جا رہا تھا کہ فائر کیمپ فوجی ذخیرہ رہا ہو گا لیکن بارہ بجے وضاحت کی گئی کہ فائر کیمپ کا فرنچ آرمی سے کوئی تعلق نہیں تھا بلکہ وہاں اسلحہ برآمد کرنے والی کچھ نجی کمپنیوں کی پیداوار ذخیرہ کی جاتی تھی اور حفاظتی انتظامات کے لیے ریٹائرڈ فوجیوں پر انحصار کیا جاتا تھا۔

"توقع سے کہیں زیادہ تباہی ہوئی ہے۔" ویرا نے مسہری پر نیم دراز ہو کر برانڈی کا ایک لمبا گھونٹ لیتے ہوئے کہا۔

"کاش یہ سب نہ ہوا ہوتا۔" میں نے اپنی سائیڈ ٹیبل سے اولڈ اسمگلر اپنے گلاس میں انڈیلتے ہوئے متاسفانہ لہجے میں کہا۔ "یہ میری

"کیا بکواس کر رہے ہو؟" وہ برا سا منہ بنا کر غرایا۔ "کوئی میرا بال بھی بیکا نہیں کر سکتا۔"

"درست کہہ رہے ہو۔" میں نے بوکھلا کر کہا۔ "لیکن تمہارے آدمی غداری کر سکتے ہیں۔ تم ان کی زبانیں کس طرح بند رکھ سکو گے؟"

"وہ میرا مسئلہ ہے۔" وہ سینہ پھلا کر فخریہ لہجے میں بولا۔ "یہ سب شی کے نہیں میرے نمک خوار ہیں۔ ان پر میرے اتنے احسانات ہیں کہ ان میں سے ہر ایک میرے اشارے پر اپنی گردن کٹوا سکتا ہے۔ تم مجھ سے معاملے کی بات کرو۔"

"معاملے کی بات تو یہی کر سکے گی۔" میں نے بے بسی سے ویرا کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔ "تم تھوڑا سا وقت دو تو میں اسے سمجھانے کی کوشش کر سکتا ہوں۔"

"میں پھر آؤں گا۔" وہ اٹھتے ہوئے بولا۔ "اتنا بتا دوں کہ اس نے زبان نہ کھولی تو میں اسے چار چوٹ کی مار ماروں گا اور کوئی مجھ سے باز پرس نہ کر سکے گا۔"

وہ ٹھیک ہی کہہ رہا تھا۔ اسے ویرا کو زندہ پکڑنے کا حکم ملا ہوا تھا لیکن یہ ہدایت نہیں دی گئی تھی کہ ویرا کی مزاحمت کی صورت میں کیا رویہ اختیار کیا جائے۔ وہ نہایت اطمینان سے ویرا کے ہاتھ پیر توڑ کر اوپر والوں سے کہہ سکتا تھا کہ ویرا کے مقابلے پر اتر آنے کی وجہ سے اسے تشدد کا سہارا لینا پڑا اور نہ وہ موقع سے فرار ہو سکتی تھی۔ میں محسوس کر رہا تھا کہ بردنو سے رقم کی بات چھیڑ کر ویرا نے جہاں اپنے لیے ایک دشواری کھڑی کر لی تھی، وہیں یہ بھی معلوم کر لیا تھا کہ اس وقت تک ہم تینوں بردنو کی نجی قید میں تھے، شی کے کسی رکن کو ہمارے پکڑے جانے کی اطلاع نہیں دی گئی تھی۔ بردنو شی کا وہ پہلا کارندہ تھا جو اوپر والوں کے احکام کی تعمیل کے ساتھ ہی اپنی صوابدید سے کام لینے کا عادی معلوم ہوتا تھا ورنہ ہمیشہ ہی ہمارا واسطہ حکم کے غلاموں سے پڑتا رہا تھا۔

"یہاں وقت برباد کرنے کے بجائے نکلنے کی فکر کرو۔" بردنو اور اس کے ساتھیوں کے چلے جانے کے بعد سلطان شاہ نے کہا۔ "میں پوری طرح تمہارا ساتھ دینے کی کوشش کروں گا۔ اس گورکھ دھندے میں پھنسے رہے تو بردنو واقعی ہمیں ختم کر دے گا۔ جھلائے ہوئے دشمن کا وار ہمیشہ مہلک اور خطرناک ہوتا ہے۔"

"وہ آگیا تھا اس لیے اسے ٹٹولنا ضروری ہو گیا تھا۔" ویرا نے کہا۔ "ورنہ مجھے اچھی طرح معلوم ہے کہ وہ ہمارے ساتھ کسی بھی قسم کی رعایت سے کام نہیں لے گا۔"

مل کا ٹیج میں آتے ہی اندازہ لگا چکا تھا کہ اس وقت بڑی نیت ہمارے مقابلے پر کل سات نفوس تھے جو ضرورت پیش آنے پر ریوالور، رائفلوں اور دستی بموں تک سے کام لے سکتے تھے۔ ان میں سے دو ہمارے کمرے کے سامنے راہداری میں پہرے پر مامور تھے۔ میرا ارادہ تھا کہ عقبی کھڑکی کی کٹی ہوئی گرل سے فرار ہونے سے قبل کسی بہانے ان دونوں کو راہداری میں کھلنے والی کھڑکی کے سامنے بلا کر ایکسپلوڈر کا نشانہ بنا دیا جائے تاکہ ان کی نفری سات سے پانچ رہ جائے۔ دھماکوں کی آواز پر ان کے ساتھی راہداری میں پہنچ کر لاشوں کے خون آلود چیتھڑے بکھرے ہوئے دیکھتے تو فوری طور پر ان کی سمجھ میں ہی نہ آتا کہ وہاں کیا ہوا تھا۔ اس دوران میں ہم عمارت کے گرد چکر کاٹ کر آسانی کے ساتھ وہاں موجود کسی سواری تک رسائی حاصل کر سکتے تھے جو ہمیں بل سار ہاؤ سے محفوظ فاصلے پر پہنچا دیتی۔

لیکن ویرا میرے نظریے سے متفق نہیں تھی۔ اس کی رائے تھی کہ ہمیں نگرانی کرنے والوں سے الجھے بغیر وہاں سے نکل جانا چاہیے۔ راستے میں کوئی مزاحم ہوتا تو اسے ٹھکانے لگا دیا جاتا ورنہ فرار کی کارروائی خاموشی سے مکمل ہونا چاہیے تھی۔ بظاہر ویرا کی تجویز معقول تھی لیکن میں سوچ رہا تھا کہ معمول کے حالات میں وہ ساتوں اپنے مقررہ مقامات پر موجود ہوتے اور ان میں سے کوئی بھی ہمیں فرار ہوتے دیکھ لیتا تو بقیہ افراد اپنے ٹھکانے چھوڑ کر جائے واردات پر جمع ہو جاتے اور ہمیں اپنی کارروائیوں کے لیے کھلا میدان مل جاتا۔ جتنی دیر میں انھیں ہوش آتا ہم بل سار ہاؤس سے دور نکل چکے ہوتے۔

دونوں تجاویز کے فائدے اور امکانی خطرات اپنی جگہ تھے لیکن یہ بات طے تھی کہ میری تجویز پر عمل کرنے کی صورت میں فرار کے دوران بردنو کے آدمیوں سے تصادم ہو جاتا تو نہ صرف ان کی نفری میں دو افراد کی کمی ہو چکی ہوتی بلکہ نفسیاتی طور پر بھی وہ افراتفری، خوف اور گھبراہٹ کا شکار ہو جاتے جس کا سارا فائدہ ہمیں ملتا۔

میری تجویز کے ہر پہلو پر مختصر سی بحث کے بعد آخر کار ویرا اس کی افادیت کی قائل ہو گئی اور اس نے تجویز پیش کی کہ کھڑکی کے ذریعے فرار سے پہلے بوسیدہ صوفوں میں آگ لگا کر انھیں دروازے اور کھڑکیوں کے قریب ڈال دیا جائے تاکہ ہمارے حریفوں کو زیادہ سے زیادہ مشکلات کا سامنا کرنا پڑے۔ دو آدمیوں کو ہم مار دیتے اور ایک آدھ آدمی کو آگ بجھانے کے لیے بھی رکنا پڑتا ورنہ چوبی ڈھانچے اور شہتیروں پر بنی ہوئی وہ عمارت بھوسے کے ڈھیر کی طرح آناً فاناً میں آگ پکڑ لیتی۔

منصوبہ طے ہوتے ہی سلطان شاہ نے بستر چھوڑ دیا اور پرانے صوفے اُدھیڑنے میں مصروف ہو گیا۔ میں نے عقبی کھڑکی کا پٹ کھول کر احتیاط سے قرب و جوار کا جائزہ لیا اور آہستگی کے ساتھ کھڑکی دوبارہ بند کر دی۔ میری اور ویرا کی نگاہیں چار ہوئیں اور وہ میرا اشارہ پاتے ہی اپنی جیب سے ایکسپلوڈر نکال کر راہداری والی کھڑکی کی طرف بڑھ گئی۔



سلطان شاہ نے ایک صوفہ دروازے سے لگا کر اس کے اُدھیڑے ہوئے خشک کشن کو آگ دکھا دی اور کمرے میں دھواں پھیلنے لگا۔ اس اثنا میں ویرا نے کھڑکی کھول کر کچھ کہا۔ دونوں محافظ بری طرح دیوار کی اوٹ سے سامنے آئے اور پھر اس سے قبل کہ وہ کچھ سمجھتے، ویرا نے ایکسپلوڈر کی گولیاں ان کے سینوں میں اتار دیں۔ یکے بعد دیگرے دو دھماکے ہوئے اور دونوں محافظوں کے جسموں کے چیتھڑے اڑ گئے۔ ویرا نے پھرتی سے کھڑکی بند کی اور سلطان شاہ نے پہلے صوفے کا جلتا ہوا ملبہ دوسرے صوفوں، قالین اور مسہریوں پر بکھیرنا شروع کر دیا۔

میں نے گرل سے محروم کھڑکی کھولی اور اس سے گزر کر کاٹیج کے عقب میں نم آلود کچی زمین پر کود گیا۔ ان دونوں نے بھی وقت ضائع کیے بغیر میری تقلید کی تھی پھر ہم تینوں نے پوری قوت کے ساتھ عمارت کی بغلی سمت میں دوڑ لگا دی۔

فرار کا منصوبہ اس مرحلے تک پوری طرح کامیاب تھا۔ مجھے یقین تھا کہ ایکسپلوڈر کی گولیوں کے دھماکوں نے زندہ رہ جانے والے پانچوں افراد کو راہداری میں جمع کر لیا ہوگا۔ ہمارے کمرے کا دروازہ بدستور مقفل تھا۔ ویرا نے کھڑکی بھی اندر سے بند کر دی تھی اس لیے جب تک وہ دروازہ کھول یا توڑ کر اندر کی صورتِ حال کا جائزہ نہ لیتے انھیں معاملے کی نوعیت کا اندازہ ہی نہ ہو پاتا۔

ہم عمارت کے سامنے والے حصے میں پہنچے تو وہاں سناٹے کا راج تھا۔ جان لی بگ کی اسپورٹس کار برآمدے کے سامنے کھڑی ہوئی تھی۔ اس کے پچھلے حصے کے جھکاؤ سے ظاہر ہو رہا تھا کہ تینوں لاشیں بدستور اس کی ڈکی میں موجود تھیں۔ وہیں چاروں موٹر سائیکلیں بھی موجود تھیں اور چند سو گز دور ایک سائبان کے نیچے ایک لمبی سی سیاہ کار موجود تھی۔

اس وقت میرے اعصاب پر تناؤ طاری ہو چلا تھا۔ اس وقت ذرا سی غفلت یا اندازے کی کوئی غلطی ہماری زندگیوں کے چراغ گل کر سکتی تھی۔ لی بگ کی کار میں چابی موجود نہیں تھی اور دونوں دروازے مقفل تھے۔ میں نے پوری قوت سے بیم گن کا دستہ مار کر کھڑکی کا شیشہ توڑا اور بانٹ کھول کر بیٹری کے تاروں پر جھک گیا۔ ویرا ڈرائیونگ سیٹ پر جم گئی اور سلطان شاہ عقبی سیٹ پر چلا گیا۔

جتنی دیر میں میں اگنیشن کا تار ڈائریکٹ کر کے سیلف لگانے میں کامیاب ہوا، اتنی دیر میں ویرا جھٹکے مار کر اسٹیئرنگ کا تالا توڑ چکی تھی۔ میرے بانٹ گراتے ہی کار حرکت میں آگئی۔ میں رینگتی ہوئی کار میں سوار ہوا پھر میں نے بیم گن نکال کر چاروں موٹر سائیکلوں کے ٹائر ناکارہ کر دیے تاکہ انھیں ہمارے تعاقب کے لیے استعمال نہ کیا جا سکے۔ ویرا نے میرے کچھ کہے بغیر کار کا رخ سائبان کے نیچے کھڑی ہوئی کار کی طرف موڑ لیا۔ اس کا چہرہ تنا ہوا تھا اور آنکھوں میں زندگی کی چمک کے بجائے بھیانک سی بے رونقی نے ڈیرے ڈال دیے تھے۔

سیاہ کار کے اگلے دونوں ٹائروں نے ہوا خارج ہوتے ہی آگ پکڑلی اور ویرا نے اسپورٹس کار برق رفتاری کے ساتھ نکاسی کے راستے پر ڈال دی۔ اس وقت تک برآمدہ بدستور ویران پڑا ہوا تھا۔ بردنو کو شاید موہوم سا شبہ بھی نہیں ہو سکا ہوگا کہ اس کے ہاتھ آئی ہوئی سونے کی چڑیا اچانک ہی پنجرے سے اڑ گئی تھی۔

اسپورٹس کار غراتی اور اچھلتی ہوئی کچے راستے پر سڑک کی طرف بڑھتی رہی۔ میں نے ویرا کو مشورہ دیا کہ وہ کار کو سڑک پر دائیں کے بجائے بائیں طرف موڑے لیکن اس کا خیال تھا کہ وہ سڑک آگے کسی اور سڑک سے ملنے کے بجائے کسی نہریلے نالے پر ختم ہو سکتی تھی اس لیے ہمیں مارسیلز کی طرف ہی چلنا چاہیے۔

اس کا اندیشہ بجا تھا، اس لیے میں خاموش ہو گیا۔ ویسے بھی ہماری رقم کا تھیلا ہوٹل مارٹن میں پڑا ہوا تھا اور میں دیکھ چکا تھا کہ پیسے کے بغیر ہمارے لیے خود کو بچائے رکھنا ناممکن تھا۔ اگر گن بوٹ کی

فروخت سے حاصل ہونے والی رقم ہماری تحویل میں نہ ہوتی تو میکس کے شراب خانے سے رک میلون ہمیں کوڑیوں کے مول خرید لے گیا ہوتا اور شاید وہیں ہماری داستانِ حیات اپنے المناک انجام سے دوچار ہو جاتی۔

"مجھے ایک سگریٹ سلگا کر دو۔" ویرا نے سرد اور سپاٹ لہجے میں کہا اور میں اس کے لیے سگریٹ سلگانے میں مصروف ہو گیا۔

"اصل صورتِ حال کا ادراک ہوتے ہی بردنو پاگل ہو جائے گا۔" وہ مجھ سے سگریٹ لیتے ہوئے جذبات سے عاری لہجے میں بولی۔ "وہ سوچ بھی نہیں سکا ہو گا کہ ہم یوں اس کی دسترس سے نکل جائیں گے۔"

"یہ نہ بھولو کہ مارسیلز میں ابھی بھی ہنگامی حالات چل رہے ہیں اور اس کار کی ڈکی میں تین لاشیں موجود ہیں۔" میں نے اسے یاد دلایا۔ "اس کے علاوہ ہمارے لباس پھٹے ہوئے اور خون آلود ہیں۔ اس حالت میں ہم کسی آبادی کا رُخ تو ہرگز نہ کر سکیں گے۔"

"یہ واقعی سب سے اہم مسئلہ ہے۔ شہر میں داخل ہونے سے پہلے ہمیں اپنے حُلیے درست کرنے ہوں گے۔" وہ سگریٹ کا کش لیتے ہوئے پُر خیال لہجے میں بولی۔

"لیکن ہم کہیں بھی اپنی اس ہیئت کذائی کا کیا جواز پیش کریں گے؟" سلطان شاہ نے کہا۔

"کیا؟" ویرا کے حلق سے تحیّر آمیز آواز نکلی۔ "کس کا جواز کہہ رہے ہو تم؟ میں اچھی خاصی اُردو بول لیتی ہوں لیکن ایسے مشکل الفاظ کبھی نہیں سُنے۔ کیا لفظ استعمال کیا تھا تم نے؟"

"حالت کے بارے میں ہی کہہ رہا تھا۔" سلطان شاہ نے خفت آمیز لہجے میں کہا لیکن ویرا اس کی زبان سے وہی الفاظ سُننے پر اڑ گئی جن پر وہ چونکی تھی اور سلطان شاہ کو دوبارہ وہی فقرہ ادا کر کے جان چھڑانا پڑی۔

سرسبز کھیتوں کے درمیان اس ویران سڑک پر ہمارا سفر جاری تھا۔ ہمارے اعصاب بھی رفتہ رفتہ اعتدال پر آتے جا رہے تھے اور میں سلطان شاہ کی بازیابی کے بعد غزالہ کے تصوّر میں کھویا ہوا تھا کہ سامنے سے ایک لمبی چوڑی سیاہ کار نمودار ہوئی جو سڑک پر تقریباً تیرتی ہوئی ہماری طرف اُڑی آ رہی تھی۔

ویرا نے اسے راستہ دینے کے لیے اپنی کار کی رفتار قدرے دھیمی کر کے اسے کنارے پر کر لیا اور چند ثانیوں بعد وہ سیاہ کار زن سے ہمارے برابر سے گزر گئی۔

"ڈان مرسیانو!" اس کار کے گزرتے ہی ویرا کی زبان سے ہذیانی آواز برآمد ہوئی۔ "اس کار کی پچھلی سیٹ پر ڈان مرسیانو نیم دراز تھا۔"

"کیا واقعی؟ تمہیں وہم ہوا ہو گا۔" میں نے بے اعتباری کے ساتھ کہا۔ میں نے اس کار کے باوردی ڈرائیور کو تو دیکھا تھا لیکن اس کی عقبی نشست پر نگاہ ڈالنے کی ضرورت نہیں سمجھی تھی۔

"میں قسم کھا سکتی ہوں۔" وہ اونچی اور پُرجوش آواز میں بولی۔ "میں ہزاروں کی بھیڑ میں پہچان سکتی ہوں۔"

"تو پھر گاڑی گھما لو۔ آج اس سے بھی دو دو ہاتھ ہو جائیں۔" میں نے اپنے وجود میں سنسنی کی لہریں محسوس کرتے ہوئے کہا۔

"میں مشورہ نہیں دوں گی۔" وہ اضطراری لہجے میں بولی۔ "وہ مہمات پر پوری تیاری کے ساتھ نکلتا ہے۔ صرف اس کی کار ہی ہمارے لیے بکتر بند قلعے سے کم ثابت نہ ہو گی۔ اتنا ہی کافی ہے کہ ہمیں اس کی موجودگی کا علم ہو گیا۔ اب ہم شہر میں اس کا سراغ لگا لیں گے۔"

میں سیاہ کار کے تعاقب پر مُصر تھا لیکن ویرا ڈان مرسیانو سے بے اندازہ نفرت کرنے کے باوجود اس سے اس وقت خائف نظر آ رہی تھی اور اس کا سامنا نہیں کرنا چاہ رہی تھی۔ اسے ذہنی جھٹکے سے سنبھلنے کی مہلت دینے کے لیے میں نے فوری طور پر بحث ختم کر کے خاموشی اختیار کر لی لیکن میرا ذہن بدستور مصروف تھا۔

لاہور سے مارسیلز تک میں شی کو بے اندازہ نقصانات پہنچا رہا لیکن ہر کامیابی کے بعد میری جھنجلاہٹ بڑھ جاتی تھی کیونکہ شی کی تنظیم یا کارگزاری پر میرے اقدامات کا کوئی اثر نہیں پڑتا تھا۔ ایسا معلوم ہوتا تھا جیسے کوئی چیونٹی اپنی ساری وحشیانہ قوتیں یکجا کر کے کسی ہاتھی کو روندنے کی ناکام کوشش کر رہی ہو لیکن فائر کیمپ کی تباہی نے شاید شی کی بنیادیں ہلا کر رکھ دی تھیں۔

اگر ویرا نے خواب نہیں دیکھا تھا تو ڈان مرسیانو یا جمی لائیڈ بہ نفسِ نفیس مارسیلز آیا ہوا تھا اور اس وقت بردنو اشمٹ کی اطلاع پر بل سارا ہاؤز میں ہم لوگوں سے ملنے جا رہا تھا۔ میں اندازہ نہیں کر سکا کہ ہمیں غائب پا کر وہ اپنے آدمیوں سے کیا سلوک کرے گا لیکن یہ بات یقینی تھی کہ اس کے میدان میں آ جانے کے بعد اب گھمسان کا رن پڑنے والا تھا جس کے انجام کا کوئی اندازہ لگانا ممکن نہیں تھا۔

سکوت کے ساتھ ہی میرے دل و دماغ پر ناقابلِ تصور سنسنی طاری ہو گئی تھی۔ جس مدت سے جمی لائیڈ کی گھات میں تگ و دو کر رہا تھا، خاک چھان رہا تھا اور اب وہ غیر متوقع طور پر سامنے آ گیا تھا تو میں عجیب اور ناقابلِ بیان ذہنی کشمکش میں مبتلا ہو گیا تھا۔ راستے میں لمبی سیاہ کار میں نے ضرور دیکھی تھی لیکن شوفر کے عقب میں سوار شخص کی ہلکی سی جھلک بھی نہیں دیکھ سکا تھا کیوں کہ اس پتلی سی مضافاتی سڑک پر اس لمبی چوڑی کار کو کراس کرتے ہوئے میری ساری توجہ سڑک پر مرکوز ہو گئی تھی۔ کیوں کہ پلک جھپکتے میں ہماری کار سڑک سے اُتر کر ناہموار کھیتوں میں داخل ہو سکتی تھی۔ کار ویرا چلا رہی تھی لیکن اگلی نشست پر میں بھی تناؤ کا شکار تھا۔

جمی لائیڈ کے نہ جانے کتنے رُوپ تھے۔ ایک طرف وہ مجرموں اور قاتلوں کی بین الاقوامی تنظیم شی کا ایسا پُراسرار اور مطلق العنان سربراہ تھا کہ شی کے کسی ادنیٰ یا اعلیٰ کارکن نے اس کی صورت نہیں دیکھی تھی۔ شی والوں کے لیے وہ بغیر چہرے کا بس ایک نام تھا جس کی ہم عدولی کا تصور تک ممکن نہیں تھا لیکن لاہور کے لائیڈز کاٹیج کا ایک پُراسرار اور خفیہ کمرے میں میں نے ویرا کے ہمراہ جمی لائیڈ کی ایک پینٹنگ اتفاقاً دریافت کر لی تھی جس پر اس کا نام بھی لکھا ہوا تھا۔ ویرا نے عمر بھر جمی لائیڈ کے اشاروں پر ناچنے اور اسے اپنا غیر قانونی باپ تصور کرنے کے باوجود اپنی دانست میں کبھی اس کی ایک جھلک بھی نہیں دیکھی تھی لیکن لائیڈز کاٹیج کے خفیہ کمرے میں اس نے تصویر والے شخص کو ڈان مرسیانو کے نام سے فوراً شناخت کر لیا تھا کیونکہ اٹلی میں وہ اپنی نوخیزی کے دَور میں ہی ڈان مرسیانو سے ٹکرائی تھی جو رُوم میں نہ جانے کتنی ہی لڑکیوں کو گناہ آلود زندگیاں گزارنے کی تربیت دے کر ان کا مستقبل تباہ کر چکا تھا۔ اس نے ویرا کو بھی نہایت بے رحمی کے ساتھ اس بھیانک دلدل میں دھکیل دیا تھا۔

ویرا اسے ڈان مرسیانو سمجھتی رہی۔ دوسری طرف اس شخص کو خوب معلوم تھا کہ ویرا اس کی ناجائز اور شاید اکلوتی بیٹی تھی جو شی میں اس کے احکام پر عمل کر کے روزی کما رہی تھی لیکن پھر بھی اس نے اپنی نوخیز بیٹی کو بے دردی کے ساتھ اس کے نسوانی جوہر سے محروم کر دیا۔ مجھے اچھی طرح یاد تھا کہ ویرا جمی لائیڈ کی تصویر دیکھتے ہی غیظ و غضب سے مغلوب ہو کر اتنی مشتعل ہو گئی تھی کہ اس نے جمی لائیڈ کی تصویر کے وہیں ٹکڑے اُڑا ڈالے تھے اور صحیح معنوں میں اسی لمحے اس کے دل میں اپنے باپ کی طرف سے نفرت کی پہلی چنگاری بھڑکی تھی جو اب رفتہ رفتہ نفرت، قہر اور انتقام کے الاؤ میں تبدیل ہو چکی تھی۔

اس دن اور اس فیصلہ کن لمحے سے قبل ویرا کو اپنی آنجہانی ماں سے سُنے ہوئے واقعات کی بنا پر پورا یقین تھا کہ اس کی ولادت میں جمی لائیڈ اس کی ماں کا شریک تھا۔ پھر جمی لائیڈ کی سربراہی میں شی کی سرگرمیوں کی کہانیاں سُن کر وہ کسی نہ کسی طرح تنظیم میں شامل ہو گئی۔ اسے بس یہ دُھن تھی کہ وہ کسی نہ کسی طرح اس پُراسرار شخص تک رسائی حاصل کر کے اس سے صرف اتنا پوچھ لے کہ کیا وہی اس کا باپ تھا؟

لیکن جمی لائیڈ اور ڈان مرسیانو کے دو مختلف ناموں میں ایک ہی چہرہ روپوش ہونے کا راز کھلتے ہی ویرا بھڑک اُٹھی اور اپنے باپ سے بدظن ہو گئی اور وہیں سے میرے اور اس کے مقاصد میں ہم آہنگی پیدا ہوتی چلی گئی جسے بعد کے واقعات سے تقویت ملتی رہی۔

پھر وہی جمی لائیڈ اپنی اصل صورت اور نام کے ساتھ جہاز رانی کی عالمی صنعت کا بے تاج بادشاہ بنا ہوا تھا۔ وہ کنگ لائنز کے بحری بیڑے کا مالک تھا۔ اس کے کاروباری حلیفوں اور رقیبوں میں سے کسی کو شبہ تک نہیں ہو سکا تھا کہ وہ ہی شی جیسی رسوائے زمانہ تنظیم کا سربراہ بھی تھا۔

جمی لائیڈ نے اپنے عمل اور فیصلوں سے ہمیشہ اس نظریے کی تصدیق کی تھی کہ وہی ویرا کا باپ تھا۔ لیکن اس نے کبھی کھل کر ویرا کو اپنی بیٹی تسلیم نہیں کیا تھا۔ ڈان مرسیانو کے روپ میں ویرا کی برین واشنگ کرنے اور ہر قیمت پر اپنے مقاصد حاصل کرنے کی تربیت دینے کے بعد اس نے شی میں ویرا کو وسیع اختیارات کا مالک بنا دیا اور اس کی سرکشیوں کو نظر انداز کرتا رہا لیکن فائر کیمپ کی تباہی کے پس منظر سے آگاہ ہوتے ہی اس نے ویرا کی سرکوبی کا فیصلہ کیا تو اس فیصلے میں مربیانہ رنگ نمایاں تھا۔ اس نے ویرا کا فتنہ ہمیشہ کے لیے ختم کرنے کے بجائے اس کی زندہ گرفتاری پر پچاس ہزار ڈالر کا خطیر انعام مقرر کیا تھا۔ اس طرح شاید وہ اپنی اکلوتی بیٹی کو مصالحت کا آخری موقع فراہم کرنا چاہ رہا تھا۔

ویرا بظاہر اپنے سنگین مسائل سے بے پروا نظر آتی تھی، لیکن مجھے یقین تھا کہ خیالات کے زہریلے ناگ ہر لمحے اس کے ذہن کو ڈستے رہتے تھے۔ وہ بے خوف اور دلیر نظر آنے کے باوجود اندرونی طور پر جمی لائیڈ سے خوف زدہ تھی۔

اس نے قسم کھائی تھی کہ اس نے سیاہ کار کی عقبی نشست پر ڈان مرسیانو کو نیم دراز دیکھا تھا، لیکن مجھے شبہ ہو رہا تھا کہ کہیں ویرا کے لاشعور میں پلنے والے خوف نے سیاہ کار میں وہ فریبِ نظر تخلیق نہ کیا ہو۔ وہ چند لمحے قبل آگ، خون اور بارود کی ایک بھیانک دلدل عبور کر کے بردنو اشمٹ کے پھیلائے ہوئے جال سے نکلنے میں بمشکل کامیاب ہوئی تھی۔ اس واقعے پر وہ اتنی دل برداشتہ تھی کہ بل سارا ہاؤز میں قید کے دوران مایوسی کے عالم میں اپنی خودکشی کے امکان کا ذکر بھی کر بیٹھی تھی۔ ایسی صورت میں میں اس کے مشاہدے پر آنکھیں بند کر کے یقین نہیں کر سکتا تھا۔

وہ لاکھ دلیر اور باحوصلہ سہی، مگر بنیادی طور پر ایک تنہا اور بے سہارا لڑکی تھی۔ ماں مر چکی تھی اور زندگی میں اس نے کبھی اپنے سر پر باپ کا سایہ نہیں دیکھا تھا۔ مجھ سے دوستی اور قابلِ رشک ذہنی ہم آہنگی ہو جانے کے باوجود اسے معلوم تھا کہ میرا اور اس کا رشتہ اٹوٹ نہیں تھا۔ میرے دل میں غزالہ کا پیکر بسا ہوا تھا جسے میں زندگی میں کبھی نہیں بھول سکتا تھا۔ اس لیے مایوسی نے اسے گھیر لیا تھا۔

یہ کتنی عجیب بات تھی کہ جس جمی لائیڈ تک پہنچنے کے لیے وہ سب کچھ کر گزرنے پر تلی رہتی تھی، آج اسے اپنی آنکھوں سے بل سارا ہاؤز کی طرف جاتے دیکھ کر بھی وہ ادھر واپسی کے لیے آمادہ

نہیں تھی۔ وہ اپنے گرد تنگ ہوتے ہوئے حصار سے گھبرا کر خوفزدہ ہو چکی تھی۔

میرا دل اس کے لیے مغموم ہو گیا۔ میں جو کچھ سوچ رہا تھا، اس بارے میں کئی بار کوشش کرنے کے باوجود اپنی زبان نہ کھول سکا۔ وہ خلافِ معمول خاموشی کے ساتھ ونڈ شیلڈ کے اس پار کسی بے نام نقطے کو گھورتے ہوئے مسلسل سگریٹیں پھونک رہی تھی۔ آخر کار میں نے تنقید یا جرح کرنے کے بجائے مفاہمانہ انداز میں دوبارہ بات چھیڑ ہی دی۔ میری آواز سنتے ہی وہ یوں چونکی تھی جیسے اس وقت تک تنویمی کیفیت میں کار چلاتی رہی ہو۔

"تمہارے اعصاب تھک گئے ہوں تو گاڑی روک لو، میں چلا لوں گا۔" اس کے چونکنے پر میں نے اپنی بات دہرانے کے بجائے ہمدردانہ لہجے میں کہا۔ "تمہارا ذہن بھی کہیں بھٹک رہا ہے۔"

وہ کھوکھلے انداز میں ہنس پڑی۔ "لاعلمی واقعی ایک نعمت ہے۔" اس نے انگریزی کا محاورہ دہرا کر اردو میں بات جاری رکھی۔ "وہ جب تک میرے لیے ڈان مرسیانو رہا، میں نے کبھی اس کے خلاف کوئی کینہ محسوس نہیں کیا، لیکن اس کا دوسرا روپ سامنے آنے کے بعد آج میں نے پہلی بار اس کی ایک جھلک دیکھی ہے۔ غم و غصے نے واقعی مجھے نڈھال کر دیا ہے۔ میں یہ سوچنے پر مجبور ہو گئی ہوں کہ ایک باپ کس دل سے اپنی بیٹی کو گناہوں کی دلدل میں گرا سکتا ہے؟"

"تم گاڑی سڑک سے اتار کر کہیں کچے میں روک لو۔" میں نے اس کے شانے پر ہاتھ رکھ کر نرمی سے کہا۔ "اس حالت میں تم کوئی حادثہ کر بیٹھو گی۔ ہمیں مضافاتی علاقے سے نکلنے سے پہلے اپنے لباس اور حلیے کے بارے میں کوئی فیصلہ کرنا ہے۔ ورنہ مارسلیز کی حدود میں گھستے ہی پولیس کی گرفت میں آ جائیں گے۔"

اس نے کار کی رفتار بتدریج کم کرتے ہوئے ایک مقام پر اسے کچے میں اتار کر روک دیا اور انجن بند کر کے مضمحل انداز میں انگڑائی لیتے ہوئے بولی۔ "میں اس کا سامنا کیے بغیر اس کے خلاف لڑ رہی تھی اور میرے بہت کچھ عزائم بھی تھے۔ لیکن اس وقت اسے دیکھ کر مجھے اپنے اندر ٹوٹ پھوٹ کا احساس ہوا ہے۔ شاید میں جرأت کے ساتھ اس کا سامنا نہیں کر سکوں گی۔ یہ جنگ تمہیں اکیلے ہی لڑنا ہو گی۔ مجھ پر انحصار کیا تو اب کہیں نقصان سے دوچار ہو بیٹھو گے۔"

مجھے خوشی ہوئی کہ میں جو کچھ کہتے ہوئے جھجک رہا تھا، وہ ویرا نے خود کہہ دیا تھا۔ اس نے جھوٹی انا کا سہارا لینے کے بجائے صاف اور دو ٹوک انداز میں حقیقت بیان کر دی تھی۔

"کیوں؟" میں نے براہِ راست اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے سوال کیا۔ "کیا صرف اس لیے کہ تم پر ظلم کرنے والا تمہارا باپ ہے؟"

"تم نے لائیڈز کاٹیج میں اس کی تصویر دیکھی تھی۔ ذہن پر زور دو تو تمہیں یاد آ جائے گا کہ اس کی سرد آنکھوں میں ایک عجیب بے رحمانہ سی مقناطیسی کشش موجود ہے۔ وہ بڑی آسانی کے ساتھ مخاطب کو مسحور کر لینے کے فن میں طاق ہے۔ ڈان مرسیانو نے ساتھ کبھی زبردستی نہیں کی، وہ مجھے بتاتا اور سمجھاتا رہتا تھا، فیصلے اپنے ہوتے تھے۔ اس کی ذات کے سحر سے نکلنے کے ایک عرصے کے بعد مجھے احساس ہوا کہ میں بہکا دی گئی تھی۔"

"اسی لیے تم واپس بل سارا ہاؤز نہیں جانا چاہتیں؟" نے سوال کیا۔

"یہ بھی ایک وجہ ہے، لیکن حقیقت میں تمہیں پہلے بتا ہوں۔" اس نے کہا۔ "اس کی سیاہ مرسیڈیز بلٹ پروف تھی۔ یقین ہے کہ کار میں وسیع احاطۂ عمل کا ٹرانسمیٹر بھی موجود ہو گا۔ کئی سو میل کی حدود میں اپنے سارے وسائل کو حرکت میں لانے کی قدرت رکھتا ہے۔ اس کے خلاف اوچھا وار کر کے تم ہرگز نہ بچ سکو گے، دو پستول اور چند گولیوں کے ساتھ اس کے مسکن پر دھاوا بولنا میری دانست میں ایسا ہی احمقانہ فعل ہو گا جیسے تیر کمان سے کسی سپر سانک طیارے کو مار گرانے کا دعویٰ۔ اس وقت یہی کافی ہے کہ ہمیں مارسلیز میں اس کی موجودگی کا سراغ مل گیا ہے۔ اور اس وقت وہ بل سارا ہاؤز میں بنا بنایا کھیل بگڑ جانے پر بردلوا شمٹ اور اس کے آدمیوں کی چمڑی ادھیڑ رہا ہو گا۔"

"تمہیں پورا یقین ہے کہ تم نے کالی مرسیڈیز میں جمی لائیڈ کو ہی دیکھا تھا؟"

"میں ابھی اتنی اعصاب زدہ نہیں ہوئی ہوں کہ دن میں خواب دیکھنے شروع کر دوں۔" وہ قدرے تلخ لہجے میں بولی۔ "آخر تمہیں یقین کرنے میں کیا تامل ہے؟ وہ جب بھی حرکت میں آتا ہے، چیتے کی سی خاموشی اور سرعت سے حملہ آور ہو کر اپنے حریف کو متحیر کر دیتا ہے۔"

"اور اس کی کار شوفر چلا رہا تھا؟" میں نے تائید طلب لہجے میں سوال کیا۔

"یہ بھی درست ہے۔" وہ بولی۔ "اسے تو تم نے بھی دیکھا تھا۔"

"میری سمجھ میں یہ بات نہیں آ رہی کہ جب جمی لائیڈ پوری تنظیم کے لیے محض ایک ناقابلِ شناخت سایہ ہے تو پھر وہ اپنی اصل شکل میں ایک اہم مہم پر ڈرائیور کے ساتھ کیسے سفر کر رہا ہے۔"

"اسے تو میں نے پہچان لیا، تم دیکھو گے تو تم بھی پہچان لو گے، لیکن ہو سکتا ہے کہ وہ اپنے اصل روپ کے بجائے کسی اور فرضی شخصیت کا سہارا لے کر بل سارا ہاؤز جا رہا ہو یا یہ بھی ممکن ہے کہ وہ منزل پر کار سے اترنے سے پہلے چند منٹ میں سیاہ پوش بن جائے....."

"وہ ہم سے ملنے جا رہا تھا اور جانتا ہے کہ ہم لائیڈز کاٹیج کے مضبوط قلعے میں اس کی تصویر دیکھ چکے ہیں۔ اس لیے اس کے اصل روپ میں سامنے آنے کا امکان کم ہے اور اگر تمہارا دوسرا نظریہ تسلیم کر لیا جائے تو مرسیڈیز کے ڈرائیور کی شخصیت بہت اہم ہو جاتی ہے۔ کیونکہ وہ جمی لائیڈ کی دُہری شخصیت کے راز سے واقف ہو گا۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔" وہ تھکے ہوئے لہجے میں بولی۔ "پتا نہیں اس کے کیا عزائم ہیں، لیکن یہ مان لو کہ وہ ادھر گیا ہے۔"

"اس وقت ہمارا یہاں رکنا خطرات کو دعوت دینے کے برابر ہے۔" اچانک سلطان شاہ بولا۔ "یہ کار دور ہی سے پہچانی جا سکتی ہے۔ اس وقت ادھر سے کوئی بھی کار اس طرف نکل آئی تو ہم مشکل میں پڑ جائیں گے۔"

"واپس بل سارا ہاؤز کی طرف ہی چلو۔" ویرا نے ڈرائیونگ سیٹ میرے لیے خالی کرتے ہوئے کہا۔ "راستے میں سوچیں گے کہ ہمیں کیا کرنا چاہیے۔"

"ہمیں ادھر کا رُخ ہی نہیں کرنا چاہیے یا پھر ان سے ٹکرا جانے کا ارادہ کر لینا چاہیے۔" میں نے نشست بدلنے کے بعد کہا۔ "بے یقینی کے عالم میں اُدھر جانا موت کو دعوت دینے کے برابر ہو گا۔"

"راستے میں ان میں سے کسی سے سامنا ہو گیا تو تصادم ہو کر رہے گا۔" ویرا نے کہا۔ "اگر مقدر نے یاوری کی تو ہم بل سارا ہاؤز سے پہلے ہی یہ کار کہیں چھپا کر کسی ویران کاٹیج میں گھسنے کی کوشش کریں گے۔ ایک آدھ چوکیدار پر قابو پا کر اسے بے بس کرنا ہمارے لیے زیادہ دشوار نہیں ہونا چاہیے۔ صرف اسی طرح ہم صاف ستھرے ہو کر نیا لباس حاصل کر سکتے ہیں۔ ورنہ ہمیں موجودہ حالت میں ہی رہنا ہو گا۔"

میں انجن اسٹارٹ کر کے گاڑی کو واپس گھما کر دوبارہ سڑک پر لے آیا۔ ویرا نے واقعی معقول تجویز سوچی تھی۔ ڈان مرسیانو کی مرسیڈیز نے جس مقام پر ہمیں کراس کیا تھا، وہاں سے گزر کر بل سارا ہاؤز میں پوری صورتِ حال جاننے کے بعد اس کے لیے یہ امر ناممکن ہوتا کہ وہ واپس آ کر ہمیں راستے میں گھیرنے میں کامیاب ہو سکتا۔ اس کا پہلا فطری ردِ عمل یہی ہوتا کہ وہ ہمارے نکل جانے پر بردلوا شمٹ اور اس کے آدمیوں کی سخت گوشمالی کرتا اور فون یا ٹرانسمیٹر پر مارسلیز میں دوسرے لوگوں کو سرخ ٹرائمف گھیرنے کے احکام جاری کرتا۔ اس کے آدمی شہر آنے والے راستوں کی ناکابندی کر کے سرخ ٹرائمف کا انتظار کرتے رہ جاتے اور ہم اپنے پھٹے ہوئے خون آلود ملبوسات سے نجات حاصل کر کے کسی دوسرے ذریعے سے شہر واپس لوٹ سکتے تھے۔ ہماری کامیابی کی کلید یہی تھی کہ راستے میں شی کے کسی کارندے سے ٹکرائے بغیر ہم جلد از جلد کسی ویران کاٹیج میں عارضی پناہ حاصل کرنے میں کامیاب ہو جاتے۔ جمی لائیڈ یا اس کا کوئی آدمی سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ ہم ان کے چنگل سے نکل بھاگنے کے بعد ایک بار پھر ان ہی کے قرب و جوار میں پناہ لینے کے لیے واپسی کا ارادہ کر بیٹھے ہوں گے۔ اس ذہنی تجزیے کے ساتھ ہی میں نے باغات اور کھیتوں کے درمیان سے گزرنے والی اس پتلی سی سڑک پر کار کی رفتار میں اضافہ کر دیا۔

"میری اب بھی یہی رائے ہے کہ اس وقت بل سارا ہاؤز میں میدان صاف ہو گا۔" چند ثانیوں کے سکوت کے بعد سلطان شاہ بولا۔ "جمی لائیڈ نے وہاں پہنچ کر ان سب کو حواس باختہ کر دیا ہو گا۔ بےشک اس وقت ہم کوئی بڑا خطرہ مول لیے بغیر دوبارہ وہاں گھس کر ہراس پھیلا سکتے ہیں۔"

"یہ نہ بھولو کہ شی والے دہشت گرد بھی ہیں۔" میں نے پُرخیال لہجے میں کہا۔ "جرائم کی دنیا میں اپنی بالادستی برقرار رکھنے کے لیے وہ اپنے ٹھکانوں پر مہلک بارودی اسلحے کے بڑے ذخائر رکھتے ہیں۔ انھوں نے کھیتوں میں آنسو گیس کے بم استعمال کیے تھے۔ اس بار اپنی ناکامی پر جھلّایا ہوا جمی لائیڈ ہمارے خلاف بارودی بموں کے استعمال کی ہدایت بھی جاری کر سکتا ہے۔"

اس کے بعد کار میں سکوت چھا گیا، لیکن ہم تینوں ہی اپنی اپنی جگہ سوچوں میں ڈوبے ہوئے تھے۔

خوش قسمتی سے راستے میں ہمیں سبزیاں وغیرہ شہر لے جانے والی ایک بند وین کے سوا کسی گاڑی کا سامنا نہیں کرنا پڑا اور آخر کار فارمز میں بنے ہوئے کاٹیجز کا سلسلہ شروع ہو گیا۔

اس بارے میں ہمارے عزائم بہت محدود نوعیت کے تھے لیکن ویرا کے ایما پر میں نے کار ایک مختصر کاٹیج کی حدود میں موڑ لی۔ جہاں کچی زمین پر گاڑیوں کے ٹائروں کے نشانات بکثرت نظر آ رہے تھے۔ ان دھندلائے ہوئے نشانات سے اندازہ ہو رہا تھا کہ اس کاٹیج کے مکین وہاں بکثرت آمد و رفت کے عادی تھے اور

اندر عمارت میں لباس کے علاوہ بھی ضروریات کی دیگر بہت سی اشیا مل سکتی تھیں۔

کنکریٹ کی اس خوش رنگ اور مختصر عمارت کے دروازے کھڑکیاں بند تھیں اور سرسبز احاطے میں دور تک کوئی متنفس نظر نہیں آرہا تھا اس لیے میں کار کو اطمینان سے عمارت کے گرد گھما کر عقبی حصے میں لے گیا۔ تاکہ سڑک پر سے گزرنے والے کسی بھی فرد کو ہماری وہاں موجودگی کا احساس نہ ہو سکے۔

کار کے انجن کا شور سن کر عقبی حصے میں واقع ایک شیڈ میں بہت سی مرغیوں نے اچانک کڑکڑانا شروع کر دیا۔ اور اسی کے ساتھ عمارت کا ایک عقبی دروازہ کھلتا ہوا نظر آیا۔

ہم تینوں کسی بھی خطرے کا سامنا کرنے کے لیے پھرتی سے کار سے نیچے اتر آئے۔ پھر یہ دیکھ کر اطمینان کا سانس لیا کہ کھلے ہوئے دروازے سے ایک ادھیڑ عمر اور تندرست شخص نمودار ہوا تھا جس کے بشرے سے نرمی اور حیرت کا اظہار ہو رہا تھا۔

ویرا تیزی سے آگے بڑھی اور انگریزی میں اس سے مخاطب ہوئی۔

"ہیلو سر! صبح بخیر! کیا تم انگریزی بول اور سمجھ سکتے ہو؟ ہم غیر ملکی ہیں اور ان اطراف میں دشواریوں سے دوچار ہو گئے ہیں۔"

وہ اونچے عقبی چبوترے پر ویرا کے قریب آگیا اور گہری نظروں سے اس کا جائزہ لیتے ہوئے بولا۔ "انگریزی بھی بول لیتا ہوں۔ تمہارا تعلق کس ملک سے ہے؟" اس کا لہجہ اشتباہ آمیز تھا۔

"میں برٹش نیشنل ہوں، میرے دونوں ساتھی اطالوی ہیں۔" ویرا روانی میں کہہ گئی۔

"میں اطالوی بھی خوب بول لیتا ہوں۔" اس شخص کا دیا ہوا جواب سن کر مجھے اپنے حلق میں کوئی چیز پھنستی ہوئی محسوس ہونے لگی۔ ویرا بھی بوڑھے کا جواب سن کر بوکھلائی ہوئی نظر آرہی تھی۔

"مگر بدقسمتی کہ دونوں پیدائشی گونگے ہیں۔" اس کے مزید کچھ کہنے سے قبل ویرا بول پڑی۔ "یہ دونوں تمہاری بات سمجھ لیں گے لیکن جواب اشاروں میں دیں گے۔ بہتر یہ ہوگا کہ کوفت سے بچنے کے لیے ہم انگریزی میں بات کرتے رہیں۔"

"ایک خوبصورت لڑکی اور دو گونگے۔" اس نے قدرے استہزائیہ لہجے میں کہا پھر خشک لہجے میں بولا۔ "تم لوگ مجھ سے کیا چاہتے ہو؟"

"کچھ بھی نہیں، بس کچھ دیر کے لیے آرام کرنا چاہتے ہیں تاکہ میدان صاف ہوتے ہی ہم آگے نکل سکیں۔" ویرا نے خوشامدانہ لہجے میں کہا۔ "اسی سڑک پر ہمیں چار موٹر سائیکل سوار بدمعاشوں نے گھیر لیا تھا۔ وہ ہمیں لوٹنا چاہ رہے تھے۔ ان سے بمشکل بچ بچا کر یہاں آنے میں کامیاب ہوئے ہیں۔" اسی دوران ہم دونوں بھی ویرا کے قریب پہنچ چکے تھے۔

اس شخص کی آنکھوں میں تشویش کے سائے لہرانے لگے۔ "تمہارے لباسوں سے ظاہر ہو رہا ہے کہ کچھ خونریزی بھی ہوئی ہے۔ میں نے تھوڑی دیر پہلے فائرنگ اور پے در پے دھماکوں کا شور بھی سنا تھا۔"

"فائرنگ سے بچنے کے لیے ہم مکئی کے کھیتوں میں گھس گئے تھے تو انھوں نے ہمیں خوفزدہ کرنے کے لیے بے ضرر پٹاخے کھیتوں میں پھینکنے شروع کر دیے، مگر ہم انھیں چکمہ دے کر دوبارہ اپنی کار تک پہنچنے میں کامیاب ہو گئے۔"

"تمہاری کہانی بودی معلوم ہوتی ہے لڑکی!" وہ چبھتے ہوئے لہجے میں بولا۔

"میرا نام کلثوم احمدی ہے۔" ویرا جلدی سے بولی۔ "ایک عرب سے شادی کرنے کے لیے مجھے اپنا پیدائشی نام اور مذہب تبدیل کرنا پڑ گیا تھا۔"

"خیر تم جو کوئی بھی ہو، مجھے اس سے کوئی دلچسپی نہیں ہے۔ میں مشتبہ اجنبیوں کو اس چھت کے نیچے ایک لمحے کے لیے بھی برداشت نہیں کر سکتا۔ تم کہیں اور پناہ لینے کی کوشش کرو۔"

"لیکن اس وقت ہمارا سڑک پر نکلنا مخدوش ہو سکتا ہے۔" ویرا نے چبوترے پر چڑھ کر خوشامدانہ لہجے میں کہا۔ "ان کی چلائی ہوئی گولیوں سے ہم میں سے ایک آدھ مر گیا تو تم بھی کئی دن تک اپنے ضمیر کی خلش پر قابو نہ پا سکو گے۔"

"یہاں موٹر سائیکلیں صرف بل سارا ہاؤس کے ملازمین کے پاس ہیں۔" اس نے اپنا مدعا واضح کرتے ہوئے سخت لہجے میں کہا۔ "وہ سب علاقے کے شرفا میں شمار کیے جاتے ہیں۔ میں نہیں مان سکتا کہ انھوں نے تمہارے ساتھ زیادتی کرنے میں پہل کی ہوگی۔ مجھے تو شبہ ہے کہ تم نے زبردستی ان کی جاگیر میں گھسنے کی کوشش کی ہوگی اور وہاں ناکامی کے بعد اب ادھر آئے ہو۔" اپنی بات پوری کرتے ہوئے اس نے حیرت ناک سرعت کے ساتھ اپنے اوور کوٹ کی جیب سے اعشاریہ تین آٹھ کا مہیب پستول نکال کر ویرا پر تان لیا۔

ویرا نے خوف زدہ نظر آنے کی بہت کامیاب اداکاری کی تھی اور بوکھلائے ہوئے لہجے میں بولی۔ "ارے، ارے! اسے جیب میں رکھو، کہیں یہ چل ہی نہ جائے۔ تم ناراض ہوتے ہو تو ہم ابھی واپس چلے جاتے ہیں۔"

"خیریت اسی میں ہے کہ اپنے دونوں گونگوں کے ساتھ فوراً واپس چلی جاؤ۔" اس کا لہجہ زہریلا ہو گیا۔ "میری بیوی ذرا اونچا سنتی ہے، لیکن میرے فائر کی آواز سن کر وہ رائفل لے کر آجائے گی، اس کا نشانہ بے خطا ہوتا ہے۔"

ویرا نے اسے دو گونگوں کی کہانی سنائی تھی اور وہ ایک بہری کا ذکر لے بیٹھا تھا۔ اگر اس شخص کے ہاتھ میں بھرا ہوا پستول موجود نہ ہوتا تو حالات کی ستم ظریفی پر شاید میرے لیے اپنے قہقہوں پر قابو پانا دشوار ہو جاتا۔

ویرا اس شخص کے بہت قریب اور براہ راست اس کے نشانے کی زد میں تھی، اس لیے وہ اپنے حریف کی مرضی کے خلاف ذرا بھی حرکت نہیں کر سکتی تھی اس لیے اس خطرے کا سدباب اب مجھ کو کرنا تھا۔ ویرا کو بھی اس صورت حال کا پورا ادراک تھا۔ اس نے مجھے ہی پہل کا موقع دینے کے لیے اس نے پستول والے کو باتوں میں الجھا کر اس کی ساری توجہ اپنی طرف مرکوز کرائی ہوئی تھی۔ میں بغور اس کا جائزہ لیتا رہا۔ اور پھر اسے اپنی طرف سے غافل پاتے ہی میں نے زمین سے ایک پتھر اٹھا کر پوری قوت سے اس کے پستول والے ہاتھ کے نشانے پر پھینک دیا۔ دبی دبی غضب ناک غراہٹ کے ساتھ وہ میری طرف پلٹا تو پستول اس کے ہاتھ سے نکل کر پُرشور آواز کے ساتھ پختہ چبوترے پر گر چکا تھا۔ ویرا نے جھپٹ کر پستول پر قبضہ کر لیا پھر اس کے بائیں ہاتھ کی ہتھیلی فضا میں لہرا کر اس شخص کی بائیں کنپٹی پر پڑی۔ وہ کھڑے کھڑے ایک دم بے جان ہو کر فرش پر گر گیا۔

یہ سب اس قدر پھرتی اور خاموشی کے ساتھ ہوا کہ شاید اس کی بہری بیوی کو باہر ہونے والے واقعات کی بھنک بھی نہ مل سکی۔ ویرا نے پستول لہرا کر ہمیں بے ہوش آدمی کو سنبھالنے کا اشارہ کیا۔ اور خود پستول لے کر کاٹیج کے نکاسی کے دروازے کے پاس دیوار سے چپک کر کھڑی ہو گئی تاکہ اندر سے نکلنے والے کسی بھی شخص کو بے خبری میں دبوچ سکے۔

میں نے سلطان شاہ کی مدد سے بے ہوش شخص کو چبوترے سے نیچے تین فٹ اونچی چوکی کی اوٹ میں اتار لیا۔ سلطان شاہ نے ضروری تلاشی کرنے کے ساتھ ہی بے ہوش قیدی کے اوورکوٹ کے نیچے موجود قمیص کے چیتھڑے کرنے شروع کر دیے۔ اس کے منہ میں کپڑا ٹھونس کر ہم اس کے ہاتھ پیر باندھ رہے تھے کہ کاٹیج کی طرف سے ایک نسوانی آواز ابھری اور ہم دونوں چبوترے کی اوٹ میں دبک گئے۔

اجنبی نسوانی آواز کا کوئی مفہوم ہمارے پلے نہیں پڑ سکا پھر وہ آواز ایک ہلکی سی چیخ میں تبدیل ہوئی۔ قریب ہی فرش پر کسی وزنی چیز گرنے کی دھمک ہوئی اور ہم چبوترے کی اوٹ سے نکل آئے۔

کاٹیج کے عقبی دروازے کے قریب ویرا کے قدموں میں چالیس، بیالیس سالہ ایک فربہ عورت بے ہوش پڑی ہوئی تھی لیکن اس کے قریب کوئی ہتھیار نظر نہیں آرہا تھا۔ غالباً اسے اندازہ نہیں ہو سکا تھا کہ باہر کوئی سنگین صورت رونما ہو چکی تھی۔ ورنہ وہ اپنی رائفل



لیے بغیر ہرگز باہر نہ آتی۔

اسے بے دست و پا کر کے ہم نے باری باری ان دونوں کو ان کے کمرے میں پہنچا دیا جو کاٹیج کی حدود میں الگ تھلگ بنا ہوا تھا۔

اس کمرے میں مسہری کے نیچے سے ایک رائفل اور کارتوسوں سے بھرا ہوا ڈبا بھی ملا جو ہم نے اپنی تحویل میں لے کر کمرہ بند کر دیا۔

کاٹیج اندر سے آراستہ اور زندگی کی ہر آسائش سے مزین تھا۔ ریفریجریٹر اور ڈیپ فریزر میں بیئر کے ڈبوں سمیت خورونوش کی اشیا بھری ہوئی تھیں۔ میں نے فریج میں سے بیئر کا ایک ٹھنڈا کین نکالا اور پھر ان دونوں کے ساتھ شامل ہو گیا۔ اس دوران میں سلطان شاہ ایک الماری سے پستول کی گولیاں نکال چکا تھا۔

چار میں سے دو خواب گاہوں کی الماریاں مردانہ، زنانہ اور بچگانہ ملبوسات سے آراستہ تھیں جن میں ہمارے ناپ کے کپڑے بھی موجود تھے۔ ہم تینوں نے پھرتی کے ساتھ غسل کر کے لباس تبدیل کیے اور جب ہم دوبارہ یکجا ہوئے تو ویرا وہاں موجود میک اپ کے سامان سے استفادہ کر کے اپنے خدوخال کو دوآتشہ بنا چکی تھی اور جینز میں ملبوس تھی۔

میں نے وہاں ان لوگوں سے باتیں کرتے کرتے بیئر کے دو کین خالی کیے تو موڈ بڑی حد تک بحال ہو چکا تھا۔ ویرا بھی اپنے خدشات کو خیرباد کہہ کر بل سارا ہاؤس پر مقدر آزمائی کے لیے تیار ہو چکی تھی، لیکن سب سے بڑا مسئلہ یہ تھا کہ رائفل اور پستول ہاتھ آجانے کے باوجود ہمیں اس کاٹیج میں دور دور تک کوئی کار نظر نہیں آئی تھی جس کا مطلب تھا کہ ہمیں اپنی مہم کے لیے سرخ ٹرائمف پر ہی انحصار کرنا پڑتا جو دشمنوں کی پہچانی ہوئی تھی۔

یہ اچھی بات تھی کہ اس کاٹیج میں نگہبانی پر مامور سفید فام جوڑے کے علاوہ کوئی متنفس موجود نہیں تھا، اس لیے ہم نے پوری آزادی کے ساتھ عقبی حصے میں درختوں کے ایک ایسے کنج کا انتخاب کیا جہاں بل سارا ہاؤس میں تخلیق ہونے والی تینوں لاشیں کئی دن تک کسی مداخلت کے بغیر آرام کر سکتی تھیں۔ جب تک وقت گزرنے کے ساتھ ان لاشوں میں تعفن پیدا نہ ہوتا، کسی کی توجہ ان درختوں کی طرف مبذول ہونے کا امکان نہیں تھا۔ یہ اور بات تھی کہ کوئی درندہ ان میں سے کسی لاش کا کوئی عضو چیر پھاڑ کر اس کے باقیات سرعام چھوڑ کر دوسروں کو ادھر متوجہ کر دیتا۔

"ان دونوں میاں بیوی کے ساتھ ظلم ہوا ہے۔" کار کی ڈکی خالی کرانے کے بعد مرغیوں والے شیڈ کے کنارے لگے ہوئے نل پر ہاتھ دھوتے ہوئے سلطان شاہ نے کہا۔ "وہ خود سے اپنی بندشیں نہیں کھول سکیں گے، پتا نہیں ہوش میں آنے کے بعد بھی وہ کب تک بھوکے پیاسے اسی کمرے میں پڑے رہیں۔"

"ان کی فکر نہ کرو، واپسی پر اگر وہ بے ہوش ملے تو ان کے ہاتھ آزاد

کرتے جائیں گے۔" ویرا بولی۔

"اور اگر ہمیں افراتفری کی حالت میں بھاگنا پڑ گیا؟"۔ سلطان شاہ نے چبھتے ہوئے لہجے میں سوال کیا۔

"مجبوری ہوگی۔" وہ بے پروائی سے شانے اچکا کر بولی۔ "ہمیں اپنی نیت درست رکھنا چاہیے' اس کے آگے ہم بے بس ہوں گے۔"

"اس کاٹیج میں فون موجود ہے تو بل سارا ہاؤز میں بھی فون موجود ہوگا۔" میں نے ویرا کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے معنی خیز لہجے میں کہا۔ اور ویرا کی آنکھیں کسی خیال کے تحت چمکنے لگیں۔

"تم صحیح سمت میں سوچ رہے ہو۔" وہ پُر جوش لہجے میں بولی۔ "اس کاٹیج پر بلا شرکتِ غیرے ہمارا تصرف ہے۔ ہم خود بل سارا ہاؤز میں گھسنے کے بجائے اگر ڈان مرسیانو کو وہاں سے نکلنے پر مجبور کر سکیں تو اس مورچے سے اس کے خلاف بھرپور کارروائی کر سکتے ہیں۔"

"مرسیڈیز رائفل کی صحیح زد میں آگئی تو بہت کچھ ہو سکتا ہے۔ لیکن یہ تو بتاؤ کہ تم اس کا جمی لائیڈ کے نام سے ذکر کرنے سے پرہیز کیوں کر رہی ہو؟" بات کرتے کرتے میں نے چونک کر سوال کیا۔

"میرے لیے اس کا پہلا نام ڈان مرسیانو ہی رہے گا۔" وہ پھیکی مسکراہٹ کے ساتھ بولی۔ "اسے جمی لائیڈ کہتے ہوئے مجھے اپنے انا پر کچوکے لگتے ہوئے محسوس ہوتے ہیں۔"

ہم نے گاڑی دوبارہ ایک آڑ میں کھڑی کر دی اور نئی تجویز پر تبادلۂ خیال کرتے ہوئے کاٹیج کی طرف چل دیے۔ ہم تینوں کے لیے وہ علاقہ اجنبی تھا' اس لیے ہمارے بل سارا ہاؤز میں گھسنے میں بہتیرے خطرات پوشیدہ تھے۔ اگر اندر کے حالات ہماری توقعات پر پورے نہ اترے تو ہم اس چوہے دان میں پھنس سکتے تھے۔ جب کہ اس مورچے سے لڑائی لڑنے میں ہمارے لیے اتنے زیادہ خطرات پوشیدہ نہیں تھے۔ زیادہ سے زیادہ یہی ہو سکتا تھا کہ کمزور پڑنے پر ہمیں وہاں سے فرار کی راہ اختیار کرنا پڑ جاتی۔

اندر پہنچنے تک ہم ایک متفقہ لائحہ عمل طے کر چکے تھے۔

ویرا ٹیلی فون ڈائریکٹری میں بل سارا ہاؤز کا نمبر تلاش کرنے بیٹھی تو میں اپنے لیے اسکاچ کا ایک ڈبل پیگ بنانے کے لیے وائن کیبنٹ کی طرف متوجہ ہو گیا۔ ویرا نے مجھے وھسکی کے استعمال سے روکنا چاہا۔ اس کا خیال تھا کہ معدے میں بننے والی وہ کاک ٹیل اس نازک مرحلے پر میرے اعصاب پر اثر انداز ہو سکتی تھی' مگر میں اپنی استعداد سے پوری طرح آگاہ تھا' اس لیے اس کے مشورے کو اپنی مصروفیت پر اثر انداز نہیں ہونے دیا۔

ویرا دنیا کی بہت سی زبانوں کے ساتھ ہی اپنی آواز تبدیل کرنے پر بھی کامل عبور رکھتی تھی' اس نے نمبر ملا کر چند ثانیوں تک انتظار کیا' پھر بالکل ہی مختلف آواز میں فرنچ میں کسی سے مخاطب ہو گئی۔ ابتدا میں اس کے مکالموں کے درمیانی وقفے مختصر تھے۔ ایسا محسوس ہو رہا تھا جیسے مخاطب اس کی بات ماننے پر آمادہ نہ ہو رہا ہو اور وہ اسے قائل کرنے کی سر توڑ کوشش کر رہی ہو۔ اس کے بشرے پر تناؤ کے آثار تھے اور آنکھوں سے تشویش ہویدا تھی لیکن جب اس نے طویل سکوت اختیار کیا تو وہ ہم دونوں کی طرف دیکھ کر معنی خیز انداز میں مسکرائی تھی۔

ویرا کو لائن ہولڈ کرنے کے لیے کہہ کر اس کا مخاطب شاید کسی آدمی کو بلانے گیا تھا۔ میں نے سگریٹ کا ایک گہرا کش لے کر آتشیں سیال کا ایک بڑا گھونٹ اپنے معدے میں منتقل کر لیا۔ اس وقت میرے لیے ایک ایک لمحہ اعصاب شکن ثابت ہو رہا تھا اور ویرا کی طوالت اختیار کرتی ہوئی خاموشی مجھے خطرناک محسوس ہونے لگی تھی۔ خدا خدا کر کے ویرا نے پھر بولنا شروع کیا۔ اس کی گفتگو طویل اور خاموشی کے وقفے مختصر تھے۔ وہ سلسلہ کئی منٹ تک جاری رہا اور جب ویرا نے ریسیور کریڈل پر رکھا تو اس کے لبوں پر فاتحانہ مسکراہٹ موجود ہونے کے باوجود اس کی پیشانی پر پسینے کی ننھی ننھی بوندیں موتیوں کی طرح چمک رہی تھیں۔

"جلدی نکلو۔" اس نے ہیجان آمیز لہجے میں کہا۔ "اس نے چند منٹ میں روانہ ہونے کا ارادہ ظاہر کیا ہے۔"

میں نے رائفل اور کارتوسوں کا ڈبا اٹھا لیا۔ ویرا اور سلطان شاہ نے اعشاریہ تین آٹھ کے پستول سنبھال کر گولیاں آپس میں بانٹ لیں۔ ویرا نے فون پر خود کو متوفی جان لی بگ کی گرل فرینڈ بتاتے ہوئے بل سارا ہاؤز کے چیف سے بات کرنے کی خواہش کا اظہار کیا تھا۔ فون اٹھانے والے نے سرد مہری کے ساتھ کسی جان لی بگ کو جاننے سے انکار کیا تھا لیکن ویرا نے معاملے کی اہمیت اور سنگینی پر زور دیا تو وہ فون ہولڈ کرانے کے بعد چند ثانیوں کے لیے غائب ہو گیا۔

دوبارہ فون پر آواز ابھری تو وہ ویرا کے بیان کے مطابق جمی لائیڈ کی سرد، بھرائی ہوئی اور خواب ناک آواز تھی جسے وہ ہزاروں آوازوں کے شور میں الگ پہچان سکتی تھی۔ ویرا نے اسے بتایا کہ جان لی بگ اپنی مہم کے مضمرات سے بہ خوبی واقف تھا' اس لیے جانے سے پہلے اس نے ویرا کو اپنے اوپر نگاہ رکھنے کی ہدایت کی تھی کیونکہ وہ ایک خطرناک شکار کو گھیر کر بل سارا ہاؤز لے جا رہا تھا۔ ویرا نے اسے بتلائے بغیر اس کے ماتحتوں کو جمع کیا اور جان لی بگ کی کار کا تعاقب کرتے ہوئے اس موڑ تک پہنچ گئی جہاں سے سینٹ فرانسس کی راہ شروع ہو جاتی تھی۔

وہ وہیں ٹھہر گئی۔ اسے معلوم تھا کہ سینٹ فرانسس سے ... کے لیے جان لی بگ کو لامحالہ اسی مقام سے گزرنا پڑے گا۔ طویل انتظار کے بعد دوپہر کے قریب جان لی بگ کی کار واپس نظر آئی تو اسے ایک نوجوان مرد چلا رہا تھا۔ اس کے ساتھ ایک اور مرد کے علاوہ ایک عورت بھی تھی۔ لہٰذا ان لوگوں نے سرخ ٹرائمف کو اچانک روک لیا۔ کار کی ڈکی میں تین لاشیں تھیں جن میں ایک جان لی بگ تھا۔ ان تینوں نے اپنی بے گناہی کا شور مچایا لیکن جان لی بگ کے ماتحت ان تینوں کو پکڑ کر اپنے ساتھ لے گئے۔ ویرا نے پیشکش کی کہ اگر وہ قیدیوں میں دلچسپی رکھتا ہو تو ان کا سودا کیا جا سکتا ہے بہ صورت دیگر قیدیوں کو تینوں لاشوں کے ساتھ پولیس کی تحویل میں دینے کا ارادہ رکھتی ہے۔

جمی لائیڈ نے کسی جوش یا ہیجان کا مظاہرہ کیے بغیر اسی سرد مہری کے ساتھ طریقۂ کار دریافت کیا اور ویرا نے ملاقات کے لیے نہایت اطمینان کے ساتھ جان لی بگ کے سوفینی گردیکے دفتر کا پتا بتا دیا۔ جمی لائیڈ نے سودے بازی کے لیے چند منٹ بعد روانہ ہونے کا ارادہ ظاہر کر کے فون بند کر دیا۔

ویرا سے گفتگو کی وہ تفصیلات سنتے ہوئے ہم کاٹیج کی حدود سے نکلے تو اندازہ ہوا کہ وہاں مورچا جمانے کی صورت میں گھومتی ہوئی سڑک ہماری نگاہوں سے اوجھل رہتی جبکہ سڑک پار کر کے اونچے کھیتوں میں چھپنے کے بعد ہم سڑک پر دور تک نگاہ رکھ سکتے تھے۔ اس وقت سڑک دور تک ویران پڑی ہوئی تھی اس لیے ہم اطمینان سے چلتے ہوئے اس پار کے کھیتوں میں داخل ہو گئے۔

ان کھیتوں میں پچھلے دس بارہ گھنٹوں میں پانی چھوڑا گیا تھا کیونکہ پودوں کی جڑوں میں نرم مٹی نے دلدل کی شکل اختیار کی ہوئی تھی۔ اس دلدلی مٹی سے بچتے بچاتے ہوئے آخر کار ہم نے ایک ایسا خشک اور محفوظ قطعہ تلاش کر ہی لیا جہاں نالیوں میں رکاوٹ کی وجہ سے غالباً پانی نہیں پہنچ سکا تھا۔

"تم اتنی آسانی کے ساتھ خود کو کسی بھی اجنبی مرد کی داشتہ قرار دے دیتی ہو تو تمھیں شرم نہیں آتی؟" وہاں ٹک جانے کے چند ثانیوں بعد سلطان شاہ نے ویرا سے پوچھا۔

"تم بھول رہے ہو کہ میری رگوں میں کسی غیور پٹھان کا نہیں بلکہ ڈان لائیڈ کا خون دوڑ رہا ہے۔" وہ استہزائیہ لہجے میں بولی۔ "جان لی بگ کے بارے میں میں نے صرف زبانی بات کی تھی۔ کشتی میں رہتے ہوئے طوفان کے وقت اپنا سب کچھ داؤ پر لگانا پڑ جاتا ہے۔ سب کچھ داؤ پر لگا کر مقصد حاصل کرنے والے ہی کشتی میں سرخرو رہتے ہیں۔"

وہ ویرا نہیں بلکہ ڈان مرسیانو کی تربیت بول رہی تھی۔ شاید ... کا طریقۂ کار وہی رہا ہو لیکن ویرا کے ذہن سے ڈان مرسیانو نے خاص طور پر ایسا ہر احساس کھرچ کر پھینک دیا تھا جو ویرا کو کسی بھی وقت اس کا عورت ہونا یاد دلا سکے۔ مجھے خوشی تھی کہ اب ویرا نے ... سا پر جال ڈالا تھا اور وہ اپنی بلٹ پروف گاڑی میں کسی بھی لمحے ہمارے نشانے پر آ سکتا تھا۔

وقت دھیمے دھیمے گزر رہا تھا۔ ہم تینوں ایک ہی جگہ بیٹھے ہوئے تھے' لیکن تینوں خاموش اور اپنی اپنی سوچوں میں گم تھے۔ جب دس منٹ گزرنے کے بعد بھی مرسیڈیز کے آثار نظر نہ آئے تو مجھے تشویش ہونے لگی۔ اگر جمی لائیڈ کو اپنے خلاف کسی سازش کی بھنک مل گئی تھی تو وہ سکوت کسی طوفان کا پیش خیمہ ثابت ہو سکتا تھا۔

"بل سارا ہاؤز میں کتنے فون موجود ہیں؟" آخر میں نے مضطربانہ لہجے میں ویرا سے پوچھ ہی لیا۔

"ڈائریکٹری میں تین نمبر موجود تھے۔" اس کے جواب نے میرے ذہن میں ابھرنے والے بدترین خدشات کی تائید کر دی۔ "لیکن تم یہ کیوں پوچھ رہے ہو؟" اس نے سوال کیا۔

"شاید ہم غلطی کا ارتکاب کر بیٹھے ہیں۔ جمی لائیڈ جیسے شاطر اور چالاک شخص کو آسانی سے بیوقوف بنانا ممکن نہیں ہے۔ اس وقت ہم ایک ایسے آتش فشاں کے دہانے پر بیٹھے ہوئے ہیں جو کسی بھی لمحے پھٹ سکتا ہے۔"

"پہیلیاں بجھوانے کے بجائے کھل کر بات کرو۔" میرے انداز پر وہ کچھ خوف زدہ سی ہو گئی۔ میری گفتگو سے اس کے ذہن میں امکانات تو واضح ہو گئے تھے لیکن میری زبان سے ان کی تصدیق کرانا چاہتی تھی۔

"لائن ہولڈ کرنے کے بجائے تم فون کا سلسلہ منقطع کر کے چند منٹ بعد دوبارہ فون کر لیتیں تو زیادہ بہتر رہتا۔ مجھے شبہ ہو رہا ہے کہ تمھیں الجھا کر انھوں نے اس وقفے میں دوسرے فون پر ٹیلی فون ایکسچینج سے رابطہ قائم کر کے یہ معلوم نہ کر لیا ہو کہ تم کس نمبر اور پتے سے فون کر رہی تھیں؟ ایسا ہوا تو وہ ہرگز باہر نہیں نکلے گا۔"

ویرا کا رنگ اڑ گیا اور وہ ندامت آمیز لہجے میں بولی۔ "تم اس وقت بھی مجھے فون بند کرنے کی ہدایت دے سکتے تھے' مگر تمھارے سر پر تو اسکاچ سوار تھی جو شاید مارسلیز میں نایاب ہو گئی ہے۔"

"اس وقت مجھے کوئی شبہ نہیں تھا۔ ڈائریکٹری تم نے دیکھی تھی' مجھے تو یہ بھی معلوم نہیں تھا کہ بل سارا ہاؤز میں کتنے فون نصب ہیں۔ یہ شبہ تو جمی لائیڈ کی آمد میں تاخیر کی وجہ سے سر ابھار رہا ہے۔ خدا کرے کہ میرا یہ قیاس بے بنیاد ہو۔"

"یہ سکوت اور غیر فطری سناٹا اسی وجہ سے ہے۔" وہ اضطراری لہجے میں بولی۔ "وہ کوئی کار یا موٹر سائیکل استعمال کیے بغیر پیدل ہی اس کاٹیج کو گھیرنے کی کوشش کر رہے ہوں گے۔ ہو سکتا ہے کہ اب تک وہ کھیتوں کی سمت سے اندر داخل ہو کر سرخ کار اور دونوں بے ہوش قیدیوں کو دریافت کر چکے ہیں۔"

"خدا کا شکر ادا کرو کہ ہم کاٹیج میں نہیں ہیں۔" سلطان شاہ ایک گہرا سانس لے کر بولا۔ "ہمیں نہ پا کر وہ بھی بوکھلا گئے ہوں گے اور

ہماری روپوشی کو کوئی چال سمجھ رہے ہوں گے۔"

"واقعی۔ اگر ہم سڑک کی گولائی کی وجہ سے اس طرف نہ آگئے ہوتے تو اب تک انھوں نے عقب سے ہمیں چھاپ لیا ہوتا۔" ویرا جھرجھری لے کر بولی۔ "اس وقت ایک اتفاق نے ہمیں موت کے چنگل سے بچایا ہے۔"

"اس وقت کوئی اور نہیں بلکہ شی کا سربراہ بہ نفسِ نفیس ہمارے مقابلے پر ہے۔ جب تک ہم اس بھیانک صورتِ حال سے نکل نہ جائیں اطمینان کا سانس نہیں لے سکتے۔" میری تشویش لمحہ بہ لمحہ بڑھتی جا رہی تھی۔ کیونکہ ہم نے اپنی کمین گاہ کے لیے جن کھیتوں کا انتخاب کیا تھا، ان میں، اس مختصر سے قطعۂ زمین کو چھوڑ کر، ہر طرف پانی بھرا ہوا تھا۔ اس دلدلی مٹی میں فرار کی کوشش ہمیں ہر اعتبار سے مہنگی پڑ سکتی تھی۔ دوسری طرف کھیتوں سے باہر نکلنا بھی ناممکن ہو کر رہ گیا تھا۔ ہمیں کچھ علم نہیں تھا کہ اس دوران میں ان کے آدمی کہاں کہاں مورچے سنبھال چکے تھے اور ہم کس سمت سے ان کے نشانے کی زد میں آسکتے تھے۔

ہم تینوں وہاں بیٹھے آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر کھیتوں سے باہر چاروں طرف کا جائزہ لے رہے تھے۔ لیکن وہاں دور دور تک انسان تو کیا، کسی بھی ذی روح کا وجود نظر نہیں آ رہا تھا۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے فضا میں، آنے والے خونی لمحات کی بو محسوس کر کے سارے ہی چرند پرند وہاں سے کسی محفوظ ٹھکانے کی طرف کوچ کر گئے ہوں۔

انتظار اور سنسنی میں لمحات رینگ رینگ کر سرک رہے تھے۔ کہیں سے کوئی پیش رفت نہیں ہو رہی تھی، حالات جہاں تھے، وہیں ٹھہرے ہوئے تھے۔ لیکن بے یقینی اور اعصابی تناؤ کے اس مہیب تسلسل نے میری یہ حالت کر دی تھی کہ دل حلق میں دھڑکتا ہوا محسوس ہو رہا تھا۔ اور کنپٹیاں بُری طرح چٹخنے لگی تھیں۔

"وہ دیکھو!" اچانک ویرا نے میرا شانہ جھنجوڑ کر ہذیانی انداز میں سرگوشی کی۔ میں نے جھٹکے ہوئے انداز میں، اس کے اشارے پر سڑک کے پار دیکھا تو کاٹیج کے برآمدے میں ایک دُبلا پتلا دراز قامت شخص نظر آیا جس کے ہاتھ میں رائفل دبی ہوئی تھی اور وہ بہت محتاط انداز میں پیش قدمی کر رہا تھا۔

"سوچ کیا رہے ہو، فائر کرو۔" ویرا کی سرگوشیانہ آواز میں بے یقینی کا کرب نمایاں تھا۔

میں نے رائفل شانے سے ٹکا کر جوں ہی نال سیدھی کی، سلطان شاہ نے ہاتھ مار کر نال نیچے گرا دی۔ "اپنے ذہن پر قابو رکھو۔ ویرا کا تو جمی لائیڈ کی دہشت سے دماغ چل گیا ہے۔ تم دیکھ نہیں رہے کہ وہ کس قدر بھونڈے اور غیر محفوظ انداز میں اچانک نمودار ہوا ہے۔ تمہارا پہلا ہی فائر اسے خون میں نہلا دے گا۔"

اس اعصاب شکن ماحول میں سب ہی اضطراری کیفیت [illegible] وجہ سے آپے سے باہر ہو رہے تھے۔ لہٰذا میں اسے گھور کر رہ گیا [illegible] میں نے جیسے ہی دوبارہ نال سیدھی کرنے کا ارادہ کیا، وہ دوبارہ [illegible]

"میری چھٹی حس کہہ رہی ہے کہ ہماری کمین گاہ کا سراغ لگانے کے لیے اسے قربانی کا بکرا بنایا گیا ہے۔ اس کے گولی لگتے ہی سب [illegible] یلغار کر دیں گے۔"

اس کی بات قابلِ فہم تھی۔ ہماری عافیت اسی میں تھی [illegible] سے وہاں دُبکے تماشا دیکھتے رہیں۔ جمی لائیڈ کو دیکھے بغیر اس کے کارندے پر گولی چلانا اپنی موت کو دعوت دینے کے مترادف [illegible] برآمدے میں نمودار ہونے والا شخص ایک ڈیڑھ منٹ [illegible] بعد درختوں کی اوٹ میں ہماری نگاہوں سے اوجھل ہو گیا۔

"اس وحشی نے اب میرا نام لیا تو میں نتائج کی پروا کیے بغیر [illegible] کے منہ پر تھپڑ مار دوں گی۔" ویرا نے غراتے ہوئے مجھ سے کہا۔

"معلوم ہو رہا ہے کہ کچھ دیر اور یہی کیفیت رہی تو تم دونوں [illegible] کو بھول کر ایک دوسرے کو چیر پھاڑ ڈالنے پر تل جاؤ گے۔" میں [illegible] ملامت آمیز غصیلے لہجے میں کہا اور اپنی توجہ دوبارہ سڑک پر مرکوز [illegible] بہ مشکل چند ثانیے گزرے ہوں گے کہ فضا میں ایک ہلکی سی گونج سنائی دی اور میرے بدن کے عضلات میں سختی پیدا ہو گئی۔ وہ یقیناً [illegible] یا اس جیسی کسی دوسری بیش قیمت کار کے انجن کا دھیما شور تھا جو [illegible] دوش پر سنائی دے رہا تھا۔ کار ہماری نظروں سے دور تھی۔ لیکن میں [illegible] پہلے فیصلہ کر چکا تھا کہ وہ مرسڈیز بلٹ پروف تھی۔ مکمل آرمرڈ کار [illegible] تھی، اس لیے اس کا صرف کیبن گولیوں سے محفوظ ہو سکتا تھا۔ لیکن انجن اور دوسرے حصے عام گاڑیوں کی طرح ہونا چاہیے تھے۔ اس لیے سامنے سے نمودار ہونے والی کار کے ریڈی ایٹر پر اگر رائفل سے فائر کیا جاتا تو اس کا انجن بری طرح تباہ کر کے مرسڈیز کو روکا جا سکتا تھا۔

سڑک کے وسط میں رکی ہوئی بلٹ پروف کار میں محصور جمی لائیڈ کا تصور میرے لیے بہت دل خوش کن تھا۔

"شاید وہ آ رہا ہے۔" ویرا نے سرگوشی کی۔

"انجن کی دھیمی اور طاقتور گونج میں بھی سن رہا ہوں۔ رائفل میرے ہاتھ میں ہے۔ اس لیے اس پر فائر میں ہی کروں گا۔ تم دونوں جوش میں آ کر کوئی حماقت نہیں کرو گے۔" میں نے بل سارا ہاؤز کی طرف سے آنے والی سڑک پر سے نظریں ہٹائے بغیر کہا۔

خدا خدا کر کے وہ صبر آزما انتظار ختم ہوا اور سڑک کے موڑ پر چمکتی ہوئی کالی مرسڈیز نظر آ ہی گئی۔ اس کی رفتار خلافِ توقع بہت سست تھی۔ میں نے رائفل سیدھی کی۔ ریڈی ایٹر کے علاوہ میں نے ٹائروں کے بارے میں بھی سوچا، لیکن وہ خیال ذہن سے نکال [illegible]



پڑا کیونکہ جمی لائیڈ جیسے باحیثیت شخص کے لیے اپنی بلٹ پروف کار میں اسٹیل رِب والے ٹھوس ٹائر استعمال کرنا بعید از قیاس نہیں تھا۔ اس قسم کے ٹائروں پر گولیاں اثر انداز نہیں ہو سکتی تھیں۔

مجھے اپنی آنکھوں پر یقین نہیں آ رہا تھا کہ ہم آخر کار جمی لائیڈ کو اپنے نشانے پر لانے میں کامیاب ہو گئے تھے، مگر دفعتاً مجھے وہ دُبلا پتلا دراز قامت شخص یاد آیا جو سامنے والے کاٹیج میں نمودار ہوا تھا۔ اس کی بہ حفاظت روپوشی کے بعد ہی مرسڈیز کے انجن کی آواز سنائی دی تھی جس کا مفہوم خاصا معنی خیز تھا۔

اس دراز قامت رائفل بردار کو دیکھنے کے بعد اس امر میں کوئی شبہ نہیں رہا تھا کہ جمی لائیڈ نے ویرا کی فون کال کی مدد سے ہمارے ٹھکانے کا سراغ لگا کر وہاں تک رسائی حاصل کر لی تھی۔ جان لی بگ کی سُرخ ٹرائمف کار اور وہاں موجود قیدیوں نے اس کاٹیج میں ہماری موجودگی کی تصدیق کر دی تھی، لیکن وہ ہمیں تلاش کرنے میں کامیاب نہیں ہو سکے تھے۔

ایسی صورت میں جمی لائیڈ جیسا زیرک آدمی دو ہی نتائج اخذ کر سکتا تھا۔ اگر کاٹیج کا محافظ اپنی بیوی سمیت بدستور بے ہوش تھا تو اسے یہ شبہ ہو سکتا تھا کہ ٹرائمف چھوڑ کر ہم وہاں موجود کوئی دوسری کار لے بھاگے ہوں اور دوسرا امکان یہ ہوتا کہ ہم وہیں کہیں روپوش تھے۔

وہ بے اندازہ وسائل اور دولت کا مالک تھا۔ اگر چاہتا تو ہماری تلاش میں میلوں کے رقبے میں فصلوں کو تہس نہس کر کے ان زمینوں کے مالکان کو معقول معاوضہ ادا کر سکتا تھا لیکن ایسے کسی انتہا پسندانہ اقدام سے قبل وہ مکارانہ حربوں کے ذریعے ہماری کمین گاہ کا سراغ لگانے کی کوشش کر رہا تھا۔ اپنے آدمیوں کی ناکامی کے بعد وہ قربانی کے ایک بکرے کو سامنے لایا تھا کہ شاید ہم دشمن کو سامنے دیکھتے ہی اس پر کاری ضرب لگانے کی کوشش کریں گے۔ بل سارا ہاؤز پہنچتے ہی اسے علم ہو گیا ہو گا کہ اس نے راستے میں جس سُرخ کار کو کراس کیا اس میں اس کے دشمن سوار تھے پھر سامنے والے کاٹیج میں موجود خالی کار نے ہماری واپسی کی نشاندہی کر دی تھی۔ اس صورتِ حال میں ویرا کی فون کال اس امر کی غماز تھی کہ ہمارے عزائم خطرناک تھے ہم نے سیاہ کار یا جمی لائیڈ کو شناخت کر لیا تھا اور اس سے اُلجھ بیٹھنے پر تُل گئے تھے۔

جب ہم نے دراز قامت رائفل بردار سے کوئی چھیڑ چھاڑ نہیں کی تو وہ اطلاع ملتے ہی جمی لائیڈ آخری حربہ بھی آزمانے کا اہل تھا۔ شاید اس نے سوچا ہو کہ ہم اس کے آدمیوں کو نظر انداز کر کے صرف اس کے منتظر تھے اس لیے اس نے خود سوار ہوئے بغیر اپنی کار ادھر روانہ کر دی۔ وہ اس کا بہت بڑا نفسیاتی حربہ ہو سکتا تھا۔ ہم کالی مرسڈیز کو دیکھتے ہی اس پر فائرنگ شروع کر دیتے اور پھر

ہمارا گھیراؤ شروع ہو جاتا۔

بل سارا ہاؤز کی طرف آتے ہوئے مرسڈیز کی جو رفتار تھی اس کے پیشِ نظر اس کی واپسی میں لمبی تاخیر اور پھر اس کی سُست رفتاری کسی گڑبڑ کی نشاندہی کر رہی تھی۔ اس روز جمی لائیڈ ہم پر جال ڈالنے کے لیے اپنے سارے حربے آزمانے پر تُل گیا تھا۔ وہ خود کہاں تھا، یہ ہمیں معلوم نہیں تھا۔ کار میں اس کی موجودگی کا یقین کیے بغیر محض سیاہ مرسڈیز دیکھ کر مشتعل ہو جانا ہمارے حق میں مہلک ثابت ہو سکتا تھا۔ اگر جمی لائیڈ بذاتِ خود اس گاڑی میں سوار نہیں تھا تو ہمیں اس سے کوئی تعرض نہیں کرنا چاہیے تھا۔ اس کی ہر چال کامیابی کے ساتھ اس پر لوٹا کر ہی ہم اسے کسی مہلک اور سنگین غلطی پر مجبور کر سکتے تھے۔

اس وقت میرے تمام حواس پوری صلاحیت کے ساتھ کام کر رہے تھے ذہن لمحہ بہ لمحہ بدلتی ہوئی صورتِ حال کا تجزیہ کرتے ہوئے تیزی کے ساتھ فیصلے کر رہا تھا اور نگاہیں بتدریج قریب آتی ہوئی مرسڈیز پر مرکوز تھیں۔

پھر اچانک مرسڈیز کی سن روف والی کھڑکی شاید کھولی گئی اور اس میں سے ایک شخص نمودار ہوا۔ اس کا صرف اوپری دھڑ چھت سے اوپر نظر آ رہا تھا۔ اس کے گلے میں ایک دوربین جھول رہی تھی۔ شاید وہ اگلے پائیدان پر کھڑا ہو کر دوربین سے گرد و پیش کا جائزہ لینا چاہ رہا تھا۔

میں اسے پہچان کر حیران رہ گیا کیونکہ وہ برونو اشمٹ تھا۔ اس کے چہرے پر خوف اور بدحواسی کے آثار دور ہی سے دیکھے جا سکتے تھے اس خنک اور ابر آلود موسم میں اس کا چہرہ کھلی فضا میں نمودار ہوتے ہی پسینے میں نہا گیا تھا۔ شاید اسے بھی احساس تھا کہ اس کی وہ حرکت خودکشی کی کوشش سے کم نہیں تھی، وہ مکمل طور پر ہمارے رحم و کرم اور نشانے پر تھا۔ جمی لائیڈ سفاک اور مکار ہونے کے ساتھ بلا کا ستم ظریف بھی تھا۔ اس نے برونو اشمٹ کو غفلت کے جرم میں خود موت کے گھاٹ اتارنے کے بجائے، اسے سزا کے طور پر مرسڈیز میں سجا کر موت کے آہنی جبڑوں میں دھکیل دیا تھا مگر بات پھر وہیں آ گئی تھی کہ ہمیں جمی لائیڈ کے ٹھکانے کا کوئی علم نہیں تھا۔ ہم برونو کو جوں ہی نشانہ بناتے، جمی لائیڈ کے نمک خوار اپنی ساری توجہ ہماری کمین گاہ پر مرکوز کر دیتے۔

"لیٹ جاؤ! سینے کے بل لیٹ جاؤ، پودے نہ ہلنے پائیں۔" میں نے بہت دھیمی مگر تیز آواز میں ان دونوں کو ہدایت دی جس پر فوری طور پر عمل کیا گیا۔ اس وقت تک میرے سارے اندازے حرف بہ حرف درست ثابت ہوتے آ رہے تھے اس لیے اب ان میں سے کسی نے زبان کھولنے کی جرأت نہیں کی تھی۔

برونو اشمٹ دوربین لگا کر غور سے سڑک کے دونوں اطراف میں دور تک کا جائزہ لے رہا تھا۔ مرسڈیز کی رفتار کچھ اور کم ہو گئی

سمجھ رہا تھا۔

میں نے حقارت سے بون مارک کا خوبصورت شاپنگ بیگ اس کی طرف اُچھال دیا۔ بیگ میں موجود کیش رجسٹر کی رسید کا سامان سے موازنہ کر کے اس نے عاجزانہ انداز میں کچھ کہتے ہوئے بیگ مجھے لوٹا دیا۔ میں تیزی سے باہر نکلا تو سرلا دلوی اُجے کو لے کر انسانوں کے سمندر میں کہیں گم ہو چکی تھی۔

محافظ نے صرف عجلت کی بنا پر مجھے روکا تھا جبکہ چور اطمینان سے گزر گئے تھے۔ اپنی اس توہین کے بعد نہ جانے کیوں مجھے سرلا دلوی پر پیار آنے لگا۔ اس محافظ کو ملازم رکھنے والے اسی سلوک کے مستحق تھے جو سرلا دلوی نے ان سے روا رکھا تھا۔

اس واقعے کے بعد میری طبیعت میں تکدر پیدا ہو گیا اور میں کچھ دور چلنے کے بعد ہوٹل لوگس ڈی فرانس میں داخل ہو گیا جو بظاہر اعلیٰ درجے کا ہوٹل نظر آ رہا تھا۔

لابی میں پہنچ کر سب سے پہلے میں نے ایک بوتھ سے انسپکٹر سائمن کا نمبر ملایا۔ سکے ڈالنے کے بعد ایک لڑکی سے بات ہوئی تو پتا چلا کہ وہ گھر جا چکا تھا۔ گھر کا نمبر ملانے پر براہِ راست اسی کی آواز سنائی دی۔

"میں پیٹر واک بول رہا ہوں سائمن!" میں نے دھیمی لیکن دبنگ آواز میں کہا۔ "اور اسی وقت تم سے ملنا چاہتا ہوں۔"

"میں تیار ہوں سر!" اس کے الفاظ سعادت مندانہ لیکن لہجہ جھجک آمیز تھا۔

"کیا بات ہے؟ تمہارے لہجے سے کچھ مزاحمت کی بو آ رہی ہے۔" میں نے ترشی سے سوال کیا۔

"نن... نہیں سر!" وہ خوف سے ہکلانے لگا۔ "مجھے کوئی عذر نہیں... بات صرف اتنی سی ہے کہ میں نے کچھ الکحل لی ہوئی ہے۔ اس کے لیے معذرت چاہتا ہوں۔ اس حالت میں ملتے ہوئے میرا سر شرم سے نیچا رہے گا۔"

"یہ یاد رہے تو کافی ہے۔ میں ہوٹل لوگس ڈی فرانس کے بار میں تمہارا انتظار کروں گا۔ تم کتنی دیر میں پہنچ سکتے ہو؟"

"زیادہ سے زیادہ دس منٹ میں۔" اس کی آواز ابھری۔

"آؤ، میں منتظر ہوں۔" یہ کہہ کر میں نے فون بند کر دیا اور بون مارک کا شاپنگ بیگ سنبھال کر ہوٹل کے بار کی طرف ہو لیا۔ مجھے یقین تھا کہ ڈنر کے رسمی لباس میں نہ ہونے کی وجہ سے مجھے اس ہوٹل کے ڈائننگ ہال یا بال روم میں داخلے کی اجازت نہیں ملے گی، اسی لیے میں نے سائمن سے ملاقات کے لیے بار کا انتخاب کیا تھا۔

بار بہت خوبصورت اور گاہکوں سے بھرا ہوا تھا۔ میں ایک ویٹریس کی رہنمائی میں دو نشستوں والی ایک میز پر جا بیٹھا۔ دھیمی دھیمی خواب ناک روشنیوں میں مہذب لوگوں کا وہ اجتماع بہت رنگین اور دلفریب تھا، اس لیے انسپکٹر سائمن کے انتظار میں دس منٹ گزارنے میرے لیے آسان ثابت ہوئے اور وہ عین مقررہ وقت پر بار میں داخل ہو گیا۔

پابندیٔ وقت انسپکٹر کا قومی مزاج تھا۔ اسی طرح اس نے وہاں آنے کے لیے لباس کا بھی پورا اہتمام کیا تھا۔ ویسے بھی بار میں غیر رسمی لباس میں چند ہی گاہک نظر آ رہے تھے۔

"میں بڑی مشکل میں پڑ گیا ہوں سر!" میرے مزاج پُرسی کرتے ہی وہ پریشان لہجے میں بولا۔ "آج دوپہر سنتھیا کو حوالات میں زہر دے کر ہمیشہ کے لیے خاموش کر دیا گیا۔"

وہ خبر میرے لیے چونکا دینے والی تھی۔ "ہو سکتا ہے کہ اس نے خودکشی کی ہو، وہ بہت حساس اور جذباتی لڑکی تھی۔" میں نے اپنی حیرت پر قابو پاتے ہوئے پُرسکون لہجے میں کہا۔

"حوالات میں ڈالنے سے پہلے اس کی تفصیلی جامہ تلاشی لی گئی تھی۔ سگریٹ کے علاوہ اس کے پاس کوئی چیز نہیں چھوڑی گئی تھی۔ ماچس تک نہیں دی گئی تھی۔ سنتھیا کو خواہش ہوتی تھی تو سنتری ہی اس کی سگریٹ جلاتا تھا اور اس کے ختم ہونے تک یہ خیال رکھتا تھا کہ وہ کوئی تخریب کاری نہ کرنے پائے۔"

"تم ذہین افسر ہو۔ مجھے یقین ہے کہ تم یہ گتھی سلجھا لو گے۔ میرا مسئلہ یہ ہے کہ برونو اشمٹ اچانک کہیں غائب ہو گیا ہے۔ میری سمجھ میں نہیں آتا کہ اس شہر میں کیا ہو رہا ہے؟"

"بہت تشویش ناک خبر ہے۔" وہ سر ہلاتے ہوئے بڑبڑایا۔ "آج مارسیلز کے مضافات میں سینٹ فرانسس جانے والی سڑک پر بھی ایک عجیب حادثہ ہوا ہے جس میں ایک کار دھماکے سے جل کر پھٹ گئی۔ ملبے میں کئی گنوں کے جلے ہوئے ڈھانچے بھی ملے ہیں جو کار کے آہنی چیسز سے منسلک تھے...."

"یہ ہوتا رہتا ہے سائمن!" میں نے عارفانہ انداز میں اس کی بات کاٹ دی۔ "یہ کبھی معلوم نہ ہو سکے گا کہ وہ کار کس کی تھی اور اسے کس نے تباہ کیا۔"

"تت... تو کیا اس واقعے کا تعلق بھی ہم سے ہے؟" اس نے حیرت سے پوچھا۔

"ہر بڑے واقعے کا تعلق ہم سے ہوتا ہے۔" میں نے کہا، پھر فوراً ہی موضوع بدل دیا۔ "میرے لیے اس سے زیادہ اہم بات یہ ہے کہ برونو لاپتا ہے اور مجھے ایک آدمی کی سفری دستاویزات فوری طور پر درکار ہیں۔"

"معاملہ اتنا ہی اہم ہے تو میں تیار ہوں۔ صبح کا سورج طلوع ہونے سے پہلے یہ کام کرا سکتا ہوں۔" اس نے پُرخلوص لہجے میں کہا۔



"اتنا اہم نہ ہوتا تو اس وقت تمہیں یہاں نہ بلایا ہوتا۔"

"مجھے اس کی ایک تصویر دے دو۔ اسے کسی خاص ملک کا پاسپورٹ درکار ہو گا یا کوئی بھی ملک چل جائے گا؟" انسپکٹر سائمن اس معاملے میں ضرورت سے زیادہ کارآمد ثابت ہوتا نظر آتا تھا۔

"کوئی ایشیائی ملک ہو تو بہتر رہے گا۔ خدوخال سے وہ ایشیائی معلوم ہوتا ہے۔" میں نے جیب سے سلطان شاہ کی تازہ تصویر نکال کر اسے دیتے ہوئے کہا۔ "یہ پاسپورٹ مجھے کب تک مل جائے گا؟"

"صبح پہنچا دوں گا، مجھے پتا دے دو۔" اس نے تصویر پر سرسری سی نگاہ ڈال کر اسے جیب میں رکھتے ہوئے کہا۔

"صبح نہیں، یہ کام آج رات ہی ہونا ہے۔ میں مصروف ہوں اور ٹھکانے بدلتا رہوں گا۔ اس لیے تم کو کوئی ایک نمبر نہیں دے سکتا۔ اس وقت سات بجے ہیں، میں دس بجے تم کو فون کروں گا، پھر ہم ملاقات کا پروگرام طے کر لیں گے۔ یہ دھیان رکھنا کہ یہ معاملہ بہت خفیہ ہے۔ اس شخص کی روانگی کی خبر قبل از وقت کسی غلط آدمی کو مل گئی تو کروڑوں کا خسارہ ہو سکتا ہے۔ محض اسی ڈر سے اس کا اصلی پاسپورٹ نہیں بنوایا گیا ہے۔"

"تم بےفکر رہو، میں ایسے معاملات کی نوعیت سے بخوبی واقف ہوں، کام کرنے والوں کے علاوہ کسی کو اس معاملے کی بھنک نہیں مل سکے گی۔" اس نے پورے اعتماد کے ساتھ یقین دہانی کرائی۔

اسے کام مل چکا تھا اور وہ وقت ضائع کیے بغیر کام کا آغاز کرنا چاہ رہا تھا، اس لیے صرف ایک ہی پیگ لینے کے بعد اس نے اجازت چاہی، ویسے بھی وہ گھر سے پی کر آیا تھا، اس لیے اس کا مزید رکنا میرے لیے مسائل پیدا کرنے کا سبب بن سکتا تھا۔ اس لیے میں بل ادا کر کے اس کے ساتھ ہی اٹھ گیا۔

دروازے سے نکلتے ہوئے اس نے مجھ سے میری سواری کے بارے میں پوچھا تو میں نے اطمینان سے اپنی سواری کی موجودگی کا یقین دلا کر اسے رخصت کر دیا۔ اور وہ تیز تیز قدموں سے چلتا ہوا میری نظروں سے اوجھل ہو گیا۔

اس وقت تک سب کچھ ٹھیک ٹھاک چل رہا تھا اور قرائن بتا رہے تھے کہ انسپکٹر سائمن نے حسبِ وعدہ اپنا کام سرانجام دے لیا تو ہم تینوں اگلی صبح مارسیلز سے کسی نئی منزل کی طرف روانہ ہو سکتے تھے۔

ہوٹل مارٹن کی طرف واپس لوٹتے ہوئے میرے ذہن میں خیالات کا ایک سلسلہ چل پڑا۔

سنتھیا بیچاری شاید شی کے بارے میں اہم معلومات رکھتی تھی، یا وہ شی کے اہم لوگوں کے لیے کام کرتی تھی۔ اس لیے انٹرپول والوں کی آمد سے قبل اس کا راہ کرایا جانا ناگزیر ضرورت بن گیا تھا لیکن دوسری طرف جمی لائیڈ نے مارسیلز میں ویرا کی موجودگی کا سراغ ملتے ہی شی کی تمام سرگرمیاں معطل کرا کے پوری افرادی قوت کو پچاس ہزار ڈالر انعام کے لالچ کے ساتھ ویرا کی تلاش پر مامور کر دیا تھا۔ اس دوران میں سنتھیا کو بھی نظر انداز کر دیا گیا۔

سنتھیا شی سے باہر کی عورت تھی، مگر اس کی آزادی سے شی اور اس کے بعض اہم کارندوں کی سلامتی وابستہ تھی، اس لیے برونو اشمٹ مقامی سطح پر اس کے بارے میں کوئی فیصلہ کرنے کا مجاز نہیں تھا۔ اندازہ یہی ہوتا تھا کہ ویرا کی تلاش پر سارے وسائل مرکوز رکھنے کے لیے جمی لائیڈ نے خود سنتھیا کو زہر دلوانے کا آسان فیصلہ کیا تاکہ شی کے مفادات کے تحفظ کے ساتھ اس کا ذاتی کام بھی کسی تاخیر سے دوچار نہ ہو۔ شاید بل سارا ہاؤز کی طرف روانگی سے قبل وہ سنتھیا کی تقدیر کا فیصلہ کر چکا تھا۔

مگر حیران کن بات یہ تھی کہ انسپکٹر سائمن بولیھو کو مرسیڈیز کے حادثے کی اطلاع مل چکی تھی، لیکن جلے ہوئے ملبے میں ایک لاش کی موجودگی کے بارے میں کوئی علم نہیں تھا۔ اسی طرح وہ سینٹ فرانسس کے علاقے میں ہونے والے زبردست کشت و خون اور فصلوں کی بربادی سے بھی بےخبر نظر آ رہا تھا۔

میری دل ہی دل میں دعا تھی کہ ان سب واقعات کے بارے میں کوئی سنسنی خیز اطلاع ملنے سے قبل ہی انسپکٹر سائمن، سلطان شاہ کا پاسپورٹ تیار کرا دے۔ تاکہ ہم اس جہنم سے کسی گوشۂ عافیت کی طرف فرار ہو سکیں۔ محض اسی خیال سے میں نے اسے تین گھنٹے کی قلیل سی مہلت دی تھی۔

غنیمت یہ تھا کہ ویرا جمی لائیڈ کی زبان سے اس کا اعتراف سننے اور اسے اپنا باپ تسلیم کرنے کے باوجود اس سے بغاوت پر آمادہ تھی۔ اس کا حوصلہ ضرور پست ہو گیا تھا، لیکن ذرا سی محنت کے بعد اسے دوبارہ پہلے کی طرح حرکت میں لایا جا سکتا تھا اور ہم تینوں جمی لائیڈ کو اپنا سر پیٹنے پر مجبور کر سکتے تھے۔

میں انہی خیالات میں کھویا ہوا ہوٹل مارٹن کے ذرا قریب پہنچا تو یہ دیکھ کر حیران رہ گیا کہ اس علاقے کو دور تک پولیس نے گھیرے میں لے کر ہوٹل مارٹن جانے والا راستہ مسدود کیا ہوا تھا۔ اور ان کی قائم کی ہوئی رکاوٹوں کے قریب پُرتجسس لوگوں کا ایک ہجوم جمع تھا۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے وہاں کوئی تازہ اور سنگین واردات رونما ہوئی ہو۔

میرے لیے وہ صورتِ حال تشویش ناک تھی۔ اس وقت ویرا سے مشورہ کر کے انسپکٹر سائمن سے اگلی ملاقات کی تفصیلات طے کرنا میرے لیے بہت اہم تھا، لیکن میں بلا سوچے سمجھے اس بھیڑ میں گھسنے کی حماقت بھی نہیں کر سکتا تھا۔

مقامیوں کے اس ہجوم میں تھوڑی سی تگ و دو کے بعد میں نے ایک ایسے نوجوان کو ڈھونڈ نکالا جو انگریزی پر عبور رکھتا تھا۔

"تھوڑی دیر پہلے کچھ بدمعاش ایک عورت کو زبردستی اٹھا لے گئے

ہیں،" میرے استفسار پر اس نے بتایا۔

"سڑک سے سے گئے ہیں؟" میں نے متجسسانہ لہجے میں سوال کیا۔

"مارسیلز میں قانون کی حکمرانی ختم ہو رہی ہے۔" وہ مجھے گھورتے ہوئے باغیانہ لہجے میں بولا۔ "پرانی قدریں تیزی سے تباہ ہو رہی ہیں۔ وہ اسے سڑک سے لے جاتے تو ایسا ظلم نہ ہوتا۔ اس عورت کو ہوٹل مارٹن میں اس کے کمرے سے اغوا کیا گیا ہے۔"

میرے دل کی دھڑکنیں یک بیک تیز ہوگئیں اور آنکھوں کے سامنے تاریک دھند سی ناچنے لگی۔ "کون تھی وہ عورت؟" میں نے سوال کیا تو مجھے اپنی آواز کسی گہرے کنوئیں سے آتی محسوس ہوئی۔

"کوئی عرب تھی اور میری بات لکھ کر رکھ لو کہ وہ کوئی معمولی عورت نہ رہی ہوگی۔ عرب شہزادیاں نجی دوروں پر اکثر اپنی شناخت چھپا کر اوسط درجے کے ہوٹلوں میں رہتی ہیں تاکہ آزادی سے فرانس کی شہری زندگی سے لطف اندوز ہو سکیں، مگر دیکھ لو کہ ہماری شہری زندگی اب یہ رہ گئی ہے کہ ہم اپنے مہمانوں کا بھی تحفظ نہیں کر سکتے۔"

اس دل جلے کی آواز میری سماعت میں معدوم ہوتی چلی گئی اور مجھے اپنے وجود میں ایک ہولناک خلا کا احساس ہونے لگا۔

میں نے بہ مشکل خود پر قابو پاتے ہوئے ایک قریبی ریستوران کی راہ تلاش کی، جہاں پبلک فون موجود تھا۔ ریستوران ویران پڑا ہوا تھا۔ گاہکوں کے ساتھ اس کا بیشتر عملہ بھی تماشائیوں میں ملا ہوا تھا۔

میں نے جیب سے ہوٹل مارٹن کا کارڈ نکال کر نمبر ڈائل کیا تو آپریٹر کی بوکھلائی ہوئی آواز سنائی دی اور اس نے میرے پہلے ہی سوال کے جواب میں تصدیق کر دی کہ کلثوم احمدی اغوا ہو چکی ہے۔ میرے لیے یہ اندازہ لگانا دشوار نہیں تھا کہ اسے یوں بہ زور لے جانے والے کون ہو سکتے تھے۔

ویرا اغوا ہو چکی تھی تو دنیا کی کوئی طاقت سلطان شاہ کو ناقابلِ تصور مصائب اور دشواریوں سے نہیں بچا سکتی تھی۔ کیونکہ وہ ویرا کے قریب ہی ایک ایسے کمرے میں مقیم تھا جو میرے اطالوی نام پر محفوظ تھا۔ اپنی کسی بھی شناخت کی عدم موجودگی میں وہ اس کمرے میں اپنی موجودگی کا کوئی جواز نہیں دے سکتا تھا۔ اس واردات کا سب سے مضبوط اور مشتبہ ملزم وہی ہو سکتا تھا۔

میں لمحوں ہی لمحوں میں ایک بار پھر تنہا رہ گیا تھا۔ یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے مارسیلز میرے قدموں کی زنجیر بن گیا ہو۔ نکلنے کی شدید ترین آرزو اور امیدوں کے باوجود اب پھر وہاں سے نکلنے کے آثار ناپید نظر آرہے تھے۔

مارٹن کے قرب و جوار میں ہجوم رفتہ رفتہ بڑھتا جا رہا تھا۔ بھرے پرے ہوٹل سے یوں کھلے بندوں ایک غیر ملکی عورت کا اٹھا لیا جانا مارسیلز کے شہریوں کے لیے ایک انہونا واقعہ تھا لہٰذا ان میں خوف و ہراس اور سنسنی کا پھیلنا فطری امر تھا۔ ان امن پرور شہریوں کے لیے تو درحقیقت فائر کمپ کے واقعات کا ہی تسلسل جاری تھا اور انھیں وہ سب بھگتنا پڑ رہا تھا جس کا انھوں نے گزرے ہوئے برسوں میں شاید تصور بھی نہیں کیا تھا۔

ویرا، ہوٹل مارٹن کے کمرا نمبر دو سو دس میں مقیم تھی اور خوش قسمتی سے میں نے ہوٹل چھوڑنے سے قبل اسی فلور پر کمرا نمبر دو سو چھ اپنے اطالوی نام پر بک کرا لیا تھا اور سلطان شاہ گن بوٹ کی فروخت سے حاصل ہونے والی رقم کا تھیلا لے کر اسی کمرے میں چلا گیا تھا۔ ان دونوں کے درمیان صرف ایک کمرا واقع تھا اور یہ بات یقینی تھی کہ ویرا مزاحمت کیے بغیر اغوا کرنے والوں کے قابو میں نہ آئی ہوگی۔ اس کے کمرے میں ہونے والی دھما چوکڑی لامحالہ سلطان شاہ کو بھی اس طرف متوجہ کر سکتی تھی۔ اس اعتبار سے اس ہنگامے میں سلطان شاہ کا ملوث ہونا ناگزیر نظر آرہا تھا۔

اگر وہ ویرا کو اٹھا لے جانے والوں سے زیر نہ بھی ہوا ہو تو واردات کے فوراً بعد وہ ہوٹل کی انتظامیہ اور پولیس کی نگاہوں میں آسکتا تھا۔ اس کے پاس نہ کوئی شناختی کاغذ تھا اور نہ ہی وہ فرنچ زبان سے واقف تھا۔ ان وجوہ کی بنا پر پولیس نہایت آسانی کے ساتھ اس پر ہاتھ ڈال سکتی تھی۔ اپنی مدافعت میں وہ واردات کے وقت ہوٹل مارٹن یا اس کے کمرا نمبر دو سو چھ میں اپنی موجودگی کا کوئی جواز پیش نہیں کر سکتا تھا کیونکہ وہ کمرا میرے، پیٹر واک کے اطالوی نام پر بک تھا۔ ان حالات کا منطقی نتیجہ یہ ہوتا کہ پولیس، ویرا کو اغوا کرنے والے اصل مجرموں کو فراموش کر کے وہ الزام سلطان شاہ کے سر تھوپ دیتی اور اغوا کی سازش اور اعانتِ جرم کے الزامات میں اس کی ذات مقامی پولیس کی مہربانیوں کا مرکز بن جاتی۔

اس کے بارے میں میرے ذہن میں ایک بدترین امکان بھی پرورش پا رہا تھا جو لوگ ہوٹل مارٹن میں ویرا کے اغوا کی نیت سے داخل ہوئے تھے انھوں نے لازمی طور پر، ہر قیمت پر اپنا مقصد حاصل کرنے کا تہیہ کیا ہوا ہوگا۔ ان کے عزائم بھانپ کر اگر ویرا نے مزاحمت کی ہو اور شور مچایا ہو تو سلطان شاہ اس کے بچاؤ کے لیے مداخلت کر سکتا تھا اور مجرم اسے اپنی راہ کا روڑا سمجھ کر بے رحمی کے ساتھ ٹھکانے لگا سکتے تھے۔ باہر موجود تماشائیوں کی بھیڑ میں، میں نے صرف اغوا کی واردات کی بازگشت ہی سنی تھی کسی نے بھی قتل کے بارے میں کوئی لفظ نہیں کہا تھا لیکن میرے ذہن سے وہ امکان معدوم نہیں ہو سکا تھا۔ خون میں نہائی ہوئی لاش کا جب تک اسپتال وغیرہ میں باضابطہ طبی معائنہ نہ کیا جائے اُسے زخمی اور بے ہوش ہی تصور کیا جاتا ہے۔ عین ممکن تھا کہ واردات کے بعد کوئی ڈاکٹر اس وقت وہاں سلطان شاہ کا طبی معائنہ کر رہا ہو اور اسے طبی امداد دے کر اس کی زندگی بچانے کی کوشش کر رہا ہو۔

یہ سب سوچتے ہوئے میں اس بھیڑ میں کسی کٹی ہوئی پتنگ کی طرح چکراتا پھر رہا تھا کہ اچانک عقب سے کسی نے مضبوطی کے ساتھ میرا داہنا بازو تھام لیا۔

میں غول سے بچھڑے ہوئے کسی وحشت زدہ بھیڑیے کی طرح بجلی کی سی سرعت سے پلٹا تھا اور پھر اچانک ہی میرے منہ سے اطمینان کا ایک گہرا سانس آزاد ہو گیا۔

سلطان شاہ میرے سامنے موجود تھا اور رقم کا تھیلا اس کے کندھے سے جھول رہا تھا۔ ہم دونوں کی نگاہیں چار ہوئیں اور میں مشینی انداز میں اس کے ساتھ ہو لیا۔ اس کے یوں اچانک سامنے آجانے پر اس وقت مجھے بے اندازہ خوشی ہوئی تھی۔ میرا دل چاہ رہا تھا کہ اسے پوری قوت سے اپنے سینے سے لگا لوں لیکن اس وقت میری کوئی بھی اضطراری حرکت مجھے قرب و جوار میں موجود لوگوں کی نظروں میں مشتبہ بنا سکتی تھی، اس لیے میں خود پر قابو پا کر اس کے ہمراہ بھیڑ میں اپنا راستہ بناتا رہا۔ سلطان شاہ کے چہرے پر پہلی نگاہ ڈالتے ہی میں نے اندازہ لگا لیا تھا کہ وہ بہت زیادہ پریشان اور خوفزدہ تھا۔ مخدوش حالات میں کسی سفری دستاویز کی غیر موجودگی میں مجھ سے بچھڑنے کے بعد اس کی پریشانی میرے لیے ایسی ناقابلِ فہم نہیں تھی۔

"بہت برا ہوا..... وہ اسے میرے دیکھتے ہی دیکھتے اٹھا لے گئے اور میں کچھ بھی نہ کر سکا۔" اس نے بھیڑ سے کٹ کر الگ نکل آنے کے بعد متاسفانہ لہجے میں کہا۔ "ان کی تعداد کسی بھی طرح دس بارہ سے کم نہیں تھی، وہ سب ہلکی مشین گنوں سے مسلح تھے۔ انھوں نے آتے ہی پورے ہوٹل پر قبضہ کر لیا تھا۔"

"کچھ اندازہ ہوا کہ وہ کون لوگ تھے؟" میں نے تشویش آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"کچھ اندازہ نہیں ہو سکا، وہ سر سے پیر تک سیاہ لباسوں میں تھے، ان کے چہروں پر بھی سیاہ نقابیں چڑھی ہوئی تھیں۔ شاید ویرا نے ان کی دستک کے جواب میں دروازہ کھولنے سے انکار کر دیا تھا جس پر مشتعل ہو کر انھوں نے ہوٹل کے کمرے کا دروازہ ہی اکھاڑ پھینکا۔ میں ان دھماکوں کی آواز سن کر کمرے سے باہر نکلا تو راہداری میں تھوڑے تھوڑے فاصلے پر مسلح نقاب پوش مستعد کھڑے ہوئے تھے، اُن میں سے ایک نے نال سے اشارہ کر کے کچھ کہا اور میں دوبارہ کمرے میں گھسنے پر مجبور ہو گیا۔ اس کے لب و لہجے سے اندازہ ہو گیا تھا کہ میں نے ذرا بھی حیل و حجت سے کام لیا تو وہ میرا بدن چھلنی کر دے گا۔"

"تمھیں کیسے پتا چلا کہ انھوں نے ویرا کو ہی اغوا کیا ہے؟" میں نے ایک موہوم سی امید کے تحت سوال کیا۔

"دو نقاب پوش اس کے کمرے کے باہر کھڑے تھے۔ جس وقت میں دوبارہ اپنے کمرے میں داخل ہوا تو تیسرا نقاب پوش بے ہوش ویرا کو اپنے کندھے پر لادے ہوئے اس کمرے سے برآمد ہوتا ہوا نظر آیا تھا، وہ سب بہت مطمئن اور منظم تھے۔ ان کے انداز سے گھبراہٹ کی کوئی علامت ظاہر نہیں ہو رہی تھی۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے سب کچھ کسی سوچے سمجھے پلان کے تحت ہو رہا ہو۔ ویرا کی درگت دیکھتے ہی مجھے خطرے کا اندازہ ہو گیا تھا۔ میں صرف اتنی دیر تک اپنے کمرے میں رکا رہا جتنی دیر میں میرے اندازے کے مطابق وہ اس فلور سے غائب ہو جاتے۔ میں باہر نکلا تو میدان صاف تھا، راہداری میں چڑیا کا بچہ تک نہیں تھا۔ میں نے پیک کر ویرا کے تاراج اور خالی کمرے کا سرسری جائزہ لیا اور خطرہ بھانپ کر اپنے کمرے سے رقم کا بیگ لیتے ہوئے نیچے اتر آیا۔"

"اور تمھیں کسی نے روکنے کی کوشش نہیں کی؟" میں نے قدرے حیرت کے ساتھ سوال کیا۔

"روکتا کون؟" وہ بے ساختہ بولا۔ "میں لفٹ کے بجائے سیڑھیوں سے گراؤنڈ فلور پر پہنچا تو اسی وقت مجرموں کے فرار ہونے کے بعد ہوٹل کے عملے کو ہوش آیا تھا۔ ان میں شدید انتشار اور خوف و ہراس پھیلا ہوا تھا۔ میں اس موقع سے فائدہ اٹھا کر ہوٹل سے باہر نکل گیا۔"

نکاسی کے راستے پر ہوٹل کے باوردی دربان کو زخمی کر کے شاید بے ہوش کر دیا گیا تھا، اس لیے میدان بالکل صاف تھا۔ باہر آجانے کے بعد بھی میں قرب و جوار میں اس طرح گھومتا رہا کہ ہوٹل کا دروازہ میری نگاہ میں رہے تاکہ میں تمھاری واپسی سے باخبر رہ سکوں۔ پولیس کی آمد کے بعد ہوٹل کے باہر ہجوم جمع ہونے لگا تو مجھے تشویش لاحق ہوگئی۔ میرے لیے یہ تصور ہی وحشت انگیز تھا کہ مجھے تمھارے سہارے کے بغیر مارسیلز میں اپنی جدوجہد جاری رکھنا ہوگی لیکن خدا کا شکر ہے کہ میں اتنے بڑے ہجوم میں بھی تم تک پہنچنے میں کامیاب ہوگیا۔ یہ بتاؤ کہ تمھیں واپس آنے میں کتنی دیر ہوئی؟"

"دس پندرہ منٹ۔" میں نے آہستگی سے کہا۔ اس وقت میرا ذہن ویرا کے معاملے میں الجھ گیا تھا، اس وقت ویرا کے دو ہی امکانی دشمن تھے رشی کے ایجنٹ یا پولیس..... پولیس والوں کو سیاہ نقابیں لگا کر اسلحے کے بل پر اغوا کرنے کی کوئی ضرورت نہیں تھی، اگر انھیں اس پر کسی قسم کا شبہ ہوگیا تھا تو وہ جب چاہتے، کھلے بندوں اسے ہوٹل سے گرفتار کر کے لے جا سکتے تھے، اس لیے غالب امکان یہی تھا کہ اسے اٹھا لے جانے والے رشی کے ہرکارے تھے۔

اس روز ہمارے دن کا آغاز ہی رشی کے ساتھ محاذ آرائی سے ہوا تھا جس کا انجام کم از کم ویرا کے حق میں خطرناک ثابت ہوا تھا۔ سوفینی گروپ کے چیف، جان لی بگ کے ذریعے پہلے برونو اشمٹ نے ہمیں بل سارا ہاؤز میں قید کیا لیکن ہم وہاں سے نکل بھاگنے میں کامیاب ہوگئے پھر ہماری شامت ہمیں دوبارہ ان ہی مضافات میں ہانک لے گئی جہاں اس بار جمی لائیڈ بذاتِ خود بل سارا ہاؤز پہنچا ہوا تھا۔ اس بار بھی ہم چوہے دان میں پھنستے پھنستے اچانک ہی برونو اشمٹ کو شیشے میں اتار کر بچ نکلے اور اس جرمن نژاد کی بھینٹ دے کر بہ حفاظت اپنے ہوٹل واپس پہنچنے میں کامیاب ہوگئے لیکن محسوس ہو رہا تھا کہ اس دوران میں کہیں نہ کہیں کوئی گڑبڑ ہوگئی تھی اور رشی کے خونخوار بھیڑیوں کو ویرا کی کمین گاہ کا سراغ مل گیا تھا، جب ہی وہ اسے اٹھا لے جانے میں کامیاب ہوگئے تھے، یہ بات یقینی تھی کہ ان لوگوں کو ہماری خوش قسمتی سے یہ علم نہیں ہو سکا تھا کہ ویرا کے ساتھ ہم بھی اسی ہوٹل میں مقیم تھے، ورنہ وہ بے صبری سے کام لینے کے بجائے ہم تینوں... یا کم از کم میری اور ویرا کی یکجائی کا انتظار کرتے اور پھر ایک ہی وار میں بھرپور کامیابی حاصل کرنے کی کوشش کرتے۔

"اب ہم کہاں جا رہے ہیں؟" میری طویل ہوتی ہوئی خاموشی کو ختم کرنے کی نیت سے سلطان شاہ نے سوال کیا۔

"کچھ پتا نہیں کہ اس بار منزل کہاں ہوگی۔" میں نے کھوکھلی آواز میں کہا اور اپنے لہجے کی بے اعتمادی پر خود ہی ہل کر رہ گیا۔ "اب ہمیں بہت سوچ سمجھ کر کوئی قدم اٹھانا ہوگا۔ ایسا معلوم ہو رہا ہے کہ جمی لائیڈ کے یہاں پہنچتے ہی رشی والوں کی کارکردگی میں یک بیک اضافہ ہوگیا ہے۔"

"اس نے مارسیلز میں اپنی آمد کا اعلانِ عام تو نہیں کیا ہوگا۔ رشی کے گنے چنے لوگوں کے علاوہ کسی کو اس کی آمد کی بھنک بھی نہ مل سکی ہوگی۔" اس نے کہا۔

"برونو اشمٹ کے علاوہ یہاں صرف ایک آئی مین ہی ایسا تھا جسے جمی لائیڈ کی آمد کی اطلاع ہو سکتی تھی۔ ہو سکتا ہے کہ اپنی بیوی کے قتل کے بعد چیف ڈارلنگٹن لندن سے لوٹ آیا ہو لیکن یہ بات طے ہے کہ جمی لائیڈ کی آمد نے رشی والوں میں کام کرنے کی نئی روح پھونک دی ہے، ورنہ وہ ہوٹل مارٹن تک نہ پہنچ پاتے۔" میں نے سوچتے ہوئے جواب دیا۔ "ویرا کے اغوا کے بعد ہوٹل مارٹن ہمارے لیے مخدوش ہوگیا ہے۔ میں نے کمرا بک کراتے ہوئے دو دن کی پیشگی کرائے سے زیادہ رقم جمع کر دی تھی، اس لیے پرسوں تک ہوٹل والوں کو میری عدم موجودگی پر کوئی تشویش نہیں ہوگی لیکن شاید پولیس کی توجہ میری طرف ضرور مبذول ہو جائے گی۔"

"اس معاملے کی تفتیش بھی تمھارا دوست ہی کرے گا۔" سلطان شاہ نے میری بات کاٹ کر کہا۔ "کیونکہ کلثوم احمدی بھی عرب نژاد عورت تھی، تم نے بتایا تھا کہ غیر ملکیوں کے معاملات کی دیکھ بھال کا شعبہ سائمن بولیتھو کے ذمے ہے۔"

سائمن بولیتھو کا نام آتے ہی میں چونک پڑا۔ اہم سرکاری اہل کاروں میں وہ رشی کا زرخرید کارکن اور مخبر تھا لیکن غنیمت یہ تھا کہ رشی کی عام تنظیم اور افرادی قوت سے اس کا کوئی رابطہ نہیں تھا بلکہ وہ براہِ راست رشی کے مقامی چیف کو جواب دہ تھا اور اسی سے اپنا ماہانہ مشاہرہ وصول کرتا تھا۔ گیری ہارٹ کی ہلاکت کے بعد مقامی چیف کے عہدے پر برونو اشمٹ کے تقرر کی اطلاع مجھے اسی سے ملی تھی اور اب برونو اشمٹ بھی جہنم واصل ہو چکا تھا۔ اس طرح وقتی طور پر سائمن بولیتھو کو ہدایات دینے والا کوئی بھی ذمے دار فرد باقی نہیں رہا تھا۔ میں نے جمی لائیڈ کی بلٹ پروف مرسیڈیز میں فرار ہوتے ہوئے ڈرائیونگ کی ذمے داری برونو پر ڈالی تھی لیکن جب ٹرانسمیٹر پر براہِ راست جمی لائیڈ سے بات ہوئی تو میں نے اسے برونو کی بغاوت کی ہوا بھی نہیں لگنے دی تھی بلکہ اسے یہ بتایا تھا کہ برونو اشمٹ اچانک ہی خوف زدہ ہو کر کھیتوں میں فرار ہوگیا تھا۔ مرسیڈیز کی ڈرائیونگ سیٹ میں نصب ریموٹ کنٹرولڈ خونی شکنجوں کے ذریعے مجھے بے بس کر کے دھماکے میں ہلاک کرنے کے ارادے سے جب جمی لائیڈ نے رواروی میں ڈرائیور کے بارے میں دریافت کیا تو میں نے آنے والے خونیں لمحات کا کوئی علم نہ ہونے کے باوجود محض چھٹی حس کے سہارے اسے بتایا کہ مرسیڈیز میں خود چلا رہا تھا۔

جب جمی لائیڈ نے اپنی دانست میں مجھے ہلاک کرنے کے لیے مرسیڈیز میں نصب خونی آلات سے کام لیا تو میرے بجائے برونو اشمٹ دردناک موت کا نشانہ بن گیا۔ رہی سہی کسر کار میں ہونے والے طاقتور بارودی دھماکے اور اس کے نتیجے میں بھڑک اٹھنے والی ہولناک آگ نے پوری کر دی جس کے نتیجے میں برونو کی لاش کے چیتھڑے تک جل کر نیست و نابود ہوگئے ہوں گے۔ اس طرح جمی لائیڈ کو خوش فہمی رہی ہوگی کہ اس نے ہمیشہ کے لیے میرا قصہ پاک کر دیا۔ دوسری طرف رشی کے مارسیلز یونٹ کے مفرور چیف کی تلاش شروع کرا دی گئی ہوگی جس کی بازیابی یا موت کا یقین کیے بغیر جمی لائیڈ اس کے جانشین کی نامزدگی کی طرف متوجہ نہیں ہو سکتا تھا۔

اس اعتبار سے مجھے خوشی تھی کہ عارضی طور پر سائمن بولیتھو اور رشی کے درمیان کوئی براہِ راست رابطہ نہیں رہا تھا اور کم از کم اگلے چوبیس گھنٹوں تک وہی صورتِ حال برقرار رہنے کا امکان تھا۔ اس وقت میرے لیے انسپکٹر سائمن بولیتھو کی ذات یک بیک اہمیت اختیار کر گئی تھی کیونکہ مارسیلز کے محکمۂ پولیس میں وہ ایک کلیدی عہدے پر فائز اور دل و جان سے رشی کا وفادار تھا۔ رشی سے اس کے روابط کی گمشدہ کڑیوں سے فائدہ اٹھا کر میں اسے اپنے آئی مین ہونے کا اس حد تک یقین دلا چکا تھا کہ ہوٹل مارکوئیس سے میری گرفتاری کے بعد میری رہائی کے لیے اس نے اپنے محکمے کی فیکس مشین خراب کر کے محض ٹیلکس پر میرے کوائف کی تصدیق سے فائل کی خانہ پری کر لی تھی اور تھوڑی ہی دیر قبل میں نے اپنی آئی مین کی حیثیت استعمال کرتے ہوئے اسے سلطان شاہ کی سفری دستاویزات تیار کرانے کا کام سونپا تھا جس کے بارے میں مجھے چند گھنٹوں بعد، دس بجے اس کے گھر فون کرنا تھا تاکہ پاسپورٹ وغیرہ وصول کرنے کا طریقۂ کار اور مقام طے کیا جا سکے۔

سلطان شاہ کا کہنا درست تھا کہ مارسیلز میں غیر ملکیوں سے تعلق رکھنے والے جرائم کی تفتیش کرنے والے پولیس سیل کا سربراہ سائمن ہی تھا، اس لیے ویرا کے اغوا کے معاملے کی تفتیش اسی کے دائرۂ کار میں آتی تھی، اگر میرے آئی مین ہونے کے بارے میں اس کی غلط فہمی برقرار رہتی تو ہوٹل مارٹن میں مقیم مسافروں کا ریکارڈ دیکھتے ہوئے وہ رجسٹر میں مندرج میرا اطالوی نام پہچان جاتا اور یوں میری اچانک روپوشی کے باوجود وہ میرا نام اپنی فائل پر نہ لاتا اور ہم دونوں بے فکری کے ساتھ مارسیلز میں اپنا باقی وقت کسی بھی ہوٹل میں گزار سکتے تھے، لیکن سائمن بولیتھو کی خوش فہمی دور ہوتے ہی مجھے پیٹر واک کا اطالوی نام اور پاسپورٹ ترک کرنا پڑ جاتا۔

ان تمام مسائل کا جائزہ لینے کے بعد میں اس نتیجے پر پہنچا کہ ہمیں دس بجے تک صرف وقت گزاری کرنا چاہیے تھی۔ دس بجے فون پر انسپکٹر سائمن سے گفتگو کے بعد ہم اپنا آئندہ کا لائحۂ عمل طے کر سکتے تھے۔

اس معاملے میں سلطان شاہ میرا ہم خیال ثابت ہوا اور ہم گزرے ہوئے واقعات پر تبادلۂ خیال کرتے ہوئے پیدل ہی اس علاقے کی طرف روانہ ہوگئے جہاں مارسیلز کی بندرگاہ پر لنگر انداز ہونے والے جہازوں کے غیر ملکی ملاحوں کی تفریح کے بیشتر لوازم یکجا پائے جاتے تھے۔

ریوڈی الفانسو پر ہوٹل مارٹن سے دور نکل آنے کے بعد وہاں ہونے والے ہنگامے کے اثرات بھی معدوم نظر آنے لگے۔ سڑک پر جا بجا بے پروا ملاحوں کی رنگ رنگ اور بھانت بھانت کی ٹولیاں عجیب و غریب لباسوں میں گھومتی نظر آ رہی تھیں۔ شاید رسمی شہری لباس میں بھی ان کے کچھ ہم پیشہ موجود رہے ہوں مگر وہ عام لوگوں میں گھلے ملے ہوئے تھے لیکن رنگ برنگے چرمی اور سوتی نیکروں، بنیانوں، جینز اور جیکٹوں میں ملبوس تندرست ملاح اور گدے ہوئے مضبوط بازوؤں والے سارنگ اور خلاصی دور ہی سے پہچانے جا سکتے تھے۔ میں نے چند روز کے قیام کے دوران محسوس کیا تھا کہ مارسیلز میں اجتماعی زندگی دھیمے آہنگ سے عبارت تھی۔ ہنسنے والی بات پر لوگ مہذب انداز میں دھیمی آواز میں ہنستے تھے، بحث اور تکرار بھی شاید اونچی آواز میں معیوب سمجھی جاتی تھی کیونکہ اس طرح دوسروں کی شخصی آزادیاں مجروح ہوتی تھیں لیکن میں دیکھ رہا تھا کہ اپنے بازوؤں کی پھڑکتی ہوئی مچھلیوں کی نمائش کرنے والے لمبے چوڑے سیاہ فام ملاح شاید تعلیم کی کمی کی وجہ سے ان حدود سے ناآشنا تھے جہاں فرد کی آزادی، اجتماعی حق کے سلسلے میں قدرے محدود ہو جاتی ہے، وہ اونچی آوازوں میں اپنی بولیوں میں تبصرے کر رہے تھے، پھیپھڑوں کی پوری قوت سے قہقہے لگا رہے تھے، اونچی آواز میں گنگنا رہے تھے لیکن پھر بھی ان پر کوئی روک ٹوک نہیں تھی اور ہم اسی بکھرے بکھرے ہجوم کے تعاقب میں ان کے تفریحی علاقے کی طرف جا رہے تھے۔

آخرکار ہم جلتی بجھتی تیز روشنیوں اور روشن اشتہارات سے منور اس علاقے میں پہنچ گئے جہاں سستے شراب خانوں، طعام گاہوں، جوئے خانوں اور قحبہ گردوں کی بھرمار تھی۔ شہر کی زندگی پر چھائی ہوئی اداسی کی وہاں کوئی رمق نظر نہیں آ رہی تھی۔ ہمارے وہاں پہنچتے ہی کئی افراد ہماری طرف لپکے تھے لیکن اپنی رنگین دعوتوں کے جواب میں میری زبان سے سخت لہجے میں "نو" سن کر دوسرے شکاروں کی طرف ہو لیے مگر ان میں سے ایک زیادہ ڈھیٹ اور گھاگ ثابت ہوا۔ انگریزی میں میرا انکار سنتے ہی اس نے بھانپ لیا کہ ہم

دونوں انگریزی ہی سمجھ سکتے تھے اور پھر اس نے تجسس آمیز انداز میں عجیب الف لیلوی داستانیں شروع کردیں جنھیں سُن کر ذہن میں لامحالہ یہ خیال پیدا ہوتا تھا کہ کوہ قاف کی حسین اور نرم و نازک شہزادیوں کی وہ کون سی مجبوری تھی جو انھوں نے اس ڈھیٹ شخص کو اپنا ڈان مرسیا نو مقرر کرلیا تھا۔

میں اُسے دُھتکارتا رہا لیکن اُس نے ہم دونوں میں نہ جانے کیا دیکھ لیا تھا کہ جونک کی طرح ہمارے پیچھے لگا ہُوا تھا اور جب میں زچ آکر اس سے پیچھا چھڑانے کے لیے ایک بار میں گھُسا تو وہ مردود وہاں بھی سائے کی طرح ہمارے پیچھے لگا رہا بلکہ لپک کر بار کے ایک خالی اور نیم تاریک گوشے کی طرف یوں ہماری رہنمائی کرنے لگا جیسے ہم اسی کی سفارش پر وہاں پہنچے ہوں۔

"ابھی ابھی اس نے کاؤنٹر والے کو آنکھ سے اشارہ کیا ہے۔" سلطان شاہ پیچ و تاب کھاتے ہوئے اردو میں بولا۔ "جب تک اسے گریبان سے تھام کر دو چار مکے نہیں لگاؤ گے، یہ ہمارا پیچھا نہیں چھوڑے گا۔"

سلطان شاہ کا مشاہدہ غلط نہیں تھا۔ گھوم پھر کر روزی کمانے والے دلال عموماً گاہک پھانس کر لانے پر تفریح گاہوں اور دکانوں سے اسی طرح اسنعاروں میں اپنا کمیشن طے کرتے ہیں جو پیشگی اشارہ مل جانے کی بناپر مالکان عموماً خریدار ہی کی جیب سے نکلواتے ہیں، اور بعد میں دلال کو ادا کر دیتے ہیں۔

"تم غصہ تھوک دو، اس کا ایک مصرف میرے ذہن میں آگیا ہے۔" میں نے اس شخص کی بتائی ہوئی میز کے گرد کرسی سنبھالتے ہوئے مُسکرا کر اُردو میں کہا۔ "اب اسے میں سنبھال لوں گا۔"

"بس، پھسل گئے۔" سلطان شاہ مُنہ پھُلا کر غرّایا۔ "میں پہلے ہی سمجھ رہا تھا کہ اس مردود نے تمھاری دُکھتی رگ پر ہاتھ ڈالا ہے۔"

وہ وقت سلطان شاہ سے بحث کے لیے مناسب نہیں تھا، اس لیے میں سر ہلا کر رہ گیا۔ یہ میری بدقسمتی تھی کہ میرے ساتھ ایک طویل مدت گزارنے اور میرے مزاج کو بڑی حد تک سمجھ لینے کے باوجود سلطان شاہ میری رنگین مزاجی کی طرف سے ہمیشہ شاکی رہتا تھا۔ اس کے ساتھ ایک سب سے بڑی مجبوری زبان کی تھی جس کی وجہ سے سامنے آنے والی ہر عورت اور لڑکی سے مجھے ہی خوش دلی سے نمٹنا پڑتا تھا اور اس خوش دلی کو وہ ہمیشہ غلط زاویے سے دیکھنے کا عادی ہوتا جا رہا تھا۔ شاید اس کی بڑی وجہ یہ تھی جو محض اسے چڑانے کے لیے اکثر حقیقت سے بھی زیادہ والہانہ انداز میں مجھ سے اپنا قریبی تعلق جتاتی رہتی تھی اور میں اسے مذاق سمجھتے ہوئے ٹال جایا کرتا تھا لیکن وہ چھوٹے چھوٹے واقعات سلطان شاہ کے ذہن پر اثر انداز ہوتے رہے۔

اُسی وقت ایک ویٹر ہمارے سر پر آموجود ہُوا۔ اُس کے ہاتھ میں پنسل کاپی دبی ہوئی تھی۔

"شیمپئن؟ بیئر؟ وِسکی یا کاک ٹیل؟" ہمارے بن بلائے مہمان نے نہایت ڈھٹائی بلکہ بے تکلفی کے ساتھ دریافت کیا۔ "یہاں کا ہیم برگر بھی لاجواب ہوتا ہے۔" معلوم ہو رہا تھا جیسے وہی ہماری میزبانی کرے گا۔

"اسکاچ چلے گی۔ ہیم برگر سے مجھے کوئی رغبت نہیں ہے۔" میں نے بے پروائی سے کہا۔

"تم مُسلمان تو نہیں ہو؟" میرا جواب سُنتے ہی اس نے چونک کر سوال کیا۔

"یہ خیال کیسے آگیا تمھاری معصوم سی کھوپڑی میں؟" میں نے جواب ٹالتے ہوئے پوچھا۔

میرے تبصرے سے اس نے از خود یہ اخذ کرلیا کہ ہم دونوں مُسلمان نہیں تھے اور بیرے کو فرنچ میں ہدایات دینے کے بعد مجھ سے بولا۔ "یہ مُسلمان قوم بھی عجیب اور سخت موڈی ہوتی ہے۔ اپنے پیشے کی وجہ سے میں نے ہر مذہب کی موٹی موٹی باتوں کا مطالعہ کیا ہُوا ہے۔ ان کے مذہب میں شراب اور غیر عورت بھی اسی طرح حرام ہے جس طرح خنزیر کا گوشت مگر یہاں آنے والا ہر مُسلمان شراب شیر مادر کی طرح پیتا ہے۔ ہم پیگ ناپ کر پیتے ہیں، وہ گلاس بھر بھر کر چڑھاتے ہیں اور پورے مارسیلز کو اپنا حرم بنانے پر آمادہ نظر آتے ہیں لیکن خنزیر کے گوشت سے سخت اجتناب کرتے ہیں، جیسے وہ چھوت کی کوئی بیماری ہو۔ تمھارے ہیم برگر سے انکار پر لمحہ بھر کے لیے مجھے شبہ ہُوا تھا کہ کہیں تم بھی مُسلمان ہی نہ ہو۔ آج کل تو بہت سے لوگ گوشت اور مُرغّن غذاؤں سے پرہیز کرنے لگے ہیں۔"

وہ تیسرے درجے کا گھٹیا دلال اپنے تجربات کی روشنی میں مُسلمانوں کے بارے میں جو کچھ کہہ گیا تھا، اس کے بعد مجھ میں اتنی اخلاقی جُرأت نہیں رہ گئی تھی کہ میں اس کے خیال کی تردید کرتے ہوئے اپنے مُسلمان ہونے پر اصرار کرتا۔

"تم یقین کرو کہ میری جھولی نادر و نایاب موتیوں سے مالا مال ہے۔" قدرے توقف کے بعد اس کی زبان پھر چل پڑی۔ "حسن تو آدم خور قبیلوں میں بھی مل جاتا ہے لیکن اس کے ساتھ تہذیب، شائستگی اور ذہانت اس خطۂ زمین کی میراث ہے۔ چند گھنٹے، چند دن یا چند راتیں جو تم یہاں آزادی سے گزارو گے انھیں ہمیشہ اپنی یادوں کا ایک حسین سرمایہ پاؤ گے۔"

"حسن کے علاوہ باقی سارے خواص تم میں بھی ہیں۔" میں نے اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے، اس کی بات کاٹ کر کہا۔ "لیکن تم نے ابھی تک اپنا نام نہیں بتایا۔"

اس کے چہرے پر حیرت اور بوکھلاہٹ کے آثار نمودار ہوئے



اور وہ تقریباً ہکلاتے ہوئے بولا تھا۔ "خادم کو لوستاں کہتے ہیں۔ لِل... لیکن میں تمھاری بات کا مطلب نہیں سمجھ سکا۔"

"اسکاچ پیو گے تو سب کچھ سمجھنے لگو گے۔" میں نے مُسکراتے ہوئے کہا۔ "اپنی رٹی رٹائی تقریریں کرتے ہوئے یہ نہ بھولا کرو کہ انسان کو جنت سے نکلوانے والی عورت ہی تھی۔"

اُس کے مُنہ سے بے ساختہ کچھ ناقابلِ فہم کلمات نکلے تھے جو شاید اُس کی مادری زبان پر مشتمل تھے کیونکہ مشکل وقت میں عموماً ہر شخص مادری زبان کا ہی سہارا لیتا ہے۔ سلطان شاہ اس بدلی ہوئی صورتِ حال سے محظوظ ہو رہا تھا۔ اُس نے اُردو میں کہا۔ "ہوشیار رہنا، یہ کسی بھی لمحے کرسی چھوڑ کر نکاسی کے راستے کی طرف دوڑ لگا دے گا۔"

"تمھیں خوفزدہ ہونے کی ضرورت نہیں مسٹر لوستاں۔" میں نے اسے پُچکارتے ہوئے کہا۔ "ہم تمھارا بار کا بِل تو آسانی کے ساتھ ادا کردیں گے لیکن اس سے زیادہ فضول خرچی کے لیے ہمارے پاس رقم نہیں ہے اور اب اس سلسلے میں ہم تمھاری مدد کے طلب گار ہیں۔"

اُس کے مُنہ سے بے اختیار ایک گہرا سانس آزاد ہوگیا۔ "تم نے تو مجھے ڈرا ہی دیا تھا۔ شاید ہم لوگوں نے ایک دوسرے کا غلط انتخاب کیا ہے۔ نہ تم کوئی فضول خرچ اور عیاش اسامی ہو اور نہ میں پیسہ بنانے کی کسی آسان ترکیب سے واقف ہوں۔ مجھے ایسا کوئی ہنر آتا تو میں تم جیسے سیّاحوں کی چاپلوسی کرنے کے بجائے اپنا گھر بسا کر بچّے پالنے میں اپنی بیوی کی مدد کر رہا ہوتا۔"

"گڈ۔" میں نے مسرّت آمیز لہجے میں کہا۔ "پھر تو ہمارا مسئلہ حل ہو ہی گیا۔ دراصل ہمارے پاس اتنی کم رقم ہے کہ ہم ہوٹلوں کا کرایہ نہیں دے سکتے۔ میں سستی رہائش کے سلسلے میں تمھاری مدد لینا چاہ رہا تھا۔ لیکن تم مجرّد ہو تو میرا خیال ہے کہ ہمیں اپنے مکان میں سونے کی جگہ فراہم کرکے اضافی آمدنی حاصل کرسکتے ہو۔"

وہ دل ہی دل میں کچھ سوچتے ہوئے بے اختیار ہنسا پھر بولا۔ "اس بار بھی تم غلطی کر گئے۔ میرا کوئی گھر نہیں ہے۔ میں نے تو خود مادام فلورا کے گیسٹ ہاؤس میں رہائش اختیار کی ہوئی ہے۔"

بیرے کی واپسی کی وجہ سے ہماری گفتگو کا سلسلہ وہیں موقوف ہوگیا، وہ لارج اسکاچ کے تین پیگ آئس پاٹ سمیت لایا تھا۔ میں نے دو گلاس اپنے سامنے رکھتے ہوئے سلطان شاہ کے لیے فریش لیمن کا آرڈر دیا تو لوستاں کے چہرے پر حیرت نظر آئی تھی۔ "کیا یہ بالکل ہی الکحل نہیں لیتا؟" بیرے کے چلے جانے کے بعد اُس نے بے اعتباری سے سوال کیا تھا۔

"خود ساختہ اصولوں کا قیدی ہے۔" میں نے مُنہ بنا کر بے پروائی سے کہا۔ "صرف اپنی خواب گاہ میں نپی تلی مقدار میں پیتا ہے۔ اس کے لیے واپسی پر بلیک لیبل کا اَدھا لے لیں گے۔"

"ٹو یور گڈ لک۔" فریش لیمن آنے پر لوستاں نے اپنا گلاس فضا میں بلند کرکے جام تجویز کیا اور ہم نے ہولے سے ایک دوسرے سے گلاس ٹکرا کر تلخ سیّال کا ہلکا سا گھونٹ لیا۔ نیٹ اسکاچ میں برف کے ڈلے زیادہ نہیں گھُلے تھے، اس لیے مجھے دہانے سے سینے تک ایک خراش سی پڑ جانے کا احساس ہُوا لیکن لوستاں دوسرا گھونٹ لیتے ہوئے تذبذب سے میرے سامنے رکھے ہوئے دوسرے بلوریں جام کو دیکھ رہا تھا جو ویٹر دراصل سلطان شاہ کے لیے لایا تھا۔

میں نے فوری طور پر مادام فلورا کے گیسٹ ہاؤس کا ذکر چھیڑنے کے بجائے دوسری باتیں شروع کردیں۔ میرا خیال تھا کہ وہ دو تین



پیگ پینے کے بعد میرے لیے زیادہ کارآمد ثابت ہو سکے گا۔

لوستاں کے آنے سے پہلے میرا ارادہ دس بجے تک وقت گزاری کا تھا تاکہ فون پر سائمن بولیتھو سے بات کر کے کسی طے شدہ مقام پر اس سے سلطان شاہ کے شناختی کاغذات لے سکوں، اس کے بعد ہم بے فکری کے ساتھ مارسیلز کے کسی بھی ہوٹل میں قیام کر سکتے تھے لیکن لوستاں سے ملاقات ہوتے ہی مجھے یاد آیا کہ شی والوں نے ویرا کی تمام تر احتیاط کے باوجود ہوٹل مارٹن میں اس کا سراغ لگا لیا تھا اور اگر جمی لائیڈ کو ذرا بھی شبہ ہو جاتا کہ مریسٹریز میں وہ مجھے ٹھکانے لگانے میں ناکام رہا تھا تو وہ اپنے سارے وسائل یکجا کر کے کسی بھی ہوٹل میں ہمارا پتا چلا سکتا تھا۔

اس خطرے کے پیشِ نظر محفوظ صورت یہی ہو سکتی تھی کہ ہم روایتی ہوٹلوں میں ٹھہرنے کے بجائے لوستاں جیسے کسی شخص کے ساتھ قیام کریں جو ہمارے شریفانہ رویے اور ہوٹل سے کم مگر معقول معاوضے پر ہمیں پناہ دے سکتا تھا ہمیں ویسے بھی مارسیلز سے جلد از جلد نکل بھاگنا تھا لیکن روانگی سے پہلے میں یہ جاننا چاہتا تھا کہ ویرا کو شی والوں نے ہی اغوا کیا تھا یا وہ افراتفری میں کسی تیسرے فریق کی تحویل میں چلی گئی تھی؟

لوستاں نے مادام فلورا کے گیسٹ ہاؤس کا انکشاف کر کے ہمارے لیے اور آسانی پیدا کر دی تھی، اگر اس گیسٹ ہاؤس میں ذرا بھی گنجائش ہوتی تو لوستاں کی سفارش پر ہمیں وہاں قیام کی اجازت مل سکتی تھی۔ اس اعتبار سے لوستاں یک بیک ہمارے لیے ایک اہم مہمان بن گیا جس کی میزبانی شایانِ شان طریقے سے ہونی چاہیے تھی۔

اس نے اپنے پیمانے سے پگھلتی ہوئی الکحل زدہ برف کا آخری قطرہ چوس کر خالی اور سوکھا جام میز پر رکھا تو میں نے اپنے سامنے رکھا ہوا دوسرا پیگ اس کی طرف سرکا دیا۔ اس وقت میں مصلحتاً سست رفتار سے پی رہا تھا اور لوستاں کو سہارا دے کر اس بار سے لے جانے کا منصوبہ بنا رہا تھا جس کی آنکھوں میں خمار کے سرخ ڈورے تیرنے لگے تھے۔

"ابتدا میں، میں ذرا تیز پیتا ہوں۔" وہ ندامت آمیز لہجے میں بولا "تم پیگ ختم کر لو پھر دوسرا دور ایک ساتھ شروع کریں گے۔"

"ہم یار باش لوگ ہیں۔" میں نے اس کی طرف جھک کر کہا۔ "تکلفات میں پڑ کر تم اپنا لطف غارت کر لو گے، تم شروع ہو جاؤ۔ مجھے تم جیسے بلانوشوں کے ساتھ پی کر خوشی ہوتی ہے، میں برا نہیں مانوں گا۔"

"یہ یاد رکھنا کہ بل تم ہی کو دینا ہے۔" اس نے دوسرے پیگ سے اپنے لب تر کرتے ہوئے گویا مجھے وارننگ دی۔

میں ہنس پڑا "تم فکر نہ کرو، ہم اتنے قلاش نہیں ہیں، پوری بوتل بھی صاف کر گئے تو پیسے کم نہیں پڑیں گے۔ ہاں، کوہ قاف کی سیر کو چل پڑے تو صبح قلاش ہی لوٹیں گے۔" میرا لہجہ اس وقت بہت فراخ دلانہ ہو گیا تھا۔

"تم بہت نیک اور مہربان آدمی ہو۔" وہ ایک ہلکی سی ہچکی لیتے ہوئے بولا "باہر سے آنے والے ملاح تو کبھی اپنے کابڈ کو کھلانے پینے میں شریک نہیں کرتے۔ کوئی زیادہ فیاض ہو تو ایک آدھ گھٹیا ڈرنک دلوا دیتا ہے۔ تم تو مجھے ڈیلکس اور وہ بھی اپنے سے زیادہ پلوا رہے ہو، کاش تم مجھے روز ملتے رہو۔" اس پر شراب اپنا رنگ جمانے لگی تھی۔

"مل سکتے ہیں۔" اس کا دوسرا پیگ ختم ہونے والا تھا اور اس بار میں بھی اسی کے ساتھ نئے پیگ کا آغاز کرنے والا تھا، اس لیے میں نے آہستگی کے ساتھ کہا "بلکہ تم چاہو تو ہم ساتھ ہی رہ سکتے ہیں۔"

"نہیں رہ سکتے۔" وہ بچی کھچی وسکی اپنے معدے میں انڈیلتے ہوئے اداس لہجے میں بولا "میرا گھر نہیں ہے اور مادام فلورا رات کو کسی مہمان کو ٹھہرانے کی اجازت نہیں دیتی۔" پھر اس نے آنکھیں پھاڑ کر میری طرف غور سے دیکھتے ہوئے کہا "شاید تمہیں جنسِ مخالف سے کوئی رغبت نہیں ہے، ایسے لوگوں سے مجھے خوف آتا ہے۔"

"ڈرو نہیں۔" میں نے اس کا شانہ سہلاتے ہوئے ہنس کر کہا۔ "میں مذاق کر رہا تھا، ایسی کج روی کو تو ہم خود لعنت سمجھتے ہیں اور ہاں، ہمیں تمہارا مہمان بننے کی کیا ضرورت ہے۔ ہم خود فلورا کے گیسٹ ہاؤس میں کرایہ دے کر ٹھہر سکتے ہیں۔"

"واہ، یہ بات ہوئی نا۔" وہ جھومتے ہوئے بولا۔ اس وقت تک وہ تیسرے لارج پیگ کا افتتاح کر چکا تھا۔ "اسے گاہک ملیں تو وہ اپنی خواب گاہ چھوڑ کر سیڑھیوں پر سونے کے لیے تیار ہو جائے گی۔ میں تمہیں اس سے ملوا دوں گا، مگر اتنا تو بتا دو کہ ڈارلنگ! تم کون ہو اور کہاں سے آئے ہو؟" اس نے خلا میں ہاتھ پھیلا کر خوشامدانہ لہجے میں کہا جیسے میری ٹھوڑی چھو رہا ہو۔

"اس کی خواب گاہ مل جائے تو مزہ آ جائے گا۔" میں نے اس کے سوالات کو نظر انداز کرتے ہوئے کہا۔

اس نے دونوں ہاتھ ٹیبل پر رکھ کر اپنا سر کلائیوں پر ٹکا لیا اور اٹکتی ہوئی آواز میں بولا "تم فرشتے ہو، اگر وہ تم پر عاشق ہو گئی تو بغیر کرایہ لیے تمہیں رکھ لے گی اور مزے دار کھانے مفت میں کھلائے گی۔"

"یہ نہیں اوندھا ہونے والا ہے۔" سلطان شاہ مجھے گھورتے ہوئے اردو میں غرایا "پتا نہیں تم یک بیک اپنے سنگین حالات کو کیسے فراموش کر بیٹھتے ہو؟" وہ میری اسکیم سے لاعلم تھا، اس لیے بظاہر غصے میں تھا۔

"دیکھتے جاؤ، یہ ان ہی سنگین حالات کا توڑ چل رہا ہے۔" میں نے مسکراتے ہوئے کہا "یہ مفت کی پی کر اتنا ڈاؤن نہ ہوتا تو کبھی بھی نیفے میں نہ آتا، کسی بہانے سے ایسا جاتا کہ پھر اس کا سایہ بھی نہ ملتا۔"

"یہ مادام فلورا کیا بلا ہے پیارے لوستاں؟" میں نے پھر اسے چھیڑا۔

"بہت گھاگ اور خوبصورت بلا ہے۔" وہ حسرت آمیز لہجے میں بولا "پینتالیس سے کسی طرح کم نہ ہو گی مگر لڑکیاں اس کے سامنے شرماتی ہیں۔ اس نے آج تک صرف اس وجہ سے شادی نہیں کی کہ اسے اپنی پسند اور معیار کا کوئی مرد نہیں مل سکا۔" وہ رک رک کر شکستہ الفاظ اور فقروں میں بولا۔ اس کے الفاظ سے جھانکتی ہوئی حسرت کی بنا پر میرے لیے یہ اندازہ لگانا دشوار نہیں تھا کہ فلورا اسے گھاس نہیں ڈالتی تھی اور وہ اس پر زہریلے تبصرے کر کے اپنے جلے دل کے پھپھولے پھوڑنے کی کوشش کر رہا تھا۔

"تم سے تو گہری دوستی ہو گی اس کی؟" میں نے اسے چھیڑا۔

اس نے جھومتے ہوئے سر اٹھایا۔ نیم وا آنکھوں سے میز پر اپنا پیمانہ تلاش کیا اور پھر ایک بڑا گھونٹ اس کے معدے کے الاؤ میں اتر گیا "بڑی خود غرض ہے... میری مالی حالت پتلی رہتی ہے... کبھی کبھار اس کا ہفتہ وار کرایہ ادا کرنے میں بھی تاخیر ہو جاتی ہے اس لیے وہ مجھے منہ نہیں لگاتی.... اب شراب کچھ چڑھ رہی ہے۔" وہ ہچکی لیتے ہوئے بولا "ایک ہیم برگر منگوا دو تو مزہ ہی آ جائے گا، میں کئی دن سے اس کے لیے ترس رہا ہوں۔"

"اسے خنزیر تم ہی کو کھلانا ہو گا۔" میں نے بیرے کو آرڈر دینے کے بعد رسٹ واچ پر نگاہ ڈالتے ہوئے کہا "دس بج رہے ہیں، میں سائمن کو فون کر کے آتا ہوں۔" اور سلطان شاہ برے برے منہ بناتا رہ گیا۔

میں نے کرسی چھوڑی تو لوستاں تیسرا پیگ خالی کر کے پھر میز پر منہ اوندھائے بیٹھا، تکیے کے انداز میں سیٹی پر کوئی دھن گنگنانے کی ناکام کوشش کرتے ہوئے یہ جتانے کی کوشش کر رہا تھا... کہ شراب اسے چڑھی نہیں تھی حالانکہ اس کی حالت ابتر ہو چلی تھی اور اپنے قدموں پر ٹوائلٹ تک جانے کے قابل بھی نہیں رہا تھا۔ میرے حساب سے اس نے زیادہ نہیں پی تھی مگر ندیدے پن کی وجہ سے پینے میں غیر ذمے دارانہ عجلت سے کام لے بیٹھا تھا جس کا خمیازہ اسے بہرحال بھگتنا تھا۔

میں بار کے پبلک فون بوتھ میں پہنچا تو نمبر ملاتے ہی ریسیور میں انسپکٹر سائمن کی احترام آمیز آواز آئی تھی جیسے وہ میری کال کے انتظار میں فون سے لگا بیٹھا ہو۔ اس نے پہلی گھنٹی مکمل ہونے سے پہلے ہی دوسری طرف سے ریسیور اٹھا لیا تھا۔

"میں بہ مشکل وقت نکال کر گھر لوٹا ہوں۔ ہوٹل مارٹن کا واقعہ میری رات کالی کرا دے گا۔" اس کی تشویش آمیز آواز سنائی دی۔ اس نے جس انداز میں ہوٹل مارٹن والے قصے کا حوالہ دیا تھا، اس سے یوں محسوس ہو رہا تھا کہ وہ اس معاملے سے میری واقفیت کی توقع کر رہا تھا۔

"شاید تمہیں رجسٹر میں میرا نام بھی نظر آیا ہو گا؟" میں نے ہلکی سی ہنسی کے ساتھ جارحانہ اور معنی خیز لہجے میں کہا۔

"یہی تو مجھے حیرت تھی اور پھر اغوا ہونے والی وہی تھی جو حوالات میں تم سے ملنے آئی تھی۔"

"یہ بہت لمبا کھیل ہے، تم اس پر زیادہ سر نہ کھپاؤ...!"

میں اپنا بھرم برقرار رکھتے ہوئے تفصیلی مشورہ دینا چاہ رہا تھا لیکن اس نے میری بات کاٹ دی "یہی تو پریشانی ہے، معاملہ سنگین ہے مگر مجھے اغوا ہونے والی کے کمرے میں ایسے نشانات ملے ہیں جن کا مطلب ہے کہ مجھے سرسری کارروائی کے بعد معاملہ داخلِ دفتر کر دینا چاہیے۔ اس ہدایت کی تعمیل کی تو مجھ پر فرائضِ منصبی سے روگردانی اور بے پروائی کا الزام آ جائے گا۔"

"اپنی گردن بچاتے ہوئے کم سے کم کام کرو اور ہاں، یہ بتا دوں کہ اب میں ہوٹل مارٹن میں نہیں لوٹوں گا۔ دو دن کا پیشگی کرایہ پورا ہونے کے بعد ہوٹل کی انتظامیہ شاید کمرا کھولنے کے لیے تم ہی سے رجوع کرے گی۔"

"کیا یہ ممکن نہیں کہ اپنی سرخ روئی کے لیے میں اس بار کلثوم کو برآمد کر لوں، تم دوبارہ اسے اٹھوا سکتے ہو، اس طرح محکمے میں میری دھاک بیٹھ جائے گی۔" اس کی جھجکتی ہوئی آواز ابھری۔

"تم بہک رہے ہو سائمن۔" میں نے غرا کر کہا "ہم بچوں کا کھیل نہیں کھیل رہے۔ کیا تمہارے سمجھنے کے لیے اتنا کافی نہیں ہے کہ اس عورت کو زیر کرنے کے لیے میں خود کام کر رہا ہوں؟ میں اسے کس طرح تمہارے حوالے کر سکتا ہوں؟"

"میں معذرت چاہتا ہوں۔" وہ فوراً ہی سنبھل گیا "تمہارے نرم اور محبت آمیز رویے نے میرے ذہن کی اڑان کچھ زیادہ ہی اونچی کر دی تھی، میں ایک بار پھر معافی چاہتا ہوں۔" اس وقت وہ اپنے الفاظ ہی کی طرح شرمسار نظر آ رہا تھا۔

"میں نے اس وقت تمہاری معذرتیں سننے کے لیے فون نہیں کیا ہے۔" میں نے خشک لہجے میں کہا۔

"اوہ، وہ کام ہو گیا ہے۔" اس کا جواب سن کر میرے وجود میں

اطمینان کی ایک لہر سرایت کر گئی "کاغذات جہاں چاہو، پہنچا سکتا ہوں۔ اس سے فارغ ہو کر مجھے دوبارہ مارٹن پہنچنا ہے۔"

"پھر کاغذات لے کر فوارے والے چوک پر پہنچو۔" میں نے بوتھ کے سامنے لگے ہوئے شیشے سے باہر دیکھتے ہوئے کہا "میں اسٹور کے عین مقابل تمہارا انتظار کروں گا، کتنی دیر میں پہنچو گے؟"

"صرف دس منٹ۔ وہیں سے میں سیدھا مارٹن نکل جاؤں گا۔"

وہ مجوزہ مقام کے بارے میں خوش ہو گیا تھا۔ میں اُسے پابندیٔ وقت کی تاکید کر کے ریسیور ہُک سے لٹکا کر بوتھ سے نکل آیا۔

میں میز پر واپس پہنچا تو سلطان شاہ غصّے اور بیزاری کے عالم میں لوستاں کو گھور رہا تھا جو دونوں ہاتھوں میں ہیم برگر تھامے اُسے دانتوں سے کاٹنے میں مصروف تھا۔ میرے پہنچنے پر بھی اس کے انہماک میں کوئی فرق نہیں آیا تھا۔

"اپنے تاثرات پر قابو رکھو برخوردار۔" میں نے سلطان شاہ کے قریب پہنچ کر آہستہ سے اُردو میں کہا "بعض اوقات عاشقی میں اس سے بھی زیادہ ناگوار لمحات آتے ہیں۔ ناک مُنہ چڑھا کر تم خود کو دوسروں کی نگاہوں کا مرکز بنا لو گے۔"

"تم کیوں نہیں بیٹھ رہے یہاں؟" اس نے سر اُٹھا کر مجھے گھورتے ہوئے سوال کیا۔

"میں تمہارے کاغذات لینے قریبی چوک تک جا رہا ہوں، پندرہ بیس منٹ تک تم ہی کو اسے برداشت کرنا ہو گا۔" میں نے نرمی سے کہا اور وہاں سے نکاسی کے راستے کی طرف ہو لیا جو اس وقت خالی پڑا ہُوا تھا۔

حالات ہمارے حق میں رفتہ رفتہ پیچیدگی اختیار کرتے جا رہے تھے۔ ویرا کے اغوا کے بارے میں اپنے تمام تر اندازوں کے باوجود میں بے یقینی کا شکار تھا اور اس کی قید کا تصور میرے لیے سوہانِ رُوح بنا ہُوا تھا لیکن سائمن بولیتھو نے ویرا کے کمرے سے ملنے والے شی کے علامتی نشان کا انکشاف کر کے یہ واضح کر دیا تھا کہ ویرا شی یا بہ الفاظِ دیگر جمی لائیڈ کی قید میں تھی جو آخر کار خود کو ویرا کا باپ تسلیم کر چکا تھا۔ وہ کتنا بھی سفاک اور خود غرض رہا ہو لیکن مجھے پورا یقین تھا کہ وہ ویرا کو کسی مار و تشدد کا نشانہ نہیں بنائے گا۔ اسی کے ساتھ یہ بھی ایک کُھلی حقیقت تھی کہ جمی لائیڈ کی نجی تحویل سے ویرا کو آزاد کرانا آسان کام نہیں تھا۔ دوسری طرف، وہ جس طرح ہر آڑے وقت میں ہمارا ساتھ دیتی رہی تھی، اس کا تقاضا تھا کہ ہم بُرے وقت میں اسے بے یار و مددگار نہ چھوڑیں۔ بے شک وہ عزالہ کی گمشدگی کی قصور وار تھی لیکن اس نے اپنے ایک قصور کے ازالے کے لیے اس قدر بے خوفی اور دلیری کے ساتھ ہمارا ساتھ دیا تھا کہ اب اس کے بارے میں بھی اپنائیت سی محسوس ہونے لگی تھی۔

اسی کے ساتھ سائمن بولیتھو بھی شی کا ایک خطرناک رُکن تھا۔ یہ میری خوش نصیبی یا سائمن کی بدنصیبی تھی کہ وہ صرف شی کے مقامی چیف کو جواب دہ تھا۔ اس کڑی میں پہلے گیری ہارٹ ہمارے ہاتھوں مارا گیا پھر بردنواشمٹ بھی ہمارے ہاتھ پیر ہلائے بغیر مکافاتِ عمل کے تحت اپنے انجام کو پہنچ گیا لیکن سائمن اس کی ہلاکت سے لاعلم تھا۔ اس کے روابط ٹوٹنے کا فائدہ اٹھاتے ہوئے میں عارضی طور پر اسے یہ باور کرانے میں کامیاب رہا تھا کہ میں اُن کا دوست تھا لیکن میری ذات کا وہ سحر کسی بھی لمحے ختم ہو سکتا تھا۔

ویرا کے ہوٹل مارٹن والے کمرے میں ملنے والے شی کے وہی نشان سے صاف ظاہر تھا کہ بردنواشمٹ کے مر جانے کے باوجود شی کے کسی رُکن یا چند اراکین کو پورے وثوق سے یہ معلوم تھا کہ غیر ملکیوں کے معاملات کی دیکھ بھال کرنے والے محکمے میں کوئی نہ کوئی ایسا ذمے دار فرد موجود تھا جو شی کی علامتی وارننگ دیکھتے ہی تفتیشی کارروائی کو سمیٹ دینے کا نہ صرف مجاز تھا بلکہ اپنے اس اختیار کو استعمال کرنے پر مجبور بھی ہو سکتا تھا۔ شی کا وہ رُکن کسی بھی لمحے انسپکٹر سائمن کو ہوشیار کر سکتا تھا کہ مارسیلز میں اس وقت چیف ڈارلنگٹن کے علاوہ کوئی اور آئی مین موجود نہیں تھا اور سارے آپریشن کی نگرانی جمی لائیڈ بہ ذاتِ خود کر رہا تھا۔ اگر انسپکٹر سائمن ویرا کے اغوا کی واردات کے حوالے سے اس میں ایک آئی مین کے ملوث ہونے کی نشاندہی کر بیٹھتا تو وہ معاملہ براہِ راست جمی لائیڈ تک پہنچ سکتا تھا اور اسے خوب معلوم تھا کہ شی سے باہر سلور آئی کس کے قبضے میں تھی۔

ایسی صورت میں مارسیلز میرے لیے موت کا پھندا بن سکتا تھا۔ اس وقت جمی لائیڈ اور شی کے کارندوں کو اپنے ایک دُشمن کے طور پر میرا نام تو معلوم تھا لیکن ان کے پاس میری پُرانی اور ناکارہ تصاویر کے علاوہ کوئی نئی شناخت نہیں تھی جس کے سہارے مجھے گھیر کر پکڑنے کی کوئی بڑی کوشش کی جاتی جب کہ انسپکٹر سائمن مجھے بہت قریب سے دیکھ چُکا تھا۔ جمی لائیڈ اسے اعتماد میں لے کر ایک سلور آئی کی چوری کے راز سے آگاہ کر سکتا تھا جس کے بعد سائمن اپنی پیشہ ورانہ مہارت اور مجرمانہ ذہنیت کے سہارے دُنیا کے آخری سرے تک بھی میرا پیچھا کر سکتا تھا۔ چند گھنٹے یا چند دن گزرنے کے بعد سائمن بولیتھو، شی میں میرے لیے جمی لائیڈ سے زیادہ مہلک اور خون آشام دُشمن ثابت ہو سکتا تھا جس سے پیچھا چھڑانے میں مجھے دانتوں پسینہ آ سکتا تھا۔

اس نئے مسئلے پر مغز زنی کرتے ہوئے میں چوک کے مقررہ مقام پر پہنچ گیا اور سگریٹ سلگا کر بھیڑ بھاڑ سے الگ ایسی جگہ کھڑا ہو گیا جہاں انسپکٹر سائمن مجھے دُور ہی سے دیکھ سکتا تھا جب کہ ...



... راہگیروں کے لیے ذرا بھی قابلِ توجہ نہ ہوتا۔ ... وقت دھیمے دھیمے رینگتا رہا اور سوچوں کے مہیب سائے میں ... بڑھتی رہی۔ آخر کار انسپکٹر دیے ہوئے وقت سے ذرا ... آ پہنچا۔ اس نے سڑک کے کنارے گاڑی روک کر میری طرف ... رہا تھا اور میں اسے پہچانتے ہی لپک کر پسنجر سیٹ پر سوار ... گیا۔

"... اس میں مکمل کاغذات ہیں۔" وہ ایک لفافہ میری طرف بڑھاتے ... بولا۔ کار کا انجن بیدار تھا لیکن اُس نے گاڑی آگے نہیں بڑھائی ... کے ہر انداز سے عجلت کا اظہار ہو رہا تھا۔ شاید اسے توقع تھی ... کاغذات وصول کر کے میں گاڑی سے اُتر جاؤں گا۔

"... گاڑی چلاؤ انسپکٹر۔" اس کا تردد محسوس کر کے میں نے خشک ... لہجے میں کہا "یہاں گاڑی روک کر تم خود کو بلاوجہ لوگوں کی ... مرکز بنا رہے ہو۔" لفافہ میں نے جُوں کا تُوں جیب میں ... لیا تھا۔

"کدھر چلوں؟" اُس نے بہت سُست رفتاری سے گاڑی ... کرتے ہوئے بے جان لہجے میں سوال کیا۔

"کہیں بھی، جہاں سکون اور تنہائی ہو۔" میں نے اسی لہجے میں ... پھر اچانک سوال کر بیٹھا "بردنواشمٹ کا کچھ پتا چلا کہ وہ اس ... ٹرنگ پر کہاں مرا ہُوا ہے؟" وہ سوال کرتے ہوئے میری نگاہیں ... کے چہرے پر مرکوز تھیں۔

"میں خود اُس کی طرف سے فکر مند ہُوں۔" وہ گاڑی اپنے صحیح ... لین میں لے جاتے ہوئے بولا "میں نے ایک ایک کر کے اس ... سارے ٹھکانوں سے رجوع کیا ہے مگر ہر جگہ سے اس کے ... بارے میں مکمل لاعلمی کا اظہار کیا جا رہا ہے۔ اس کی گرل فرینڈ میرے اور ... کے خصوصی مراسم سے واقف ہے، وہ بھی بس اتنا بتا سکی کہ بردنو ... مارسیلز لے کر صبح سویرے کسی مہم پر نکلا ہُوا ہے۔ ہوٹل مارٹن پر ... میری واپسی کا انتظار کر رہے ہوں گے، اس لیے میں شارٹ ... کے ساحلی علاقے کی طرف جا رہا ہُوں۔" آخری فقرے اُس نے ... توقف کے بعد جھجکتے ہوئے ادا کیے تھے۔

"... اندھیرے میں میں خود ہی خود اُسے گھور کر رہ گیا۔" میں تمہارا ... وقت نہیں لوں گا لیکن فرض کرو کہ کسی مجبوری کی وجہ سے تم ... مارٹن واپس نہ جا سکو تو کیا ہو گا؟" میں نے اپنے لہجے میں ڈرامائی ... پیدا کرتے ہوئے سوال کیا۔

لمحہ بھر کے لیے اسٹیئرنگ پر اُس کا ہاتھ بہک گیا اور وہ ... پھیکی ہنسی کے ساتھ بولا "یہ ناممکن ہے۔ مجھے ہر حال میں واپس ... اگر تاخیر ہو گی تو واپسی میں اس کے لیے کوئی معقول بہانہ ... ڈھونڈنا ہو گا۔ ایک ذمے دار پولیس افسر کو راستے میں کوئی مشتبہ کار

نظر آ سکتی ہے جو کچھ دیر کے تعاقب کے بعد مشتبہ نہیں رہتی اور افسر اپنے معمول کے فرائض کی طرف لوٹ جاتا ہے۔"

"گڈ!" میں نے تعریفی لہجے میں کہا "تم واقعی بہت ذہین ہو لیکن یہ تو بتاؤ انسپکٹر کہ شی کے لیے کام کرتے ہوئے تمہارے ذہن پر کوئی خلش تو سوار نہیں ہوتی؟ یا کسی قسم کا احساسِ جُرم تو کچوکے نہیں لگاتا؟"

"سچ پوچھو تو مجھے لُطف آتا ہے۔ اپنے آدمیوں کی پردہ پوشی کے لیے جب میں اپنے ماتحت عملے کو فرضی واقعات اور کرداروں کی تفتیش پر مامور کرتا ہوں تو مجھے اُن کٹھ پُتلیوں پر ہنسی آتی ہے۔ اپنے تخلیق کیے ہوئے امکانات کا ذکر جب میں ان کی عرق ریزی سے تیار کی ہوئی رپورٹوں میں پڑھتا ہُوں تو میرا سر فخر سے بلند ہو جاتا ہے۔" اس وقت اس کے لب و لہجے میں واقعی فخر و انبساط کا عنصر شامل ہو گیا تھا۔

اس وقت وہ سرکاری وردی کے بجائے سادہ لباس میں تھا اور حقیقی معنوں میں افسری کے خول سے باہر آیا ہُوا تھا۔ اس کے ذہن کو پڑھ لینے کے بعد میں یہ سوچنے پر مجبور ہو گیا تھا کہ منشیات اور جرائم کی دُنیا کے بے تاج بادشاہوں سے کہیں زیادہ قانون نافذ کرنے والے ایسے اہل کار سُولی پر چڑھا دیے جانے کے حق دار تھے، جو اپنے فرائض اور وسیع اختیارات کی آغوش میں بھیانک جرائم اور مجرموں کو نہ صرف پناہ دیتے ہیں بلکہ پروان چڑھاتے ہیں اور جو فرض شناس ہوتے ہیں انھیں اپنے تخلیق کیے ہوئے امکانات اور مفروضوں میں اُلجھا کر صحیح راستے سے ہٹا دیتے ہیں بلکہ غلط راستوں پر بھٹکا دیتے ہیں۔

تعداد کم و بیش ہو سکتی ہے لیکن ہر اُس خطّے میں جہاں جرائم پروان چڑھتے اور پنپتے ہیں، وہاں ایسے غدّار اور منصب فروش اہل کار ضرور موجود ہوتے ہیں جو شہریوں سے اپنے فرائض کا معاوضہ اور مجرموں سے اپنے اختیارات کی قیمت وصول کرتے ہیں۔

جُرم کو اگر ایک بار سازگار ماحول اور فضا میسّر آ جائے تو پھر وہ مدّتوں قابو میں نہیں آتا۔ آکاس بیل کی طرح معاشرے کی جڑوں میں اُترتا چلا جاتا ہے۔ رفتہ رفتہ نہ کسی کی آبرو محفوظ رہتی ہے اور نہ جانوں کو امان ملتی ہے۔ چار دیواری، خون کی ہولی کھیلنے کا کُھلا میدان بن جاتی ہے، جہاں انسانی روپ میں سفاک بھیڑیے معصوم جانوں کی بھینٹ دے کر طاغوتی ناچ ناچنے لگتے ہیں۔ جو ان کی راہ میں مزاحم ہوتا ہے اسے بے دست و پا کر کے خنجروں سے گودتے ہیں، زندہ انسانی لہو کی گرم گرم دھاریں اُبلتی دیکھ کر وحشیانہ اور لذّت آمیز انداز میں سسکاریاں لیتے ہیں پھر اُن بدنصیبوں کے بھیجے اُڑا دیتے ہیں یا اپنی آتشِ شوق کو ہوا دینے کے لیے تڑپتے اور بلبلاتے ہوئے داغ داغ جسموں کو زندہ جلا دیتے ہیں تا کہ ان کی آن اور شان باقی رہے، کوئی ...

کے مفادات پر بُری نگاہ نہ ڈال سکے۔ لوگ گروہوں اور برادریوں میں دشمنوں کو ڈھونڈتے رہ جائیں اور وہ سائمن بولیتھو کی نسل کے اہل کاروں کے کندھوں پر سوار ہو کر اپنی فتح کے ڈنکے بجاتے رہیں۔ یہ نسل، یہ گندی نسل جب فروغ پا لیتی ہے تو چادر نسں ننگی لاشوں کا کفن بن کر رہ جاتی ہے، نہ کسی سر کو ڈھانپ سکتی ہے اور نہ کسی جیلولر کے بدن کو پردہ فراہم کر سکتی ہے۔ بھرے بازاروں میں دن دہاڑے معصوم اور بےگناہ انسان بلا امتیاز، غول در غول خاک و خون میں نہلا دیے جاتے ہیں، تیتروں کی طرح اُن کا شکار کھیلا جاتا ہے لیکن کسی کا ضمیر اُس کو اُس کی کوتاہیوں پر ملامت نہیں کرتا۔ مسند دار جونک بن کر اپنی مسندوں سے چمٹے رہتے ہیں، منصب داروں میں سے کچھ کی ترقیاں اور کچھ کی بدلیاں ہوتی ہیں۔ مسجدوں، مندروں اور کلیساؤں میں سب مل کر اپنے اپنے مُردوں کے لیے ایصالِ ثواب کراتے ہیں لیکن ان میں سے کوئی موت کے بھیانک جبڑوں سے اس ایک زندگی کو واپس نہیں لا سکتا جو پورے خاندان کی کفالت کرتی تھی اور آخر کار مجرمانہ بالادستی کی بھینٹ چڑھ گئی۔

چند ہی ثانیوں میں، سوچتے سوچتے میرا ذہن جلنے لگا۔ میں پاکستان سے نگر نگر کی خاک چھانتا ہُوا مارسیلز پہنچا تھا اور میں اچھی طرح جانتا تھا کہ میرے وطن میں کوئی مثالی معاشرہ موجود نہیں تھا۔ پچھلے چند برسوں میں ذرا ذرا سی بات پر یوں لرزہ خیز خونریزیاں ہوتی تھیں جیسے لوگ انسانی جان کی حُرمت کو مٹانے کے لیے کسی بہلانے کی تلاش میں مدتوں سے بھرے بیٹھے ہوں اور وہ سب میرے لاشعور میں دفن تھا لیکن فرانس جیسے مہذب اور امن پرور معاشرے میں پلنے جلنے والے انسپکٹر سائمن بولیتھو کے چند فقروں نے میرے ذہن میں برسوں سے دبی ہوئی ان چنگاریوں کو یک بیک بھڑکا دیا تھا۔ میرے نزدیک سائمن محض ایک فرد نہیں رہا تھا بلکہ وہ منصب فروشوں کے غدّار قبیلے کا سرخیل اور نمائندہ نظر آنے لگا تھا جو اپنی برادری کے وجود کی یاددہانی کرانے کے [illegible] مجھ سے آٹکرایا تھا۔

مجھے کچھ یاد نہیں کہ باقی راستے میں سائمن [illegible] گفتگو ہوئی، بس اتنا یاد ہے کہ سکوت توڑنے کے لیے وہ وقفے وقفے سے کچھ بولتا رہا اور میں خالی الذہنی کے عالم میں ہُوں، ہاں کر کے اُسے ٹالتا رہا، البتہ جب ساحل سے سر ٹکرا کر دم توڑنے والی موجوں کا شور سُنائی دیا تو میں چونکا اور دیکھا کہ کافی فاصلے پر چاند کی روشنی میں سمندر کی لہریں جا بجا پگھلے ہوئے نقرئی سیّال کی طرح چمک رہی تھیں، وہ علاقہ دُور تک ویران پڑا ہُوا تھا۔ اسی لمحے میں نے محسوس کیا کہ سائمن کی کار پختہ سڑک چھوڑ کر اس وقت ناہموار زمین پر دوڑ رہی تھی۔ شاید اپنے آئی مین کی خوشنودگی کے لیے وہ دانستہ ایسے مقام پر پہنچا تھا، جہاں سکون اور تنہائی کا بیکراں سمندر موجزن تھا۔

"بس سائمن، گاڑی روک لو۔" میں نے سرد اور سپاٹ لہجے میں اُسے ہدایت کی۔ "اس سے زیادہ سکون اور سناٹا تو شاید ہمیں سمندر کی خودسر موجوں پر بھی نہیں ملے گا۔" بات پوری کر کے میں سگریٹ سلگانے لگا۔

اُس نے سمندر کے رُخ کر کے گاڑی روک دی اور الجھے ہوئے لہجے میں بولا۔ "تمہاری ذات کے لیے سارے ادب اور احترام کے باوجود میں یہ کہنے پر مجبور ہُوں کہ تم ذہنی طور پر اس وقت کچھ پریشان ہو۔"

"جو گھر تم نے برسوں کی محنت سے بنایا اور سجایا، اسے کوئی درندہ صفت پل بھر میں اُجاڑنے پر تُل جائے تو کیا تم پریشان نہ ہو گے؟" میں نے اُلٹا اُسی سے سوال کر ڈالا۔ اُسے گھیرنے کے لیے مجھے بہت مکاری سے کام لینا تھا۔

"یہ تو بہت فطری ردِّعمل ہو گا۔" اُس نے بلا تردّد جواب دیا۔ "اُس کا نرخرا نوچ لینے کو دل چاہے گا۔"

"بس یہی کیفیت میری ہے۔" میں نے اُسی کی بات پر صاد کرتے ہوئے کہا۔

"لیکن تمہارا دُشمن کون ہے؟ مجھے بتاؤ، میں شاید تمہارا ہاتھ بٹا سکوں۔" میرے مُبہم رویّے نے اسے پریشان کر دیا تھا۔

"ہاتھ بٹانا چاہتے ہو تو اپنا پستول نکالو، میں دیکھنا چاہتا ہوں کہ تم نشانے کے کتنے سچے ہو؟" میں نے اُسے کوئی شبہ کرنے کا موقع دیے بغیر اسی کی گفتگو کے تسلسل میں اپنا مطالبہ پیش کر دیا۔

وہ بہت گھاگ آدمی تھا، میرے اُلجھے اُلجھے انداز سے کچھ چوکنّا ہو گیا تھا لیکن گفتگو جس ڈھب پر چل رہی تھی، اس کے پیشِ نظر اُس کے پاس میری فرمائش کی تعمیل کے سوا اور کوئی مصالحانہ صورت باقی نہیں رہی تھی۔ اُس نے جھجکتے ہوئے اپنے کوٹ کی اندرونی جیب سے پستول نکالا، میگزین چیک کر کے پستول کو دوبارہ لوڈ کیا اور میری طرف متوجہ ہو گیا۔ "بتاؤ کس چیز کا نشانہ لوں؟"

"اس شاخ کا کوئی بھی حصہ۔" میں نے چاند کی روشنی میں، کچھ دُور، ہوا سے ہلتی ہوئی ایک خودرو شاخ کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔ اُس نے دو مرتبہ اپنا داہنا ہاتھ سیدھا کر کے شست کا اندازہ لگایا اور تیسری بار فائر کر دیا۔ دھماکے کی آواز سمندر کی لہروں کے شور میں معدوم ہو گئی مگر وہ شاخ خنک ہوا میں بدستور لہلہا رہی تھی۔ درحقیقت میں نے سائمن کی اَنا کو اُبھار دیا تھا، ورنہ حقیقت تھی کہ کوئی ماہر نشانچی بھی اتفاقاً اس شاخ کو گرا لیتا تو اور بات تھی ورنہ نشانہ لے کر ایک ہی فائر میں اُسے اُڑانا محال تھا۔

"لاؤ، میں بتاؤں کہ سچا نشانہ کسے کہتے ہیں؟" میں نے ہاتھ بڑھا دیا۔

اس کی اندھیرے میں چمکتی ہوئی آنکھوں میں خوف کی لہر دوڑ گئی۔ غیر ارادی طور پر وہ ایک قدم پیچھے سرک گیا۔ اس کا پستول والا ہاتھ پہلو پر گر کر یوں قدرے پشت پر چلا گیا تھا جیسے وہ اضطراری طور پر پستول کو میری نگاہوں سے بچانا چاہ رہا ہو۔

"لاؤ۔" میں نے اسے متردّد دیکھ کر نرمی سے اپنی بات دُہرائی اور وہ بادلِ ناخواستہ پستول میرے حوالے کرنے پر مجبور ہو گیا۔ چاند کی مدھم روشنی میں اس کے چہرے پر تشویش کے آثار نمایاں تھے۔ شاید اس کی چھٹی حس خطرے کی بُو سونگھ چکی تھی۔

"اس سرسبز شاخ کے بجائے میں کسی درندہ صفت کے سر کا نشانہ لوں تو تمہیں کوئی اعتراض تو نہ ہو گا؟"

وہ خوفزدہ انداز میں پھیکی ہنسی ہنس دیا۔ "پتا نہیں تم اس وقت کس موڈ میں ہو۔ یہاں دُور دُور تک ہم دونوں کے سوا کوئی تیسرا موجود نہیں ہے۔ تم آخر کس درندہ صفت کے سر کا نشانہ لینا چاہ رہے ہو؟" اس کے لہجے میں خطرے کا احساس نمایاں تھا۔

"فرض کرو کہ وہ سر تمہارا ہی ہو۔" میں نے ایک جھٹکے کے ساتھ پستول کی نال سے اُس کے سر کا نشانہ لے لیا۔

"ہم... مگر کیوں؟ اس کی کوئی وجہ بھی تو ہونی چاہیے۔" وہ ہکلاتے ہوئے بولا۔ شاید اس وقت پہلی بار وہ اپنی چھٹی حس کا مبہم پیغام سمجھ سکا تھا۔ میں نے نہایت مکّاری کے ساتھ اسے نہتا کر کے خود کو مسلح کر لیا تھا اور اس سپاٹ ریتیلے ساحل پر دُور دُور تک اسے کہیں بھی پناہ نہیں مل سکتی تھی۔ وہ اپنے پستول کی مہیب آہنی نال کو خوفزدہ نظروں سے گھور رہا تھا۔

"شہر میں انقلاب آچکا ہے انسپکٹر سائمن۔" میں نے تلخ لہجے میں کہا۔ "مسٹر آئی مین نے اصلاحِ معاشرے کا بیڑا اُٹھا لیا ہے۔ شاید شہر والے جرائم کی دلدل میں اتنے غرق نہ ہوتے لیکن تم جیسے افسروں نے اپنے اختیارات کے سائبان تلے شہر کے جرائم کو پروان چڑھایا ہے۔ شہر کی ہیبت اور قوت کا سرچشمہ تم ہی لوگ ہو، دوسرے لوگ شاید تائب ہو جائیں گے مگر تمہارا مارا جانا اٹل ہو گیا ہے، کوئی دُعا یاد ہو تو پڑھ لو، میرے پاس زیادہ وقت نہیں ہے۔ میرا ساتھی بار میں میرا انتظار کر رہا ہو گا..."

میری بات ادھوری رہ گئی کیونکہ سائمن نے پوری قوّت سے بھرپور حملہ کیا تھا۔ اُس کے جھکائی دینے کی وجہ سے میں اس پر بروقت فائر نہ کر سکا لیکن میری ٹھوکر پوری قوّت سے اُس کے جھکے ہوئے چہرے پر پڑی تھی۔

وہ میری ٹانگوں میں لپٹ کر مجھے زمین سے اکھاڑ پھینکنے کی نیت سے آگے جُھک کر میری طرف آیا تھا لیکن میری لات کے گردش میں آتے ہی بُری طرح بلبلاتا ہُوا پیچھے اُلٹ گیا۔ میں نے بس لمحہ بھر انتظار کیا اور جب وہ اُٹھتے ہوئے پہلو بدل رہا تھا تو اس کی بائیں پسلیاں براہِ راست میرے نشانے پر تھیں۔ میں نے ٹرائیگر دبا دیا اور ایک پُرشور بارودی دھماکے کے ساتھ سیسے کی گولی اس کی پسلیاں توڑتی ہوئی دل میں پیوست ہو گئی۔ اُس کے وجود نے طاقت کے نشے میں بدمست کسی سانڈ کے جسم کی طرح پے در پے کئی قلابازیاں کھائیں، اُس کے حلق سے کریہہ آوازیں بلند ہوئیں اور پھر اس منصب فروش کا بدن ساکت ہو گیا۔

اتنے بڑے اقدام کے بعد اس کا زندہ رہ جانا میرے حق میں مہلک ثابت ہو سکتا تھا، اس لیے میں نے قریب جا کر اس کی نبض دیکھی، دل کی دھڑکن محسوس کرنے کی کوشش کی اور پھر مطمئن ہو کر اُس کی کار کی طرف بڑھ گیا۔

انسپکٹر سائمن کو ٹھکانے لگاتے ہی مجھے سلطان شاہ کا خیال ستانے لگا تھا۔ شراب کے نشے میں بدمست لوستاں اس کے لیے واقعی بہت سے مسائل کھڑے کر سکتا تھا جن پر قابو پانا سلطان شاہ کے لیے دُشوار ہو سکتا تھا۔

انسپکٹر سائمن کے ہمراہ اس طرف آتے ہوئے میرے ذہن میں پورا منصوبہ مرتب ہو چکا تھا، اس لیے میں نے راستے پر گہری نگاہ رکھی تھی کیونکہ مجھے معلوم تھا کہ واپسی پر رہنمائی کے لیے سائمن میرے ساتھ موجود نہیں ہو گا۔

میں نے سائمن کا پستول اپنی جیب میں رکھ لیا اور اس کی پرائیویٹ کار کا انجن اسٹارٹ کر کے اپنے واپسی کے سفر کا آغاز کر دیا۔

بل سلدا ہاؤز کے پڑوس سے ہم نے جو اسلحہ حاصل کیا تھا، وہ افراتفری اور جان کے خوف کے باعث جمی لائیڈ کی تباہ ہونے والی مرسیڈیز میں ہی رہ گیا تھا۔ ایکسپلوڈر ویرا کی تحویل میں تھا اور غالباً اسی کے ساتھ اغوا ہو گیا تھا۔ لے دے کر بس بیم گن باقی بچی تھی جو سلطان شاہ کے پاس رقم والے تھیلے میں موجود تھی، اس لیے سائمن کا پستول اس وقت میرے لیے بہت کارآمد تھا جس کے بھرے ہوئے میگزین میں سے ایک گولی سائمن نے لہلہاتی شاخ پر ضائع کی تھی اور دوسری میں نے اُس کے دل میں اُتار دی تھی جو کارآمد رہی تھی۔

میں پورے پچیس منٹ کی غیر حاضری کے بعد بار میں پہنچا تو وہاں سلطان شاہ دل ہی دل میں پیچ و تاب کھا رہا تھا۔ لوستاں اپنی خود فروشی کی جُملہ حسرتوں کی تکمیل کے بعد میز پر سر ٹکائے گنگنائے جا رہا تھا۔ غنیمت یہ تھا کہ اس کی آواز اونچی یا ناشائستہ نہیں تھی۔ شاید یہ نکتہ اس وقت بھی اس کے لاشعور میں جاگزیں تھا کہ وہ بالکل ہی تیسرے درجے کے کسی بار میں نہیں تھا۔ میز بالکل صاف پڑی ہوئی تھی، غالباً سلطان شاہ نے میری غیر حاضری میں لوستاں کو مزید شراب نوشی کی اجازت دینے سے

صاف انکار کر دیا تھا۔

"کاش! اس وقت میرا کوئی ٹھکانا ہوتا تو کافی دیر پہلے یہاں سے اپنا منہ کالا کر چکا ہوتا۔" میرے بیٹھتے ہی سلطان شاہ غصیلے تیوروں کے ساتھ تیز لہجے میں اردو میں بولا۔ "تمہیں معلوم تھا کہ میں اکیلا نہیں ہوں بلکہ تم نے ایک مصیبت بھی میرے سر پر مسلط کی ہوئی ہے۔"

"میری کہانی سنو گے تو داد دو گے کہ میں کتنی جلدی واپس آگیا۔ غنیمت یہ ہے کہ تم دونوں بالکل اسی حالت میں موجود ہو جس طرح میں تمہیں چھوڑ کر گیا تھا۔ مجھے فکر تھی کہ کہیں تم نے اسے باہر نہ نکال دیا ہو۔" میں نے کرسی سنبھالتے ہوئے کہا۔

اسی لمحے لوستاں میری آواز سن کر چونکا۔ اس نے کلائیوں پر سے سر اٹھایا تو اس کی آنکھیں نشے سے سرخ ہو رہی تھیں۔ پتلیاں سکڑ کر رہ گئی تھیں۔ ان میں غیر معمولی چمک پیدا ہو گئی تھی اور بوجھل پپوٹے آنکھوں پر جھکے پڑ رہے تھے۔ اس کی حالت دیکھ کر مجھے ڈر ہوا کہ کہیں وہ فرنچ بولنا شروع نہ کر دے لیکن اسے یاد تھا کہ فرنچ میں وہ اپنا مافی الضمیر ہمیں نہ سمجھا سکے گا۔

"تم آگئے میرے عزیز بھائی!" وہ لہک کر والہانہ انداز میں بولا۔ "تمہارا ساتھی بہت سنگدل ہے، یہ رونے کا مقام ہے کہ ہم برگر ختم کر کے مجھے وسکی نہیں ملی بلکہ ٹھنڈے پانی کے گلاس سے آخری لقمے حلق سے اتارنے پڑے۔ شاید جہنم کا داروغہ اسی کو یا اس کے کسی قریبی رشتے دار کو بنایا جائے گا... کرائسٹ ہم گناہ گار روحوں پر رحم کرے اور اس سے محفوظ رکھے۔"

"سن لیا تم نے اس کا ہذیان۔" سلطان شاہ اردو میں غرایا۔ "برداشت نہ کرتا تو اب تک اس کا گلا دبا چکا ہوتا۔ وقفے وقفے سے مردود اسی قسم کی بکواس کیے جا رہا ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ اس کے باپ نے مجھے اس کو شراب پلوانے کے لیے ہی ملازم رکھا تھا۔"

"دھیرج، سلطان مہاراج!" میں نے خوش دلی کے ساتھ کہا۔ "یہ بے ضرر مگر بکواسی شرابی ہے۔ نشے میں زیادہ حساس ہو گیا ہے۔ ہوش و حواس ٹھکانے آئیں گے تو شاید تم سے معافی مانگ لے گا۔" پھر میں انگریزی میں لوستاں سے مخاطب ہو گیا۔ "یہ بری بات ہے کہ تم اپنی اوقات سے زیادہ پی گئے ہو، اب تمہارے لیے چلنا بھی دشوار ہو جائے گا۔"

"کہاں چلنا ہے؟" اس نے حیرت سے پوچھا۔ "ابھی اور نہیں پیو گے؟" اسے ہچکی آگئی۔

"مادام فلورا کے پاس چلنا ہے۔" میں نے اس کے کان کے قریب سرگوشی کی۔ "زیادہ پی لو گے تو اس سے بات بھی نہ کر سکو گے۔ خوبصورت عورتیں بہکنے والے شرابیوں سے نفرت کرتی ہیں کیونکہ خلوت میں وہ اذیتیں پہنچانے پر تل جاتے ہیں۔"

"فلورا! ہاں فلورا سے ضرور ملنا ہے۔" وہ ہچکیوں کے درمیان بولا پھر بہ دقت تمام میز کا سہارا لے کر اپنے قدموں پر کھڑا ہو گیا اور چند ثانیوں تک کھڑے کھڑے جھومنے کے بعد اس نے پہلا قدم اٹھایا تو لڑکھڑا کر بہ مشکل اپنا توازن برقرار رکھ سکا۔ ایسا معلوم ہوا تھا جیسے وہ فضا میں بنی ہوئی کسی نادیدہ سیڑھی پر چڑھنے کی کوشش میں بہک کر ناکام ہو گیا ہو۔

ہمیں اٹھتے دیکھ کر بیرا فوراً بل لے آیا اور میں نے بل کی رقم سے زائد چند نوٹ ٹرے میں ڈال کر لوستاں کا بازو تھام لیا۔ سلطان شاہ منہ پھلائے دور سے وہ کارروائی دیکھتا رہا۔ اس نے اخلاقاً بھی میرا ہاتھ بٹانے کی کوشش نہیں کی تھی۔ شاید وہ سوچ رہا تھا کہ اس مصیبت کو میں نے گلے لگایا تھا لہٰذا اس کے ناز و نخرے اٹھانا بھی میری ہی ذمے داری تھی۔

لوستاں کی گفتگو سے میں پہلے ہی اندازہ لگا چکا تھا کہ اس قلاش دلال کے پاس ذاتی سواری کے نام پر سائیکل تک نہ ہوگی۔ اس وقت لوستاں کو اس کے ٹھکانے تک لے جانے کے لیے انسپکٹر سائمن کی پرائیویٹ کار میری تحویل میں تھی جسے میں نے بارے قریب ایک پارکنگ لاٹ میں چھوڑا تھا لیکن سائمن کے قتل کے بعد اس کی کار کے استعمال سے گریز ہی کرنا چاہ رہا تھا، وہ محکمہ پولیس کا ایک پرانا اور ذمے دار افسر تھا، اس لیے شہر میں اس کے سیکڑوں شناسا ہو سکتے تھے، میں نہیں چاہتا تھا کہ کوئی شخص سائمن کی کار پہچان کر ہمیں اس میں سفر کرتا ہوا دیکھے۔ دوسری خرابی یہ تھی کہ ساحل پر سائمن کی لاش دریافت ہونے کے بعد اگر اس کی گاڑی فلورا کے گیسٹ ہاؤس کے قرب و جوار سے دستیاب ہوتی تو وہ علاقہ لامحالہ پولیس کی توجہ کا مرکز بن جاتا جب کہ میں گیسٹ ہاؤس میں قیام کا ارادہ کر چکا تھا۔

یہی سب سوچتے ہوئے میں نے بارے نکل کر ٹیکسی اسٹینڈ کا رخ کیا تو چند قدم چلنے کے بعد لوستاں کسی اڑیل گھوڑے کی طرح فٹ پاتھ پر رک کر کھڑا ہو گیا اور آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر راستے کا جائزہ لینے کے بعد لڑکھڑاتی ہوئی شکستہ آواز میں بولا۔ "تم مجھے کہاں لے جا رہے ہو؟" لہجہ بگڑ جانے کی وجہ سے اس کی آواز میں کوئی تاثر باقی نہیں رہا تھا لیکن سوال کے متن سے شبہے کا اظہار ہو رہا تھا۔

"اب تم اپنے حواس درست کرو۔" میں نے اسے جھنجوڑتے ہوئے قدرے غصیلے لہجے میں کہا۔ "ہم ٹیکسی اسٹینڈ کی طرف جا رہے ہیں۔ ڈرائیور کو راستہ تم ہی بتا سکو گے کیونکہ ہمارے فرشتوں کو بھی مادام فلورا کے مسکن کا علم نہیں ہے۔"

"میری گاڑی کا کیا ہوگا؟" اس نے اپنا داہنا ہاتھ فضا میں لہراتے ہوئے احتجاج آمیز لہجے میں کہا۔

"یہ بڑی اچھی بات ہے، گاڑی کہاں ہے تمہاری؟" میں نے انکشاف پر خوشی محسوس کرتے ہوئے سوال کیا۔

"کہیں نہ کہیں ڈھونڈ ہی لیں گے۔" وہ بے پروایانہ انداز میں بولا۔ "پہلے چار نمبر پارکنگ لاٹ میں چلتے ہیں۔"

میری کھوپڑی بھنا کر رہ گئی۔ روشن اشتہارات کے انعکاس میں سلطان شاہ کے لبوں پر طنزیہ مسکراہٹ رقصاں تھی۔

میں نے ایک راہ گیر سے چار نمبر پارکنگ لاٹ کے بارے دریافت کیا تو اس نے معنی خیز انداز میں لوستاں کی طرف دیکھا، پھر میرے سہارے پر اکتفا کرنے کے بجائے عملاً سارا بوجھ مجھ پر ڈالے ہوئے تھا۔ پھر ٹوٹی پھوٹی انگریزی میں چار نمبر کا محل وقوع سمجھانے لگا۔ شکریہ ادا کرتے ہوئے مجھے حیرت تھی کہ میں نے لاعلمی میں سائمن کی کار اسی لاٹ میں پارک کی تھی جو ٹیکسی اسٹینڈ کی بالکل مخالف سمت واقع تھا اور شاید اسی وجہ سے لوستاں میرے ساتھ چلتے چلتے فٹ پاتھ پر اڑیل ٹٹو کی طرح جم کر کھڑا ہو گیا تھا۔

ایک بڑی پارکنگ لاٹ میں صرف نمبر کے سہارے کسی کار تک پہنچنا آسان نہیں تھا۔ میں لوستاں کو لیے ایک طرف کھڑا رہا اور سلطان شاہ نے پوری لاٹ کا چکر لگا کر جب مطلوبہ کار کی دستیابی کی اطلاع دی تو میں لوستاں کو لے کر اس کی بتائی ہوئی سمت میں چل دیا۔ لوستاں کی اس سال خوردہ رینالٹ کار کو دیکھتے ہی میرا خون کھول اٹھا۔ پارکنگ لاٹ میں شاید اس سے پرانے ماڈل کی بوسیدہ و شکستہ کوئی کار نہیں تھی۔ اگر لوستاں نمبر کے ساتھ وہ نشانیاں بھی بتا دیتا تو اس کار کی تلاش کی مہم خاصی آسان ہو سکتی تھی۔

اس نے جیب سے چابی نکال کر دی تو میں نے پہلے پسنجر سیٹ کا دروازہ کھول کر اسے سوار کرایا۔ سلطان شاہ میرے لوبان کے شاپنگ بیگ اور رقم کے تھیلے سمیت عقبی نشست پر سوار ہو گیا اور میں ڈرائیونگ سیٹ پر آ گیا۔

سیلف لگانے پر کار کا انجن خلاف توقع معمولی مزاحمت کے بعد آسانی سے اسٹارٹ ہو گیا اور میں احتیاط کے ساتھ رینالٹ پارکنگ لاٹ سے باہر لے آیا۔ میں نے لوستاں کو ہوش میں رہ کر گیسٹ ہاؤس کو جانے والے راستے کی نشان دہی کے لیے ٹوکا تو اس نے مجھے اطمینان دلایا کہ وہ نیند کی حالت میں بھی اپنی قیام گاہ کے لیے میری ٹھیک ٹھیک رہنمائی کر سکتا تھا۔

نشے کی وجہ سے اس کے پپوٹوں پر نیند کا شدید دباؤ تھا لیکن ڈرائیٹ میں اونگھتے اونگھتے وہ بار بار چونک پڑتا تھا، وہ باوثوق انداز میں مجھے راستوں کے بارے میں ہدایات دیتا رہا۔ تقریباً نصف گھنٹے کی ڈرائیونگ کے بعد جب کار ایک پتلی سی سڑک سے دوبارہ بار والے چوک کے سامنے نکلی تو میرا خون کھول اٹھا۔ ہم جہاں سے چلے تھے، گھوم پھر کر وہیں آ گئے تھے۔

"جتھے دی کھوتی، اتھے آن کھلوتی۔" سلطان شاہ نے ایک بے ساختہ قہقہہ لگا کر کہا، وہ مردود اس وقت میری بے بسی اور مجبوری سے پوری بے رحمی کے ساتھ لطف اندوز ہونے کے موڈ میں آ چکا تھا، جو بار والی کوفت کے بعد شاید اس کا حق بھی تھا۔

"گیسٹ ہاؤس کدھر ہے مونسیور لوستاں؟" میں نے دانت پیستے ہوئے سوال کیا۔

"اوہ! ہم شاید واپس وہیں آ گئے۔" وہ آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر کھڑکی سے باہر دیکھتے ہوئے تشویش آمیز لہجے میں بولا۔ "راستے میں کہیں نہ کہیں تم سے کوئی غلطی ہوئی ہے، ورنہ اب تک ہم فلورا کے جلووں سے فیض یاب ہو رہے ہوتے۔"

دو پیگ میں نے بھی پیے ہوئے تھے، میری کھوپڑی چٹخنے لگی۔ دل چاہا کہ اس کی گردن دبوچ کر اس کا سر ڈیش بورڈ یا ونڈ شیلڈ پر دے ماروں لیکن یوں ہمارے قیام کا مسئلہ جوں کا توں رہ جاتا۔ انسپکٹر سائمن کے قتل کے بعد ہمارے لیے ہوٹل زیادہ مخدوش ہو سکتے تھے۔ اپنی تمام مجرمانہ حرکات اور ذہنیت کے باوجود وہ محکمہ پولیس کا ایک اعلیٰ افسر تھا اور اس کے قتل پر پورے محکمے کا حرکت میں آنا ناگزیر تھا۔

"فلورا کے جلووں کو بھول کر گھر کی فکر کرو۔" میں نے بھنائے ہوئے لہجے میں کہا۔ "مجھ سے غلطی ہوئی ہوتی تو ہم جہنم میں جا سکتے تھے لیکن نقطۂ آغاز پر ہرگز واپس نہ آتے، یہ سراسر تمہارا قصور ہے۔ اس وقت تم شراب خانے کے علاوہ سارے راستے بھولے ہوئے ہو۔"

"ہوا لگنے سے اس وقت نشہ گہرا ہونے کے بجائے اتر رہا ہے۔" اس نے آہستگی سے اعتراف کیا۔ "چلو دوبارہ کوشش کرتے ہیں، کہیں غلطی کر دوں تو فوراً ہی بروقت ٹوک دینا۔ بارہ بجے شب فلورا گھر کا داخلی دروازہ مقفل کر دیتی ہے۔"

میں نے غصے میں اسے ہلا کر رکھ دیا۔ "اگر میں تمہیں غلطی پر ٹوکنے کے قابل ہوتا تو تم سے پوچھے بغیر گیسٹ ہاؤس پہنچا سکتا تھا، اس بار تم نے غلطی کی تو یقین کرو کہ تمہیں کسی گندے نالے میں پھینک دوں گا۔"

"ہائے، اتنی سردی ہیں!" وہ دانت کٹکٹا کر رہ گیا اور میں نے گاڑی آگے بڑھا دی۔ اس وقت گیارہ بج رہے تھے جس کا مطلب تھا کہ گیسٹ ہاؤس کے دروازے بند ہونے میں صرف ایک گھنٹا رہ گیا تھا۔ لوستاں نے جس انداز میں دروازے مقفل ہونے کا ذکر کیا تھا، اس سے اندازہ ہو رہا تھا کہ اس کے بعد فلورا کسی قیمت پر بھی دروازہ کھولنے پر آمادہ نہ ہوتی۔

اس بار آغاز ہی سے ہم ایک نئی سڑک پر چلے تھے۔ یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے لوستاں چوک سے نکلنے والے تمام راستوں پر باری باری طبع آزمائی کا فیصلہ کر چکا تھا لیکن میں خاموش ہی رہا۔ زیادہ تنقید سے اس کی آئی عقل بھی خبط ہو سکتی تھی۔ اس اثنا میں، میں نے سائمن کا دیا

ہُوا لفافہ جیب سے نکال کر سلطان شاہ کو دیا اور اُردو میں کہا کہ وہ کار کی اندر کی لائٹ جلا کر پاسپورٹ وغیرہ کے اندراجات دیکھ لے تاکہ اسے اپنے نئے نام اور شہریت وغیرہ سے واقفیت ہو سکے۔ لفافہ ملنے کے بعد مجھے اتنی مہلت ہی نہیں ملی تھی کہ اسے کھول سکتا۔

جب سلطان شاہ نے بتایا کہ اس کا پاسپورٹ ہندوستانی تھا جس پر کسی رامانند کا نام درج تھا تو بے اختیار میرے دل سے سائمن کے لیے کلمۂ خیر آزاد ہو گیا۔ میرا پاسپورٹ اطالوی تھا لیکن میں اطالوی زبان سے نابلد تھا جب کہ ہندوستانی پاسپورٹ کے حوالے سے سلطان شاہ اُردو روانی سے بول سکتا تھا جسے عام طور پر لوگ ہندی بھی کہتے تھے کیونکہ بولنے میں ان دونوں زبانوں میں ٹھیٹ ہندی کے چند گنے چُنے الفاظ ہی کا فرق تھا۔ مجھے بے اختیار وہ ہندی جوڑا یاد آ گیا جو لیون مارک کے عالی شان ڈیپارٹمنٹل اسٹور میں شاپ لفٹنگ کی نیت سے آیا ہُوا تھا۔ وہ شاید سرلا اور ... کی ذات کا کوئی طلسماتی اثر تھا کہ سائمن نے **سلطان شاہ کا ہندوستانی پاسپورٹ تیار کرا دیا تھا۔**

دوسری خوشی مجھے اس وقت ہوئی جب لوستاں نے مجھے ایک بنگلے کے سامنے گاڑی روکنے کے لیے کہا۔ اس وقت تک اُس کی حالت قدرے سنبھل چکی تھی اور سردی میں گندے نالے کے یخ بستہ، بدبُودار پانی میں پھینکے جانے کے ہولناک تصوّر نے اُسے اپنے ذہن پر زور ڈالنے پر مجبور کر دیا تھا، ورنہ وہ شاید رات بھر ہمیں مارسیلز کی سڑکوں کی خاک چھنواتا رہتا۔

لوستاں نے نیچے اُتر کر آہنی پھاٹک کی سلاخوں کے درمیان سے ہاتھ اندر ڈال کر بولٹ سرکایا اور باہر کی طرف پھاٹک کھول دیا۔ اندر پورچ میں سیاہ رنگ کی ایک چمکتی ہوئی کار پہلے سے موجود تھی۔ لوستاں نے مجھے اشارہ کیا اور میں نے پرانی رینالٹ احاطے میں داخل کر کے سیاہ کار کے پیچھے پارک کر دی۔ اس دوران میں اندر سے کسی نے باہر آنے کی زحمت نہیں کی تھی۔ برآمدے کا دروازہ کھلا ہُوا تھا۔ اندر سے آنے والی تیز روشنیوں سے اندازہ ہو رہا تھا کہ اس مکان کے کچھ مکین اس وقت بھی جاگ رہے تھے۔

ہم دونوں رینالٹ سے اُترے تو لوستاں بھی پھاٹک بولٹ کر کے اپنی ترنگ میں لہراتا ہُوا ہم سے آ ملا۔ "دیکھ لیا تم نے کہ میں ان راستوں سے کتنا واقف ہُوں۔" اُس نے سینہ پُھلا کر فخریہ لہجے میں کہا۔

"جب تک فلورا سامنے آ کر تمھیں پہچان نہ لے، مجھے جُوتے کھانے کا ڈر رہے گا۔" میں نے بُرا سا منہ بنا کر کہا کیونکہ اس کی شیخی میں مجھے اپنے لیے چیلنج پوشیدہ نظر آیا تھا۔ غالباً وہ جتانا چاہ رہا تھا کہ پہلی بار راستہ بھُولنے میں اس کے دماغ کے خلل کے بجائے میری غائب دماغی کا دخل تھا، ورنہ ہم کافی دیر پہلے وہاں پہنچ گئے ہوتے۔ تبصرہ کرتے ہوئے میں نے رینالٹ کی چابی اُسے تھما دی۔

لوستاں کی رہنمائی میں ہم برآمدہ اور عمارت کا داخلی دروازہ عبور کر کے اندر داخل ہوئے اور خود کو ایک ایسے زینوں والے ہال میں پایا جہاں کئی کمروں کے بند دروازے نظر آ رہے تھے اور دیوار کے ساتھ وزنی صوفے پڑے ہوئے تھے۔ ایک تپائی پر ٹیلی فون موجود تھا مگر کوئی بھی ایسی چیز نہیں تھی جو اس دو منزلہ بنگلے کو کوئی کاروباری قیام گاہ ثابت کرتی۔

"میرا کمرا اُوپر ہے، تم یہیں بیٹھو، میں مادام فلورا کو بلاتا ہُوں۔" اُس نے صوفوں کی طرف اشارہ کیا۔ ہم صوفوں پر بیٹھے ہی تھے کہ ہمیں مغربی معاشرے کی عمومی اخلاقی اقدار کے مطابق اُٹھنا پڑا کیونکہ سامنے والی راہداری سے گلابوں سے زیادہ تر و تازہ، حسین اور باوقار ایک عورت سیاہ اونی بلاؤز اور لمبے اسکرٹ میں ملبوس ہماری طرف چلی آ رہی تھی، وہ اس قدر حسین تھی کہ میں اسے دیکھتا ہی رہ گیا۔ اس کی آنکھوں میں بلا کی کشش موجود تھی جسے نظرانداز کرنا شاید کسی زاہد کے بس سے بھی باہر تھا۔

اُسے دیکھ کر میرے دل میں اس کا لمس محسوس کرنے کی خواہش اتنی شدّت سے بیدار ہوئی کہ میرے لیے اسے ضبط کرنا محال ہو گیا اور میں نے لوستاں کے کچھ بولنے سے پہلے اپنا اطلوی نام دُہرا کر آنے والی سے مصافحے کے لیے ہاتھ بڑھا دیا۔

میرا بڑھا ہُوا ہاتھ دیکھ کر آنے والی کی اُجلی اور کشادہ پیشانی پر ہلکی سی شکنیں نمودار ہو گئیں۔ تعارف کے بعد کسی اجنبی مرد کی طرف مصافحے میں پہل یورپ میں معیوب سمجھی جاتی ہے۔ عورت سے تعارف کے بعد معانقہ کرنے یا نہ کرنے کا اختیار عورت کو ہوتا ہے، وہ پہل کرے تو ہاتھ ملا لیا جاتا ہے، ورنہ زبانی مزاج پُرسی کافی سمجھی جاتی ہے۔

یہ بات مجھے معلوم تھی لیکن اضطراری طور پر جو ہو گیا، سو ہو گیا تھا۔ عورت بھی شاید صنفِ مخالف کے لیے اپنی کشش سے اچھی طرح باخبر تھی، اس لیے فوراً ہی معاملے کی تہ تک پہنچ گئی اور مجھے مایوس کرنے کے بجائے میرا سخت، کھُردرا ہاتھ اپنے نرم و نازک ہاتھ میں لے لیا۔ میں نے آہستگی سے اس کا ہاتھ دبایا تو میرے وجود میں دوڑتا خون یک بیک تیز ہو گیا اور میں نے بوکھلا کر اس کا ہاتھ چھوڑ دیا۔

اُس نے فرنچ میں کچھ خیر مقدمی کلمات کہے اور میں نے فوراً ہی انگریزی شروع کر دی۔ "مجھے افسوس ہے کہ مَیں فرانس میں ہوں مگر فرنچ سے نابلد ہوں، اٹلی میں پیدا ہُوا مگر اطالوی میں کورا ہوں۔ ساری عمر انگلینڈ اور انڈیا میں گزاری ہے، اس لیے انگریزی کے علاوہ تھوڑی بہت ہندی سمجھ لیتا ہُوں اور یہ میرا بزنس پارٹنر رامانند ہے، یہ ہندی کے علاوہ تھوڑی بہت انگریزی بول لیتا ہے۔"

"دلچسپ!" وہ مُسکرائی تو اس کے دونوں رخساروں میں خفیف سے گڑھے نمودار ہو گئے۔ "مجھے فلورا کہتے ہیں... مِس فلورا شوپین..." اس نے اپنا نام بتاتے ہوئے اخلاقاً سلطان شاہ سے بھی ہاتھ ملایا۔ لوستاں سے بھی جو ابھی تک ایک لفظ بھی نہ بول سکا تھا اس کے چہرے پر پائے جانے والے خوف کے آثار سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ مدہوش کر دینے والی مے نوشی میں اپنی بے اعتدالی فلورا سے چھپانا چاہ رہا تھا۔

"اپنے دوستوں کو بڑے ناوقت لائے ہو لوستاں۔" وہ مُسکراتے ہوئے کاٹ دار لہجے میں بولی۔ "ذرا تاخیر اور ہوتی تو یہ بے چارے ساری رات تمھیں پھاٹک بجاتے دیکھتے رہتے۔ معلوم ہوتا ہے کہ آج تم نے جی بھر کر پی ہے۔"

"تھوڑی سی پی ہے مادام۔" وہ فلورا سے نظریں چُراتے ہوئے بولا۔ اس وقت اس کا نشہ ہرن ہو چُکا تھا۔ "بس انھیں شہر کی سیر کرانے میں دیر ہو گئی، ورنہ ہم سرِ شام یہاں پہنچ جاتے۔ انھیں مارسیلز میں کسی معقول رہائش گاہ کی تلاش ہے۔ میں نے مشورہ دیا کہ مادام سے بہتر **میزبان مارسیلز تو کیا پورے فرانس میں نہیں مل سکے گا۔** اُمید ہے کہ تم انھیں مایوس نہیں کرو گی۔"

"تم اُوپر اپنے کمرے میں جاؤ، میں ان سے معاملات طے کر لوں گی۔" فلورا نے اُسے گھُورتے ہوئے کہا۔ "تمھارے سانسوں میں الکحل کی اتنی تیز بُو رچی ہوئی ہے کہ تم کچھ دیر اور یہاں ٹھہرے تو مجھے قے ہو جائے گی۔"

وہ کسی سدھے ہوئے جانور کی طرح دُم دبا کر بے چون و چرا زینوں کی طرف بڑھ گیا۔ معلوم ہوتا تھا کہ اس پر فلورا کی شخصیت کی گرفت بہت مضبوط اور ناقابلِ شکست تھی۔ اُس نے کثرتِ مے نوشی کے الزام کی تردید کرنے کی جُرأت بھی نہیں کی تھی۔

"یہ مارسیلز کا شاید سب سے پُرانا اور تجربے کار گائیڈ ہے لیکن بیوی کے فرار کے بعد اندر سے ٹوٹ پھُوٹ کر رہ گیا ہے..." لوستاں کے چلے جانے کے بعد وہ صوفے پر ہمارے قریب بیٹھتے ہوئے مغموم لہجے میں بولی۔ "جیسے اندر سے لوستاں کے بیٹے دُکھی رہتی ہو شراب شہر کی ساری آوارہ لڑکیوں سے اس کی دوستی ہے، ہاتھ تنگ نہ ہو تو یہ دن رات شراب میں ڈوبا رہے۔"

"مجھے افسوس ہے کہ میں نے اسے پینے کی پیش کش کی۔" رامانند نے ندامت سے کہا۔ "حالانکہ رامانند شراب کو چھُوتا بھی نہیں۔"

"خیر کوئی بات نہیں۔" وہ وال کلاک پر نظر ڈالتے ہوئے بولی۔ "میں اپنے نئے مہمانوں کو کافی کی ایک لذیذ پیالی سے خوش آمدید کہتی ہُوں لیکن اس وقت عجلت میں ہُوں، باہر سے میرا ایک ملاقاتی آیا ہُوا ہے۔ بارہ بجے گیٹ مقفل کر کے اپنے کمرے میں نہ پہنچی تو وہ ناراض ہو جائے گا، یہ بتاؤ کہ تم دونوں ایک ہی کمرے میں گزارا کر سکتے ہو یا الگ الگ کمرے چاہتے ہو؟"

"جس طرح سہولت ہو۔" میں نے بات اُسی پر ڈال دی۔

اس دو منزلہ مکان میں نچلے ہال کی طرح اُوپر بھی ہال ہی تھا، جہاں ٹیلی وژن وغیرہ موجود تھا۔ نیچے اور اُوپر کُل چھ خواب گاہیں تھیں جن میں سے ایک فلورا کے تصرّف میں تھی۔ اس کا واحد ملازم جو صبح مہمانوں کو ناشتا فراہم کرتا تھا، مکان سے ملحق سرونٹ کوارٹر میں رہتا تھا۔ ایک کمرا مدّتوں سے لوستاں کے پاس تھا۔ باقی دو کمروں میں چار افراد اس طرح مقیم تھے کہ ایک میں دو ملازم پیشہ لڑکیاں اور دوسرے میں مارسیلز آئے ہوئے ایک گشتی سرکس کے دو مرد ملازمین تھے۔ باقی دو کمرے خالی تھے، جن میں سے ایک ہمیں دے دیا گیا، دوسرا کمرا فلورا اپنے ملاقاتی کے لیے احتیاطاً خالی رکھنا چاہتی تھی۔

ہمارے پاسپورٹ وغیرہ دیکھنے کے بعد اُس نے تاکید کی کہ ہم کسی سے بھی اپنی کرایہ داری کا ذکر نہ کریں بلکہ خود کو فلورا کا مہمان ظاہر کریں۔ شاید اس طرح وہ جانڈا ٹیکس اور انکم ٹیکس والوں سے اپنا پیچھا چھڑائے رکھنا چاہتی تھی۔

مکان کی فرسودہ حالت اور پُرانے فرنیچر کے باوجود کرایہ بہت کم تھا۔ فلورا ہم سے ایک ہفتے کا پیشگی کرایہ وصول کرتے ہی گیٹ مقفل کرنے کے لیے اُٹھ گئی۔ "اُدھر کی سیڑھیاں ختم ہوتے ہی داہنے موڑ پر پہلا کمرا لوستاں کا ہے، وہ تمھارے لیے برابر والا کمرا صاف کر دے گا، یہ خیال رکھنا کہ اُوپر والے فلور پر تمھارے سامنے لڑکیاں رہتی ہیں۔ اُمید ہے کہ اس وقت تم میری سرد مہری کو معاف کر دو گے، اب صبح ملاقات ہو گی۔"



خواب گاہ بہت صاف ستھری اور آرام دہ تھی۔ وہاں بنیادی ضرورت اور آسائش کی ہر شے موجود تھی۔ لوستاں ہمارے کمرے میں جھاڑ پونچھ کر کے چلا گیا تو ہم دونوں جُوتے اُتار کر نرم بستر پر دراز ہو گئے۔

سلطان شاہ نے فوراً ہی روشنی گُل کر کے نائٹ لیمپ روشن کر دیا لیکن میری آنکھوں میں دُور تک نیند کا پتا نہیں تھا۔ کافی دیر تک کروٹیں بدلتے رہنے کے بعد میں نے سگریٹ سلگائی تو وہ بول پڑا۔ "کیا سونے کا ارادہ نہیں ہے؟"

"نیند آئے، جب کی بات ہے۔ میرا ذہن ویرا میں اُلجھا ہُوا ہے، نہ جانے شی کی قید میں اس پر کیا گزر رہی ہو گی!"

"یا فلورا یاد آ رہی ہے؟" اُس نے ہنستے ہوئے کہا۔ "وہ بھی چالاک اور دل پھینک معلوم ہوتی ہے، ورنہ بڑی آسانی کے ساتھ

تمہارے بڑھے ہوئے ہاتھ کو نظر انداز کرسکتی تھی۔" اُس نے دانستہ یا نادانستہ طور پر ویرا کے موضوع سے گریز کرتے ہوئے تبصرہ کیا۔

"ایسے چہرے کم نظر آتے ہیں، واقعی بہت خوبصورت عورت ہے۔" میں نے کھلے دل سے اعتراف کیا۔ "بدن اس قدر متناسب پایا ہے کہ اعضا کے اعتبار سے سراپا شعر نظر آتی ہے، اسی کے ساتھ دل میں گداز بھی رکھتی ہے، ورنہ لوستاں کے لیے کبھی مغموم نہ ہوتی۔"

"اسے بھول کر سونے کی کوشش کرو۔" وہ سنجیدگی کے ساتھ بولا۔ "آج کا سارا دن بھاگ دوڑ میں گزرا ہے پھر فلورا تمہاری ہم عمر بھی تو نہیں، بہت بڑی ہے کسی طرح چالیس پینتالیس سے کم نہیں ہو گی۔ اس وقت ویسے بھی وہ اپنے ملاقاتی کے ساتھ اعضا کی شاعری میں مصروف ہو گی، تم ٹھنڈے پانی کا ایک گلاس پی لو تو آسانی سے نیند آجائے گی۔"

"چالیس!" میں نے اس کا مضحکہ اُڑاتے ہوئے دُہرایا۔ "اس عمر کی عورت ایک میل دُور سے پہچان لی جاتی ہے۔ لوستاں نے حسد کی وجہ سے اس کی عمر بتانے میں مبالغے سے کام لیا اور اب تم بھی شاید اس پر رشک کر رہے ہو۔"

"تم اُس کے چہرے میں اُلجھ کر رہ گئے۔ غور کرتے تو ٹھوڑی کے نیچے گردن پر وہ ہلکی ہلکی جھریاں ضرور دیکھ لیتے جو عمرِ رفتہ کی یادگار بنتی جا رہی ہیں۔ البتہ یہ مان سکتا ہوں کہ اپنے دور میں واقعی قیامت ڈھاتی ہو گی۔"

میرا جواب زبان پر آتے آتے رہ گیا اور میں چونکا ہو کر بستر پر اُٹھ بیٹھا کیونکہ باہر سے چوبی دروازے پر دستک کی آواز آئی تھی۔ سلطان شاہ نے بھی عمارت کے اندر سے آنے والی وہ آواز سنی اور سیدھا ہو کر بیٹھ گیا۔ مجھے پہلا خیال یہی آیا تھا کہ کہیں لوستاں نشے کی جھونک میں سامنے والی لڑکیوں کے دروازے پر نہ جا پہنچا ہو۔ قدرے توقف کے بعد دوبارہ دستک کی آواز سُنائی دی اور اس بار میں نے اندازہ لگا لیا کہ وہ کسی مدہوش آدمی کی مجنونانہ دستک نہیں تھی بلکہ کوئی محتاط اور شریف شخص پڑوسیوں کی نیند میں خلل ڈالے بغیر گیسٹ ہاؤس کے کسی مخصوص دروازے پر دھیمی سی دستک دے رہا تھا۔

اس بار دروازہ کھلنے کے ساتھ ہی لوستاں کی آواز آئی۔ اس نے فرنچ بولی تھی جو میرے لیے ناقابلِ فہم تھی۔

جواب میں ایک خوابناک اور سرد سی مردانہ آواز اُبھری جسے سُن کر میرا پورا وجود جھنجھنا اُٹھا، دورانِ خون تیز ہو گیا اور خوفزدہ نہ ہونے کے باوجود اس سرد موسم میں میرے بدن کے مساموں میں پسینے کی نمی محسوس ہونے لگی۔

اس آواز کو میں ہزاروں آوازوں کے شور میں پہچان سکتا تھا کیونکہ وہ شی کے سربراہ، میرے دُشمن جمی لائیڈ کی آواز تھی۔ یہ قدرت کی ستم ظریفی تھی کہ اس نے ایک دوسرے کے لہو کے پیاسوں کو ایک ہی چھت کے نیچے جمع کر دیا تھا اور دونوں ایک دوسرے کی موجودگی سے لاعلم تھے۔ میں نے زیرو واٹ کے نائٹ لیمپ کی روشنی میں سلطان شاہ کی طرف دیکھا لیکن اُس کا چہرہ کسی بھی غیر معمولی تاثر سے عاری تھا۔

جمی لائیڈ، جو شاید مجھ سے چند قدموں کے فاصلے پر موجود تھا، فرنچ میں لوستاں سے کچھ کہہ کر خاموش ہو چکا تھا۔ لوستاں بھی خاموش ہو گیا تھا مگر میرے ذہن میں جمی لائیڈ کی آواز کی بازگشت موجود تھی اور سوچنے سمجھنے یا فیصلہ کرنے کی ہر صلاحیت مفقود ہو چکی تھی۔ مجھے محسوس ہو رہا تھا کہ اس کی غیر متوقع طور پر سُنائی دے جانے والی آواز نے مجھے ایک شدید اعصابی جھٹکے سے دوچار کر دیا تھا۔

نہ جانے وہ سرکس کے ملازم کے رُوپ میں وہاں مقیم تھا یا لوستاں کا ملاقاتی بن کر آیا تھا۔ مجھے شبہ ہو رہا تھا کہ کہیں وہ لوستاں سے ہمارے بارے میں معلومات حاصل کرنے نہ آیا ہو لیکن اس وقت ہم بے بس اور مجبور، اس خواب گاہ کے قیدی تھے۔ دُشمن ہمارے دروازے پر آزاد کھڑا تھا اور کسی بھی لمحے ہم پر اپنی پسند کا وار کر سکتا تھا۔

اضطراری طور پر میں نے جُھک کر نائٹ لیمپ کا بیڈ سوئچ بھی آف کر دیا۔ ان خوفناک حالات میں روشنی کے مقابلے میں اندھیرا ہمارے لیے زیادہ مددگار ثابت ہو سکتا تھا۔ میں فیصلہ نہیں کر پا رہا تھا کہ جمی لائیڈ نے لوستاں سے بازپرس مکمل کرنے کے بعد ہمارے دروازے پر دستک دی تو ہمارا ردِعمل کیا ہونا چاہیے۔ مجھے یقین تھا کہ وہ پہلی ہی نظر میں مجھے ڈینی کی حیثیت سے پہچان لے گا۔

باہر گہرا سکوت چھایا رہا۔ مجھے گمان ہو رہا تھا کہ کہیں لوستاں جمی لائیڈ کو اپنے کمرے میں نہ لے گیا ہو۔ اسی لمحے ایک بار پھر جمی لائیڈ کی شناسا اور برفیلی آواز اُبھری۔ اُس نے مختصر سا کوئی لفظ کہا تھا۔ اس کے بعد دروازہ بند ہونے کی آواز آئی اور فضا پر پھر وہی اعصاب شکن سکوت طاری ہو گیا جو اندر ہی اندر مجھے پریشان کیے ڈال رہا تھا۔

اپنے کمرے کی گھور تاریکی میں، میں نے ایک انسانی ہیولے کو متحرک دیکھا تو ہل کر رہ گیا۔ اس سے قبل کہ میں اُس پر حملہ آور ہوتا، اندھیرے سے مانوس نگاہوں نے سلطان شاہ کا بستر خالی دیکھ لیا، وہ اپنی جگہ چھوڑ کر میرے پاس آرہا تھا۔

"کیا بات ہے؟ کیا سوچ رہے ہو؟" میرے قریب آکر اس نے سرگوشیانہ لہجے میں سوال کیا۔

"تم نے نہیں سُنا؟ باہر جمی لائیڈ بول رہا تھا۔" میں نے اس سے بھی دھیمی اور سرسراتی ہوئی آواز میں کہا۔

چٹ کی ہلکی سی آواز کے ساتھ اُس نے نائٹ لیمپ دوبارہ روشن کر دیا اور ہمدردانہ نظروں سے میری طرف دیکھتے ہوئے بولا۔ "تم تھک گئے ہو۔ شی، ہیروئن، ویرا اور جمی لائیڈ تمہارے سر پر سوار ہو کر رہ گئے ہیں۔ وہ آواز میں نے بھی سُنی ہے، تمہیں وہم ہُوا ہو گا۔ جمی لائیڈ، فلورا کے اس یتیم خانے میں کیوں آنے لگا۔ کہو تو میں لوستاں سے تمہارے لیے کوئی خواب آور گولی لے آؤں، وہ ایسی دوائیں ضرور رکھتا ہو گا۔"

"تمہاری کھوپڑی زنگ آلود ہوتی جا رہی ہے، میں اس آواز کو ہزاروں میں پہچانتا ہُوں۔" میں نے بدستور سرگوشیانہ لہجے میں کہا۔

وہ تیزی سے پلٹا اور میرے منع کرنے کے باوجود اُس نے دروازہ کھول دیا۔ چوکھٹ سے قدم باہر نکال کر اُس نے نیم روشن ہال کا جائزہ لیا اور اندر آکر دروازہ دوبارہ مقفل کر لیا۔ "باہر کچھ بھی نہیں ہے، تم بلاوجہ سوچ سوچ کر اپنا خون سُلگا رہے ہو۔" وہ چڑچڑے لہجے میں بولا۔ "ہو سکتا ہے کہ سرکس کا کوئی مسخرہ ہی لوستاں سے نیند کی گولی لینے آیا ہو۔ لیٹ جاؤ، ورنہ صبح تک اعصابی خلل کا شکار ہو جاؤ گے۔"

اس کے بزرگانہ رویے پر میں خون کے گھونٹ پی کر رہ گیا۔ میں اُسے کیسے سمجھاتا کہ میں نے جو کچھ سُنا اور محسوس کیا وہ سو فیصد درست تھا۔ اس نے باہر کا جائزہ لے کر اس وقت اپنی بات درست ثابت کر دی تھی اور میرے پاس اس سے بحث کرنے کے لیے کوئی نکتہ باقی نہیں رہ گیا تھا۔ اس کے مقابلے میں خاموشی اختیار کر لینے کے باوجود میں خود کو کسی بدترین معرکے کے لیے تیار کرنے کی کوشش کر رہا تھا۔ میں جانتا تھا کہ جمی لائیڈ جیسے خون آشام دُشمن کی اتنے قریب موجودگی کے باوجود غفلت سے کام لیا تو دُنیا کی کوئی طاقت ہمیں دردناک موت سے نہ بچا سکے گی۔

چند ثانیوں کے بعد میں بستر پر دراز ہو گیا۔ سلطان شاہ بھی کروٹ لے کر لیٹ گیا۔ نائٹ لیمپ کی دُھندلائی ہوئی زرد روشنی رات کے گہرے سکوت سے مل کر اس وقت بھیانک سماں باندھ رہی تھی اور میرے ذہن میں خیالات کی آندھیاں چل رہی تھیں جو اس ضرورت سے کچھ زیادہ ہی بیدار اور چوکنے ہو گئے تھے۔ ذرا ذرا سی آہٹ پر میں بھڑک رہا تھا۔ ہر بار یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے جمی لائیڈ کسی بھی لمحے موت کا ہرکارہ بن کر اس کمرے کے دروازے پر آسکتا تھا۔

سلطان شاہ میری طرف سے متفکر تھا اور مجھے اندازہ ہو رہا تھا کہ وہ بستر پر سویا نہیں تھا بلکہ دم سادھے ہوئے میری ہی طرف نگراں تھا۔ اُسے اطمینان دلانے کے لیے کچھ دیر بعد میں سوتا ہُوا بن گیا حالانکہ نیند میری آنکھوں سے کوسوں دُور ہو چکی تھی۔ آنکھیں پوری طرح کھلی ہوئی تھیں کیونکہ آنکھیں موندتے ہی خیالات کا تسلسل بھیانک روپ دھار لیتا تھا۔ اسی اعصابی تناؤ کے عالم میں کافی وقت گزر گیا، پھر اچانک سلطان شاہ بالکل کوئی آواز پیدا کیے بغیر بستر سے اُٹھا اور مجھے اپنی طرف بڑھتا ہُوا نظر آیا۔ میں نے فوراً ہی آنکھیں بند کر لیں۔

آنکھیں بند ہوتے ہی تصور میں فلم چل پڑی۔ سلطان شاہ نے پہلے قدرے فاصلے سے پھر قریب آکر میرا جائزہ لیا۔ اس کے گرم گرم سانسوں کا لمس میں نے اپنے چہرے پر محسوس کیا، وہ شاید میرے اُوپر جُھک کر یہ اطمینان کرنا چاہ رہا تھا کہ میں اس کی ہدایت پر عمل کرتے ہوئے سونے کی کوشش میں کامیاب ہو چکا تھا۔ میں اتنی دیر تک اسی طرح دم سادھے پڑا رہا جب تک میرے اندازے کے مطابق سلطان شاہ اپنے بستر پر واپس نہیں چلا گیا پھر میں نے آہستہ آہستہ آنکھیں کھول دیں۔

مسلسل سوچنے کی وجہ سے وقت کی رفتار دھیمی پڑ گئی تھی۔ اس وقت مجھے احساس ہو رہا تھا کہ دن کا اُجالا کس قدر مہربان اور شفیق ہوتا ہے۔ دن کی روشنی میں بدترین خطرات میں گھرا ہُوا ہونے کے باوجود انسان نسبتاً مطمئن اور بے خوف ہوتا ہے کیونکہ امکانی خوف اور خطرے کا ہر پہلو اس کی نظروں میں ہوتا ہے۔ انجانی سمتوں سے کسی نادیدہ دُشمن کے اچانک حملے کا ڈر کم ہی رہتا ہے۔

پھر سلطان شاہ میری طرف سے مطمئن ہو کر سو گیا۔ میں نے اپنے لیے سگریٹ سلگائی اور نائٹ لیمپ کی روشنی گُل کر دی۔ اس وقت میں خود بھی اس اعصاب شکن اور صبر آزما صورتِ حال سے اکتا گیا تھا۔ سب کچھ مقدر کے حوالے کر کے کچھ دیر کے لیے گہری نیند سونا چاہتا تھا مگر وہ میرے بس میں نہیں تھا۔ مجھے سلطان شاہ پر رشک آنے لگا۔ صورتِ حال اس کے لیے بھی بالکل اتنی ہی سنگین تھی جتنی میرے لیے، فرق بس اتنا تھا کہ میرا ذہن اس کے مقابلے میں زیادہ تیزی سے کام کر رہا تھا اور ذہن کی اس تیزی نے مجھے سکون کے ان لمحوں سے محروم کر دیا تھا جن سے سلطان شاہ اس وقت پوری طرح لطف اندوز ہو رہا تھا۔

آخرکار میں نے بستر چھوڑ دیا اور پردہ سرکا کر اپنے کمرے کی بند کھڑکی کے سامنے جا کھڑا ہُوا۔ سامنے خوابیدہ بستی میں مکانوں کی اِکا دُکا روشنیاں اور روشن گیٹ لیمپ، اسٹریٹ لائٹس کے ساتھ مل کر اس اندھیری رات میں قدرے خوشگوار سماں پیدا کر رہے تھے۔ آسمان کی گھور سیاہی میں خفیف سے اجالے کی آمیزش شروع ہو چکی تھی جس کا مطلب تھا کہ وہ رات آخرکار گزرنے ہی والی تھی۔

موسم سرد تھا جب کہ اس خواب گاہ میں لذت انگیز حرارت رچی ہوئی تھی لیکن میرے دل میں تبدیلی سے لُطف اندوز ہونے کی خواہش کچھ اتنی شدت سے بیدار ہوئی کہ میں نے سلطان شاہ کی نیند میں خلل ڈالے بغیر اور کوئی آواز پیدا کیے بغیر بولٹ گرا کر کھڑکی کا ایک پٹ کھول دیا

سمندر کی نمی میں بھیگی ہوئی سرد مگر تازہ ہوا کا پہلا جھونکا بہت خوشگوار تھا۔ میں تاریکی کا ایک جزو بنا کافی دیر تک یونہی سرد ہواؤں سے محظوظ ہوتا رہا۔ نیچے فلورا کے مکان کا احاطہ ویران پڑا ہوا تھا اور آہنی پھاٹک پر روشن لیمپوں نے اس حصے کو منور کیا ہوا تھا، جو مجھے نظر آرہا تھا۔

سرد ہواؤں سے میری ناک سُن ہونے لگی تھی۔ چہرے کی جلد بھی آخر کار جمتی ہوئی محسوس ہونے لگی تو میں نے کھڑکی بند کرنے کا ارادہ کیا مگر اسی لمحے نیچے سے قدموں کی آہٹ کے ساتھ، ڈھلتی ہوئی رات کے سناٹے میں ایک سرگوشیانہ نسوانی آواز ابھری اور میں چونک پڑا، وہ آواز سو فیصد فلورا کی محسوس ہوئی تھی۔ قدموں کی آہٹ جاری رہی پھر برآمدے سے اتر کر شب خوابی کے قیمتی اور وزنی گاؤن میں ملبوس ایک نسوانی ہیولا مجھے آہنی پھاٹک کی طرف بڑھتا ہوا نظر آیا۔ اس عورت کی پُشت میری جانب تھی اور میں اس کی صورت نہیں دیکھ سکتا تھا لیکن اس کی چال اور قامت سے یہ نتیجہ اخذ کرنا دشوار نہیں تھا کہ وہ فلورا تھی۔

جس وقت فلورا آہنی پھاٹک کھول رہی تھی، اسی لمحے فضا میں اُبھرنے والی ایک تیز مشینی آواز نے مجھے چونکا دیا مگر پھر میرے اعصاب پُرسکون ہوگئے کیونکہ وہ لوستاں کی رینالٹ کار کے سالخوردہ انجن کے اسٹارٹ ہونے کی مانوس آواز تھی۔ میں اُلجھن میں پڑ گیا کہ رات کے آخری پہر میں یا صبح نمودار ہوتے ہی لوستاں کو کہاں جانے کی ضرورت پیش آگئی تھی جو وہ فلورا کو نیند سے اٹھا لایا تھا۔

چند ثانیوں بعد رینالٹ ریورس ہوتی ہوئی پورچ سے پختہ روش پر نمودار ہوئی اور جب وہ گیٹ سے نکلی تو گیٹ لیمپس کی روشنی میں مَیں نے ڈرائیو کرنے والے کا مبہم سا خاکہ دیکھا جو لوستاں سے قطعی مختلف تھا۔

"تم نہیں سوئے؟" نیند میں ڈوبی ہوئی سلطان شاہ کی جھلّائی ہوئی آواز سُن کر میں چونک پڑا اور اس سے قبل کہ وہ مزید کوئی بے احتیاطی کرتا، میں پنجوں کے بل دوڑتا ہوا اُس کے قریب پہنچ گیا۔

"اس شدید سردی میں کھڑکی کھولنے کی کیا ضرورت تھی؟" میرے بولنے سے پہلے ہی اس نے دوسرا سوال داغ دیا۔

"شش! آواز نیچی رکھو۔" میں نے اُس کا بازو سختی سے دباتے ہوئے کہا۔ "باہر کوئی بڑی کارروائی ہو رہی ہے۔"

میرے لہجے میں کوئی ایسی بات تھی کہ وہ کمبل اُچھال کر فوراً بستر سے اتر آیا اور پھر ہم دونوں کُھلی ہوئی کھڑکی کے سامنے جا کھڑے ہوئے۔ کمرے میں مکمل تاریکی ہونے کی وجہ سے نیچے والوں کے لیے ہمیں دیکھنا ناممکنات میں سے تھا۔



کھڑکی سے میری مختصر سی غیر حاضری کے دوران میں اجنبی شخص رینالٹ کار پھاٹک سے باہر فٹ پاتھ کے کنارے پارک کرکے شاید اندر واپس آچکا تھا۔ فلورا کا شہابی چہرہ، سیاہ مخملی کالر میں دمکتا ہوا نظر آرہا تھا، وہ بدستور کُھلے ہوئے پھاٹک کے سامنے موجود تھی۔

پھر دوسری کار کا انجن اسٹارٹ ہونے کی ہلکی سی آواز آئی تو صورتِ حال میرے ذہن میں واضح ہوگئی۔ رینالٹ کو باہر ہٹا کر صرف راستہ بنایا گیا تھا تاکہ اجنبی پورچ میں موجود نئے ماڈل کی سیاہ کار میں کہیں روانہ ہوسکے۔ اس اثنا میں فلورا نے رینالٹ کی نشست سنبھال لی تھی پھر جونہی سیاہ کار رینگتی ہوئی باہر نکلی تو فلورا نے راستہ صاف ہوتے ہی رینالٹ دوبارہ مکان میں لے لی۔ سیاہ کار باہر نکل کر اس زاویے سے رُکی ہوئی تھی کہ اس بار بھی ڈرائیور کو اچھی طرح دیکھنا ہمارے لیے ناممکن تھا کیونکہ ڈرائیونگ سیٹ ہم سے مخالف سمت میں تھی۔

رینالٹ کار کو اندر پارک کرکے فلورا دوبارہ کُھلے ہوئے گیٹ کی طرف آئی تو اجنبی سیاہ کار سے اُتر کر پُراعتماد انداز میں اس کی طرف آیا۔ اُس وقت میں نے پہلی بار دیکھا کہ وہ طویل قامت اور قوی الجثہ اجنبی جو اُونچے کالر والے سیاہ السٹر میں ملبوس تھا، جمی لائیڈ ہی تھا۔

میرے لیے وہ صورتِ حال سحر انگیز تھی۔ میں پہلی بار اپنے جانی دُشمن کو اپنے سے اتنا قریب دیکھ رہا تھا۔ آگے آکر جمی لائیڈ الوداعی انداز میں فلورا سے بغل گیر ہُوا اور میں تکیے کے نیچے سے پستول لینے کے لیے بستر کی طرف لپکا۔ سلطان شاہ پر سکتہ طاری ہوگیا تھا، وہ اپنے خوابیدہ ذہن کے ساتھ، جہاں تھا وہیں جم کر رہ گیا تھا۔

میں بجلی کی سی سُرعت سے واپس لوٹا تو منشیات کی دُنیا کے بے تاج بادشاہ کو جہنم واصل کرنے کا موقع ضائع ہوچکا تھا۔ وہ پستول کی زد سے نکل کر دوبارہ سیاہ کار میں جا بیٹھا تھا اور کار رینگتی ہوئی آگے بڑھ رہی تھی۔

فلورا اُسے ہاتھ ہلاتی رہی، اُس نے بھی اپنی طرف کا شیشہ گرا کر جوابی انداز میں ہاتھ ہلایا اور پھر سیاہ کار تیز رفتاری کے ساتھ رات کے اس بیکراں سناٹے میں معدوم ہوتی چلی گئی۔

فلورا نے آہنی پھاٹک بند کیا اور گزرے ہوئے لمحات کے حسین تصور میں ڈوبی، مستانہ روی کے ساتھ اندر چل دی۔

"ڈراما ختم ہوگیا، آؤ اب آکر دوبارہ گرم گرم کمبل میں دبک جاؤ۔" میں نے سلطان شاہ کی پیٹھ تھپکتے ہوئے کہا۔ "یہ غنیمت ہُوا کہ تم نے یہ سب اپنی آنکھوں سے دیکھ لیا، ورنہ صبح اُٹھ کر اس واقعے کو بھی میرا مِراق قرار دیتے۔"

"مجھے ابھی تک یقین نہیں آرہا کہ میں نے جو کچھ دیکھا، وہ خواب نہیں حقیقت تھا۔" وہ بھرّائی ہوئی آواز میں بولا۔ "یہ تو ہُوبہُو جمی لائیڈ تھا جس کی تصویر میڈوسا کے کپتان کے کیبن میں اچانک جل اُٹھی تھی۔"

"ہُوبہُو نہیں بلکہ وہی تھا اور یہ فلورا اس کی گرل فرینڈ معلوم ہوتی ہے۔ بہرحال، ہم نے آج ایک سُنہرا موقع گنوا دیا۔" میں نے کھڑکی کا پٹ بند کرتے ہوئے متاسفانہ لہجے میں کہا۔ صحیح معنوں میں اس وقت مجھے سلطان شاہ پر غصہ آرہا تھا۔

"اس کا مطلب ہے کہ رات کو تمھارا وہم درست تھا۔" وہ شکست خوردہ لہجے میں بولا۔

"وہ پھر وہی وہم!" میں جھلّا کر غرّایا۔ "میں بتا رہا ہُوں کہ رات میں نے اُسی کی آواز سُنی تھی۔"

"ضرور سُنی ہوگی مگر میں وہ آواز نہیں پہچان سکا تھا۔" اُس نے کُھلا کر اعتراف کیا۔ "لیکن وہ اُوپر لوستاں کے پاس کیوں آیا تھا؟"

"رفتہ رفتہ بات سمجھ میں آرہی ہے۔" میں نے پُرخیال لہجے میں کہا۔ "شاید اسے ہماری موجودگی کا علم نہیں ہوسکا، ورنہ ہم اس وقت تک زندہ نہیں رہ سکتے تھے، وہ اس پوری عمارت کو کھنڈر بنا دیتا۔ یوں سمجھ لو کہ موت ہمارے کان پر سے گزری ہے۔ رات کو جب ہم یہاں پہنچے تھے، اُس وقت وہ اپنے کمرے سے باہر نکل آتا تو اُسی وقت فیصلہ کُن معرکہ شروع ہوسکتا تھا لیکن وہ سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ ہم ادھر کا رُخ کرسکیں گے۔ اس کے علاوہ وہ جب تک مرسیڈیز کے ملبے سے ملنے والے برونو اشمٹ کی لاش کے باقیات شناخت نہ کرلیے جائیں، جمی لائیڈ اسی خوش فہمی میں مُبتلا رہے گا کہ اس نے مرسیڈیز کے ساتھ مجھے بھی بے بسی کے عالم میں موت کے گھاٹ اُتار دیا ہے۔ میرے بارے میں وہ دوبارہ اسی وقت سوچ سکے گا جب اُسے میرے بچ نکلنے کی اطلاع مل جائے گی۔"

"برونو کی لاش کی شناخت کے علاوہ ویرا کو بھی زبان کھولنے پر مجبور کیا جاسکتا ہے۔" اُس کے ذہن سے نیند کا خمار رفتہ رفتہ اُتر رہا تھا۔ "مجھے حیرت ہو رہی ہے کہ اپنی بیٹی کے اغوا کے وقت وہ سکون سے یہاں فلورا کے ساتھ بیٹھا رنگ رلیاں منا رہا تھا۔"

"وہ بہت ٹھنڈے دماغ اور بہترین قوتِ فیصلہ کا مالک ہے۔" میں نے جمی لائیڈ سے اپنی نفرت کے باوجود حقیقت کے اعتراف میں بخل سے کام نہیں لیا۔ "یہ ہوسکتا ہے کہ شام ہی سے یہاں فلورا کے پاس آگیا ہو اور رات کو یہیں ویرا کے اغوا کی خبر ملی ہو۔ اُس نے اپنی محفل برخاست کرکے اُسی وقت ویرا سے ملنے کے بجائے رات گزارنے کا فیصلہ کیا ہو۔ بعد میں ہم آپہنچے تو ہمارے کمروں میں چلے جانے کے بعد اُسے لوستاں سے علم ہُوا ہوگا کہ اس کی کار کے پیچھے رینالٹ پارک کردی گئی ہے۔ جمی لائیڈ کو صبح سویرے نکلنا تھا، اس لیے اُس نے رات ہی رینالٹ کی چابی حاصل کرنے کا فیصلہ کرلیا۔ ہوسکتا ہے کہ فلورا اس وقت نشے میں ہو۔۔۔ یا کمرے سے باہر نکلنے کے قابل نہ رہی ہو، اس لیے جمی لائیڈ بذاتِ خود اوپر آیا اور لوستاں سے اس کی کار کی چابی لے کر واپس چلا گیا۔ اگر اس وقت تم بے دردی کے ساتھ میری حوصلہ شکنی نہ کرتے تو ہم خاموشی کے ساتھ اپنے کمرے سے نکل کر حقائق کا سُراغ لگا سکتے تھے۔ اس طرح جمی لائیڈ بالکل بے خبری میں خواب گاہ میں پکڑا جاتا اور یہ فتنہ یہیں ختم ہوسکتا تھا۔"

"جو ہونا تھا، وہ ہوگیا۔" وہ ندامت آمیز لہجے میں بولا۔ "تمھیں پورا حق ہے کہ چاہو تو اس غلطی پر مجھے جوتے لگا لو لیکن اس طرح جمی لائیڈ واپس نہیں آئے گا۔ چکنی مچھلی کی طرح وہ ہماری گرفت سے نکل چکا ہے۔ اب تو صرف فلورا کو ہی ٹٹولا جاسکتا ہے۔"

"میں شرط لگانے کے لیے تیار ہُوں کہ وہ جمی لائیڈ کی اصلیت سے بے خبر ہوگی، وہ اس سے کسی اور رُوپ میں ٹکرایا ہوگا۔ جو کچھ ہمیں معلوم ہوچکا ہے، اس سے زیادہ فلورا کچھ نہ بتا سکے گی۔"

اس کے بعد ہمیں نیند نہ آسکی۔ باقی وقت ہم اسی موضوع پر بحث کرتے رہے۔ جمی لائیڈ کی مُنہ اندھیرے پُراسرار روانگی سے مجھے ویرا کی طرف سے فکر لاحق ہوگئی تھی۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ جمی لائیڈ نے ویرا کا باپ ہونے کا اعتراف کرلیا تھا لیکن وہ سنگدل، بے مہر اور سفّاک انسانوں کے اس قبیلے سے تعلق رکھتا تھا جو اپنے مفاد کے سامنے ہر تعلق اور ہر رشتے کو خاک و خون کا بھیانک غسل دینے سے دریغ نہیں کرتے۔ ان کے نزدیک اپنے مقاصد کا حصول ہر جذبے پر مقدّم ہوتا ہے۔

مارسیلز میں فارم کیمپ کی دریافت کے بعد مجھے اندازہ ہوگیا تھا کہ اس شہر میں شی کا بڑا آپریشن چل رہا تھا۔ وہاں روایتی تنظیم کے ساتھ ہی جیف ڈارلنگٹن سارے معاملات کی خودمختارانہ دیکھ بھال کے لیے آئی مین کے منصب پر فائز تھا، اس لیے مارسیلز میں شی کے دُشمنوں اور باغیوں کے لیے انگلینڈ کے ڈیلٹا کیمپ جیسا قید خانہ ہونے کے قوی امکانات موجود تھے۔

ادھر جمی لائیڈ کی موجودگی کے خوف سے میں ساری رات جاگتا رہا اور دوسری طرف اس کے صبح سویرے روانہ ہونے سے مجھے شبہ ہو رہا تھا کہ اغوا کے بعد شاید ویرا کو کسی تنگ زنداں میں قید کرکے رات بھر تیز روشنیوں اور دوسرے حربوں سے بیدار رکھا گیا ہوگا تاکہ صبح جمی لائیڈ اپنی بیٹی سے ملاقات کرنے پہنچے تو بے خوابی اور اعصابی تناؤ کے نتیجے میں ویرا کے لیے مربوط جھوٹ بولنا ناممکن ہوکر رہ جائے۔

آخرکار وہ رات، صبح کے اُجالوں میں ڈھل ہی گئی۔ ہمیں بتا دیا گیا تھا کہ اس عمارت میں ناشتے کی میز سات بجے سے ساڑھے آٹھ بجے تک تیار رہتی ہے، اس سے پہلے اور بعد میں ناشتا کسی بھی

قیمت پر فراہم نہیں کیا جاتا' اس لیے ہم دونوں نے نہایت اطمینان سے باری باری گرم پانی سے غسل کیا اور دل میں فلورا سے ملاقات کی اُمید لیے ٹھیک سات بجے کمرے سے نکل پڑے۔

باہر نکلتے ہی مجھے لونساں کا خیال آیا اور میں نے بلاتوقف اس کا دروازہ بجا دیا۔ دوسری دستک پر اُس نے عجیب حُلیے میں دروازہ کھولا تھا۔ جسم پر شکن آلود شب خوابی کا لباس تھا، بال بکھرے ہوئے تھے، سُرخ آنکھوں پر پچھلی رات کی مے نوشی کا ورم اس وقت بھی باقی تھا۔ اپنی حالت سے اس وقت وہ کوئی عادی بلکہ پیشہ ور شرابی معلوم ہو رہا تھا۔

ہمیں دیکھ کر وہ معذرت خواہانہ انداز میں مُسکراتے ہوئے بولا۔ "کہو، صُبح سویرے میری کیا ضرورت پیش آ گئی؟"

"یہ دیکھنا تھا کہ تم اسی کمرے میں ہو... یا رات کو فلورا کے کمرے میں بلا لیے گئے تھے۔" میں نے میدان صاف دیکھ کر دھیمی آواز میں کہا۔

"ایسا مقدر کہاں؟" وہ حسرت بھرے لہجے میں بولا۔ "اس جیسی سیم تن کے بلانے پر تو میں سر کے بل چل کر جا سکتا ہُوں۔"

"پھر رات تمھارے کمرے پر کون آیا تھا؟" میں نے براہِ راست مطلب کا سوال کر ڈالا۔

"رقیبِ روسیاہ۔" وہ تلخ لہجے میں بولا۔ "فلورا کا چہیتا ملاقاتی تھا۔ میری کار کی چابی لینے آیا تھا کیونکہ اس کو آج صُبح سویرے کسی اہم کام پہ جانا تھا۔ اب تک تو وہ ساری بہاریں لُوٹ کر جا چکا ہو گا۔"

"اوہ!" میں نے متحیّر ہونے کی اداکاری کرتے ہوئے کہا۔ "پھر تو ہم نے بلاوجہ تمھاری نیند خراب کی..."

"اب نہیں سو سکوں گا، تم نیچے چلو، میں بھی تیار ہو کر ناشتے کی میز پر آتا ہُوں۔" اس نے میری بات کاٹ کر کہا۔ میرے نظریے کی تصدیق ہو چکی تھی، اس لیے میں وہاں مزید وقت ضائع کیے بغیر سلطان شاہ کے ساتھ سیڑھیوں کی طرف بڑھ گیا۔

نیچے ناشتے کی میز پہ فلورا نے بہ ذاتِ خود ہمارا استقبال کیا۔ نیلے لباس اور ہلکی گلابی لپ اسٹک میں وہ اس وقت بہت تروتازہ اور نکھری ہوئی نظر آ رہی تھی۔ اس کی آنکھوں میں تکان یا بے خوابی کا دُور دُور تک کوئی نشان نہیں تھا۔

"یہ بڑی اچھی بات ہے کہ تم صُبح سویرے اُٹھنے کے عادی ہو۔" رسمی کلمات کے تبادلے کے بعد وہ بولی۔ "لڑکیاں کام والے دنوں میں آٹھ بجے نیچے آتی ہیں۔ بقیہ تینوں کا ناشتا تقریباً روزانہ ہی ضائع کرنا پڑتا ہے۔ لونساں کے علاوہ سرکس والے بھی دن چڑھے تک سوتے رہتے ہیں۔"

"شاید تمھارا مہمان چلا گیا، ورنہ تم اس وقت بھی نظر نہ آتیں۔" میں نے ناشتے کا آغاز کرتے ہوئے بہت سرسری انداز میں اس نازک ترین موضوع پر گفتگو چھیڑ دی جو مسلسل میرے ذہن پر سوار تھا۔

"بعض مرد بہت زیادہ ملکیت پسند ہوتے ہیں، وہ ان میں شمار ہوتا ہے۔ کبھی کبھی آتا ہے لیکن جب بھی آتا ہے اپنی موجودگی میں مجھے کمرے سے ہلنے بھی نہیں دیتا۔" وہ ہمارے ساتھ اپنے لیے بھی کافی بناتے ہوئے قدرے فاخرانہ لہجے میں بولی۔

"ایسے احساس کا تعلق علاقے سے بھی ہوتا ہے۔ عورتوں کے معاملے میں شاید سارے فرنچ مرد ایسے ہی ہوتے ہیں۔" میں نے ہوشیاری کے ساتھ گفتگو کو اپنی مرضی کے ڈھب پر لاتے ہوئے کہا۔ "اور وہ تو تمھارا بوائے فرینڈ بھی ہے۔"

"پہلی بات تو یہ ہے کہ فرنچ مرد ایسے نہیں ہوتے۔ پورے یورپ میں عورتوں کا سب سے زیادہ احترام فرانس میں ہی پایا جاتا ہے۔ یہاں کے مرد بہت فراخ دل اور کھلے ذہن کے مالک ہیں۔ ڈان مرسیانو اطالوی ہے اور جب بھی ان اطراف میں آتا ہے مجھے ملے بغیر نہیں جاتا۔" اس نے میرے آخری تبصرے کو نظر انداز کرتے ہوئے کہا۔

اس کی زبان سے ڈان مرسیانو کا معروف نام سُن کر میرا دل زور سے دھڑکا تھا لیکن میں نے پوری کوشش کی تھی کہ میرے چہرے پر کوئی ردِّعمل ظاہر نہ ہو۔ میرے لیے یہ حیرت کی بات تھی کہ جمی لائیڈ نے فلورا سے دوستی استوار کرنے کے لیے کسی نئے نام کے بجائے اپنا پُرانا ہی نام استعمال کیا تھا جو ویرا کے لیے ایک گالی بنا ہُوا تھا۔

"اطالوی تو میں بھی ہُوں۔" میں نے شوخ نظروں سے فلورا کی طرف دیکھتے ہوئے کہا۔ "کم از کم اس سے میری ملاقات تو کرا دیتیں۔"

"تم اطالوی زبان سے نابلد ہو، اس لیے میں نے دانستہ اس سے تمھارا ذکر نہیں کیا۔" وہ میری آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر بولی۔ "زبان کے بغیر علاقہ بے معنی ہوتا ہے۔ تم جیسے لوگوں کے لیے یہ بڑی مشکل ہوتی ہے کہ کوئی بھی قوم تمھیں قبول نہیں کرتی۔ اطالویوں کی بھیڑ میں تم اجنبی بن گئے کیونکہ ان کی زبان سے ناواقف ہو، انگریزی جانتے ہو مگر برٹش نیشنل نہیں بن سکتے کیونکہ تمھارا پاسپورٹ اطالوی ہے۔"

"پردیسیوں سے دل لگانے کے بارے میں ہندی میں ایک کہاوت ہے۔" میں نے اس کی گفتگو سے حوصلہ پا کر قدرے بے تکلفی سے کہا۔ "تم نے ڈان مرسیانو سے دوستی تو کی ہوئی ہے لیکن ضرورت کے لمحات میں جب وہ تم سے دُور اپنے ملک میں بیٹھا ہوتا ہے تو تمھیں محرومی کا احساس ضرور ہوتا ہو گا، وہ یہاں کیوں نہیں آ جاتا یا تمھیں اٹلی کیوں نہیں بُلا لیتا؟"

"وہ بہت عظیم انسان ہے۔" وہ کافی کا ایک گھونٹ لے کر بولی۔ "اپنے مسائل وہ بہتر طور پر جانتا ہے۔ میرے لیے اتنا ہی کافی ہے کہ اس کے ذہن میں میرا خیال موجود رہتا ہے۔"

اس وقت میز پر ہم تینوں کے علاوہ کوئی موجود نہیں تھا، اس لیے وہ گفتگو جاری رہی۔ میں نے اندازہ لگا لیا تھا کہ فلورا زیادہ چالاک عورت نہیں تھی اور ڈان مرسیانو کے قصے میں خود بھی لُطف لے رہی تھی۔ اس بارے میں اس کی کہانی بہت دلچسپ تھی۔

دو سال پہلے وہ مارسیلز میں جیف ڈارلنگٹن کی ایک تجارتی فرم میں اسٹینو کے طور پر ملازم تھی۔ اس وقت تک جیف نے مس سیلز ربیکا سے شادی نہیں کی تھی اور ہاتھ دھو کر فلورا کے پیچھے پڑا ہوا تھا لیکن فلورا محض پیسے کے لالچ میں اپنا مستقبل ایک ازکار رفتہ بوڑھے لکھ پتی کے حوالے کرنے کے لیے تیار نہیں تھی۔

ایک دن جیف نے ڈکٹیشن دینے کے بہانے اُسے اپنے کیبن میں بُلایا اور اس پر شادی کے لیے دباؤ ڈالنے لگا۔ اسی دوران ڈان مرسیانو دستک دیے بغیر اس کے دفتر میں گھس آیا۔ اس کی جیف سے دوستی تھی اور وہ اکثر وہاں آتا رہتا تھا۔ اس نے فلورا کی آنکھوں میں آنسو دیکھے تو اس سے بات شروع کر دی۔ ہمدردی کے دو بول سُنتے ہی فلورا رو پڑی اور اس نے اپنی ملازمت کی پروا کیے بغیر ڈان مرسیانو کو سب کچھ بتا دیا۔ اس نے جیف کو خاصا لتاڑا اور اسی وقت فلورا کو اپنے ساتھ لے گیا۔

فلورا کی کہانی کے مطابق وہ مکان اُسے ڈان مرسیانو نے ہی خرید کر دیا تھا اور یوں وہ اس کی مہربانی سے پل بھر میں ایک بے مایہ ملازم پیشہ عورت سے صاحبِ جائداد بن گئی۔ ڈان مرسیانو کے مشورے پر ہی فلورا نے اس مکان میں گیسٹ ہاؤس کا کامیاب سلسلہ شروع کیا تھا۔ اس مہربانی کے صِلے میں ڈان مرسیانو نے اس سے کوئی مطالبہ نہیں کیا لیکن جب فلورا نے خود اس کی ذات میں دلچسپی کا اظہار شروع کیا تو اسے والہانہ انداز میں جواب ملا اور یوں وہ ہر اعتبار سے اس پردیسی کی اسیر ہو کر رہ گئی جو اس سے دُور رہتے ہوئے بھی ہر لمحے اُس کے دل میں بسا رہتا تھا۔

مجھے اندازہ ہو گیا تھا کہ جیف ڈارلنگٹن کو اپنے اطالوی دوست ڈان مرسیانو کی اصلیت کا ہرگز علم نہ ہو گا۔ جمی لائیڈ کے وہی خوفناک پہلو تھے جو اس کے آدمیوں کو ہر وقت اس سے خائف رکھتے تھے۔ ان کے لیے ایک پُراسرار نام ہوتے ہوئے بھی وہ جب چاہتا ان کے سربراہ کی کارگزاریوں پر گہری نظر رکھنا شروع کر دیتا تھا اور جب چاہتا، پس منظر سے غائب ہو جاتا تھا۔

"اٹلی میں تو اُس کا کوئی بڑا کاروبار ہو گا؟" میں نے اُس کی پوری کہانی سُن کر سوال کیا۔

"اس کے کام کی نوعیت سُن کر شاید تم اس سے کراہت محسوس کرنے لگو، لیکن اس بارے میں اس کا اپنا ایک مضبوط فلسفہ ہے جو میری دانست میں کسی بھی اعتراض کرنے والے کا مُنہ بند کر سکتا ہے۔"

"ہیروئن بیچتا ہے؟" میں نے بدستور انجان بنتے ہوئے سادگی کے ساتھ دریافت کیا۔

"کوئی اور بات کرو۔" اس نے مجھے گھورتے ہوئے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔ "وہ جو کوئی بھی ہے اور جو کچھ کرتا ہے، میرے لیے ہے، تمھیں اس میں دلچسپی لینے کی کیا ضرورت ہے؟ پتا نہیں میں تمھارے سامنے یہ ذکر کیوں لے بیٹھی؟"

"شروع ہی میں موضوع بدل لیتیں تو اچھا تھا۔ اب ایک بات ادھوری چھوڑ کر تم نے میرے دل میں تجسّس پیدا کر دیا ہے۔ ویسے یہ بتا دوں کہ میرے نزدیک صرف ایک ہی کام قابلِ نفرت ہے اور وہ ہے منشیات فروشی۔ ہو سکتا ہے کہ تمھارا ڈان مرسیانو اس کے حق میں بھی مضبوط دلائل رکھتا ہو مگر میں اس پر بحث نہیں کروں گا۔"

"میں کہہ رہی ہُوں کہ وہ ہیروئن نہیں بیچتا۔" وہ قدرے چڑچڑے لہجے میں بولی۔

"یہ تم نے اب کہا ہے، پھر کیا کرتا ہے وہ؟" میں نے اُسے غصّہ دلانے کی نیّت سے کہا۔

"تم بھی بہت ضدی ہو۔" وہ ایک گہرا سانس لے کر بولی۔ "تو سُنو کہ وہ روم اور میلان میں کئی بڑے قحبہ خانے اور نائٹ کلب چلاتا ہے، نہ وہ اپنے پیشے پر شرمسار ہے، نہ مجھے بُرا لگتا ہے۔ تمھارا کوئی تبصرہ مجھے اُس سے متنفر نہیں کر سکے گا۔"

"مجھے کیا ضرورت ہے تبصرہ کرنے کی؟" میں نے کافی کی دوسری پیالی ختم کر کے سگریٹ سلگاتے ہوئے بے پروائی سے کہا۔ "وہ تو بڑا نیک کام کر رہا ہے۔ چاہو تو اُسے سوشل سروس بھی کہہ سکتی ہو۔ جن لوگوں کو کوئی گرل فرینڈ یا بوائے فرینڈ نہیں ملتا، معاشرے پر اُن کا بھی تو کچھ حق بنتا ہے۔"

اُس کی آنکھیں حیرت سے پھیل گئیں، پھر اس نے بے یقینی کے عالم میں سوال کیا۔ "تم اس کا مضحکہ اُڑانے کی کوشش تو نہیں کر رہے؟"

"قطعی نہیں۔" میں نے پورے خلوص سے کہا۔ "بلکہ تمھیں بھی اس عمارت میں گیسٹ ہاؤس کے بجائے قحبہ خانہ ہی قائم کرنا چاہیے تھا۔"

اختیار کرتے ہوئے کہا۔" لیکن تم نے میرے ساتھ گستاخانہ رویہ اختیار کرنے کی کوشش کی ہے۔ تمھارے لب و لہجے سے شخصیت پرستی کی بُو آ رہی ہے۔ تم شی یا سپر آئی مین کے بجائے جمی لائیڈ کی وفاداری کا دم بھر رہے ہو جو ہم جیسی عالمگیر تنظیم کے لیے بہت خطرناک ہے۔ تمھاری خدمات ناقابل فراموش رہی ہیں لیکن مجھے تمھارے خلاف فیصلہ صادر کرتے ہوئے دُکھ ہو رہا ہے۔ تم مر گئے تو شی اپنے ایک بارسوخ عہدے دار کا خلا مدتوں تک پورا نہ کر سکے گی۔"

میری اس قلابازی نے رنگ دکھایا۔ جیف ڈارلنگٹن کے چہرے پر پہلی بار خوف کے سائے منڈلاتے ہوئے نظر آئے۔ اس کے بارے میں تعریفی الفاظ استعمال کر کے میں نے جو دھمکی دی تھی وہ اس پر اثر کرتی نظر آ رہی تھی۔

"شی سے وفاداری میرے خون میں رچی ہوئی ہے۔" کوشش کے باوجود وہ اپنے لہجے میں مدافعانہ رنگ کے اظہار سے نہ بچ سکا تھا۔" جمی لائیڈ سے میرا برسوں کا ساتھ ہے۔ تم نے اس کے بارے میں جو کچھ کہا وہ میرے لیے ابھی تک ناقابل یقین اور صدمے کا باعث ہے۔ وہ سپر آئی مین ہے۔ چاہے تو اپنی نیابت میں کسی خارش زدہ کتے کو بھی ہم پر مامور کر سکتا ہے۔ تم تو پھر بہت زیرک انسان نظر آتے ہو۔ شاید تمھیں یہ بھی معلوم ہوگا کہ گندی ایشیائی نسل کا ایک باغی ایک سلور آئی چرانے میں کامیاب ہو گیا ہے۔ یہ راز صرف آئی مین جانتے ہیں۔ دوسرے کارکنوں کی لاعلمی سے فائدہ اٹھا کر وہ کئی باران کو اپنے احکام کی تعمیل پر مجبور کر چکا ہے۔ ایسے حالات میں ہمیں محتاط ہی رہنا ہوگا۔"

"یہ سب میں بھی جانتا ہوں۔" میں نے تلخ لہجے میں کہا۔" مجھ سے اُلجھ کر تم بھی اپنی نسل کی کسی گندگی کا اظہار کر رہے ہو۔ یہ بتاؤ کہ اب تمھارا فیصلہ کیا ہے؟ میرے پاس تمھیں قائل کرنے کے لیے زیادہ وقت نہیں ہے۔ پولیس کسی بھی وقت آ سکتی ہے۔"

"مجھے نشانیاں دکھا دو تو تم مجھے کسی کُتے کی طرح اپنا وفادار پاؤ گے۔" وہ اپنی بات پر اڑا ہوا تھا۔

"ہیلی کاپٹر میں موجود تمھارے عملے کو نشانیاں دکھا کر ہی میں یہاں تک آیا ہوں۔ اپنی دوبارہ شناخت کو میں توہین تصور کرتا ہوں جس کی سزا صرف اور صرف موت ہو سکتی ہے۔" میں نے اسے اپنا فیصلہ سُنا دیا۔

"مم۔۔۔ مگر میں زندہ رہنا چاہتا ہوں۔" وہ ہچکچاتے ہوئے خوفزدہ لہجے میں بولا۔ میری زبان سے دوسری بار اپنی موت کا ذکر سُن کر اس کا چہرہ پھر تاریک پڑ گیا تھا۔

"میرے اختیار کو تسلیم کیے بغیر یہ ناممکن ہے۔" میں نے سرد لہجے میں وہ الفاظ ادا کرتے ہوئے اچانک بیم گن نکال لی۔



وہ ہتھیار اس کے لیے نیا نہیں تھا۔ میرے ہاتھ میں بیم گن دیکھتے ہی اس نے التجائیہ انداز میں اپنے دونوں ہاتھ آگے فضا میں پھیلا دیے۔" ٹھہرو! میں تمھاری ہر ہدایت پر بے چون و چرا عمل کرنے کو تیار ہوں۔"

"پھر مجھے ویرا کے پاس لے چلو۔" میں نے بیم گن کی نال اس کے سینے پر ٹکاتے ہوئے کہا۔" اس بدنصیب لڑکی کو اس کی قیمتی کی تنبیہ کے ساتھ ہی مجھے متوفی کا ایک پیغام بھی اس تک پہنچانا ہے جو میں تمھیں نہیں بتا سکتا۔"

وہ خوفزدہ انداز میں کئی قدم پیچھے سرک گیا۔" مم۔۔۔ میں تمھیں سپر آئی مین تسلیم کر رہا ہوں، پھر یہ بیم گن کیوں دکھا رہے ہو؟ اسے احتیاط سے رکھ لو۔ اب اس اسٹیشن پر میں تمھاری حفاظت کا پورا پورا ذمہ لیتا ہوں۔"

"تم بہت چالاک بننے کی کوشش کر رہے ہو بُڈھے!" میں نے بیم گن جیب میں رکھتے ہوئے کہا۔" اپنی موت کے خوف سے تم نے سمجھوتا کیا ہے ورنہ تمھارے دل کی سیاہی میں شبہات گندے کیڑوں کی طرح رینگ رہے ہیں۔ میں نے بیم گن رکھ لی ہے لیکن میں تم پر اعتماد نہیں کر سکتا۔ میں جب تک یہاں رہوں گا تم میری نظروں کے سامنے رہو گے۔"

وہ مُنہ چلا کر رہ گیا جیسے حلق میں پھنسی ہوئی کوئی چیز معدے میں اتارنے کی کوشش کر رہا ہو۔

"ویرا کہاں ہے؟ مجھے ادھر لے کر چلو۔" میں نے اس کا بازو پکڑ کر اسے جھنجوڑ ڈالا۔

وہ ہیلی پیڈ کے قریب والی اسی عمارت کی طرف چل پڑا جہاں سے برآمد ہوا تھا۔

باہر کے سرد اور کہر آلود موسم کے برعکس عمارت اندر سے آرام دہ حد تک گرم تھی۔ در و دیوار اور آرائش سے مسحور کن ذوق ٹپک رہا تھا۔ دھیمی دھیمی پوشیدہ روشنیوں کی وجہ سے ماحول میں پُراسراریت رچی ہوئی معلوم ہو رہی تھی۔

پہلی راہ داری میں داہنی طرف شیشے کی شفاف دیوار تھی جس کے پیچھے ریڈیائی آلات کا ایک پیچیدہ جال نظر آ رہا تھا۔ وہاں دو سفید فام لڑکیاں کانوں پر ہیڈ فون پہنے، سر جھکائے اپنے کام میں مصروف تھیں۔ ان کے ہلتے ہوئے ہونٹوں اور مصروف انگلیوں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ گفتگو کے ساتھ ہی کاغذ پر نوٹ بھی لیتی جا رہی تھیں۔

تین راہ داریوں میں گھومنے کے بعد جیف ایک خالی چوبی ڈیسک کے قریب رک گیا۔

"کون ہے؟" اس کے رُکتے ہی ڈیسک میں لگے ہوئے خفیہ اسپیکر پر ایک نسوانی آواز اُبھری جسے سُن کر میرا دل یکبارگی تیزی سے دھڑک اٹھا کیونکہ دوسری طرف سے بولنے والی سو فیصد ویرا تھی۔

"جیف ڈارلنگٹن مادام!" اس نے کسی چیز کو چھیڑے بغیر کہا۔ "میرے ساتھ ایک مہمان بھی ہے جو تم سے ملنا چاہتا ہے۔"

"مہمان کو لوٹا دو، میں اس وقت کسی سے نہیں مل سکتی۔ میں بستر میں جا چکی ہوں۔"

"مہمان دور سے آیا ہے مادام!" میں نے آہستہ سے اردو میں کہا۔" اسے مایوس نہ کرو۔"

کوئی جواب نہیں آیا لیکن لحظہ بھر کے بعد اسی راہ داری میں ایک دروازہ کھلا اور ویرا لائیڈ شب خوابی کے مہین لبادے میں ملبوس برہنہ پا دوڑتی ہوئی ہماری طرف آئی۔ فرطِ مسرت سے اس کا چہرہ گلنار ہو رہا تھا اور یہ رواں رواں مسکرا رہا تھا۔ وہ جیف ڈارلنگٹن کی پروا کیے بغیر آتے ہی مجھ سے یوں لپٹ گئی جیسے مدتوں سے مجھ سے بچھڑی ہوئی ہو لیکن ان نازک لمحات میں بھی میں جیف ڈارلنگٹن کی طرف سے غافل نہیں ہوا تھا۔ میرا اندازہ تھا کہ میری زبان سے نامانوس الفاظ اور ویرا کا ردِ عمل دیکھتے ہی وہ میری اصلیت بھانپ گیا ہوگا۔

اور ہوا بھی یہی۔ وہ ایک گہرا سانس لے کر بول ہی پڑا۔" میرے شبہات بے بنیاد نہیں تھے۔ آخر کار تمھیں ایک بار پھر اپنا گھناؤنا کھیل دُہرانے کا موقع مل ہی گیا لیکن یہ آزادی زیادہ دیر برقرار نہ رہ سکے گی۔"

"یہ درست کہہ رہا ہے ڈینی!" ویرا الگ ہو کر عجلت آمیز لہجے میں بولی۔" تم مجھے بہت عزیز ہو لیکن پاپا سے مل کر مجھے احساس ہوا ہے کہ باپ ہر کسی کو زندگی میں ایک بار ہی ملتا ہے۔ یہ رشتہ ایک بار بچھڑ جائے تو دوبارہ کسی قیمت پر نہیں ملتا۔ لڑکی جوان اور خوبصورت ہو تو اسے عاشق اور شوہر زندگی کے ہر موڑ پر بار بار ملتے رہتے ہیں۔ اچھا ہوا کہ تم یہاں تک آ گئے اور تم نے اپنے کانوں سے میری رائے سُن لی۔ مجھے امید ہے کہ اس الوداعی ملاقات کو تم آسانی سے فراموش نہ کر سکو گے۔" ویرا انگریزی میں بولی تھی۔

میں حیرت سے اسے دیکھتا رہ گیا۔ باپ سے ملتے ہی اس کے خیالات ایک دم پلٹ گئے تھے۔ اس کے چہرے اور آنکھوں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اس پر نہ تشدد کیا گیا تھا، نہ وہ منشیات کے زیرِ اثر تھی بلکہ وہ جو کچھ کہہ رہی تھی، پوری طرح ہوش و حواس کی حالت میں کہہ رہی تھی۔ مجھے یک بہ یک اس سے کراہت محسوس ہونے لگی۔ آخر کار خون نے اپنا رنگ دکھا ہی دیا تھا۔

"اچھا ہوا کہ یہ خلش بھی دور ہو گئی۔" میں نے اپنے حلق میں تلخی گھلتی ہوئی محسوس کی۔" جہاں کا خمیر تھا، وہیں پہنچ گئی ہو۔ اپنی آنکھوں سے تمھیں نہ دیکھ لیتا تو میں بلاوجہ تمھاری فکروں میں گرفتار رہتا۔ اب تم صحیح معنوں میں مس لائیڈ کہی جا سکتی ہو۔"

"یہ منطقی انجام تھا۔" ہماری گفتگو میں اب نہ کوئی رمز رہا تھا نہ کنایہ اس لیے ساری گفتگو انگریزی میں ہو رہی تھی۔" ایک نہ ایک دن ایسا ہونا ہی تھا۔ خون کے رشتے آسانی سے کبھی نہیں ٹوٹتے۔ چاہو تو جانے سے پہلے میری خواب گاہ بھی دیکھتے جاؤ، یہ آسائشیں شاید شہزادیوں کو بھی میسر نہ ہوں جو پاپا نے میرے لیے ڈھیر کر دی ہیں۔" بات کرتے کرتے نہ جانے اس کی آنکھ پھڑکی تھی یا اس نے جیف کی نظر بچا کر مجھے کوئی اشارہ کیا تھا۔ بات پوری کرتے ہی وہ اپنی خواب گاہ کی طرف مُڑ گئی۔ انداز ایسا تھا جیسے مجھ سے بھی تقلید کی توقع رکھتی ہو۔

"چلو! کاٹھ کے اُلّو!" میں نے تلخ لہجے میں جیف کو پھٹکارا۔" یہ خلوت تم بھی دیکھ لو۔"

"نہیں!" ویرا مُڑ کر سخت لہجے میں بولی۔" یہ اندر نہیں آ سکے گا۔ صرف تم چلے آؤ۔"

"یہ میرا یرغمالی ہے۔" میں نے استہزائیہ لہجے میں کہا۔" ذرا بھی نگاہ چُوکی تو نکل بھاگے گا اور پورے اسٹیشن میں میرے خلاف ہنگامہ کھڑا کر دے گا۔ تم فکر نہ کرو، اندر جانے سے پہلے میں اس کی آنکھوں پر رومال باندھ دوں گا۔"

رومال نہیں مل سکا لیکن جیف کے گلے میں سلک کا اسکارف موجود تھا جو میں نے اس کی آنکھوں پر باندھ دیا اور اسے ویرا کی خوابگاہ کی طرف ہانکنے لگا۔ اس دوران میں ویرا کے ہونٹوں پر معنی خیز مسکراہٹ رقص کرتی رہی۔ اس نے کئی بار مجھے اشارے بھی کیے جن کا مفہوم میرے پلے نہ پڑ سکا اور اسی الجھن میں، میں اس کی وسیع و عریض خواب گاہ میں پہنچ گیا جہاں تصور میں آنے والی ہر آسائش موجود تھی۔

"واقعی بہت حسین کمرا ہے۔" میں نے چند ثانیوں کے بعد تبصرہ کیا۔

"کمرا کہہ کر اس کی توہین نہ کرو، اسے خواب گاہ کہو۔" ویرا نے چڑچڑے لہجے میں یہ کہتے ہوئے مجھے اپنے قریب آنے کا اشارہ کیا اور میں بے یقینی کے عالم میں اس کی طرف بڑھ گیا۔ حقیقت یہ تھی کہ اس پر میرا اعتماد ایک دم متزلزل ہو گیا تھا۔

"یہاں ہر آواز ریکارڈ ہوتی ہے۔" وہ میرے کان کے قریب مُنہ لا کر سرگوشیانہ لہجے میں اُردو میں بولی۔" میں باہر بھی نہیں نکل سکتی۔ ایک انسٹرومنٹ دے رہی ہوں۔ اسے ہر وقت آن رکھنا، موقع ملتے ہی میں خود تم سے رابطہ قائم کروں گی۔ یہ دو سو کلومیٹر کے دائرے میں کارآمد رہتا ہے بس اتنا دھیان رکھنا۔" اس کا وہ پیغام میرے لیے غیر متوقع اور سنسنی خیز تھا۔

اس نے مجھے سگریٹ کی ڈبیا کے برابر ایک انسٹرومنٹ دیا جو میں نے پُھرتی سے جیب میں ڈال لیا پھر اس انداز میں بولا جیسے اتنی دیر تک خاموشی کے ساتھ اس کی خواب گاہ کے سحر میں ڈوبا رہا ہوں۔" تم

ٹھیک کہہ رہی ہو۔ اسے تو سپر خواب گاہ کہنا چاہیے کیونکہ یہاں سپر آئی مین کی بیٹی سوتی ہے اور شاید تنہا سوتی ہے۔ میری دعا ہے کہ تمہارا باپ کبھی اس بارے میں سوچ سکے۔"

"تم میرے باپ کی طرف سے رقابت کا شکار ہو رہے ہو۔" ویرا کی آواز میں ترشی پیدا ہو گئی۔ "کان کھول کر سن لو کہ میں اس بارے میں اب کوئی بے ہودہ بات سننا پسند نہیں کرتی، تم چاہو تو واپس جا سکتے ہو۔"

میں نے ایک جھٹکے سے جیف کا بازو تھاما اور ویرا کی خواب گاہ سے نکل کر پُرشور آواز سے دروازہ بند کر دیا۔

"اسکارف کھول لوں؟" چند قدم چلنے کے بعد جیف خوفزدہ آواز میں منمنایا اور میں نے بے رحمی کے ساتھ وہ اسکارف اس کی آنکھوں سے نیچے کھینچ کر اس کی گردن میں ہار کی طرح چھوڑ دیا۔ میری اصلیت کا اندازہ کر لینے کے بعد جیف بہت خوفزدہ نظر آ رہا تھا۔ شاید میری چیرہ دستیوں کی کہانیاں اس تک خاصے اضافوں کے ساتھ پہنچی تھیں۔

ویرا سے ملاقات کے بعد میرا وہاں رکنا بے سود تھا بلکہ وہاں وقت ضائع کرنا میرے لیے مہلک ثابت ہو سکتا تھا اس لیے میں نے راستے میں ہی جیف کو ہدایت کی کہ وہ ریمی مارٹن کو چھوڑ کر پائلٹ اور اس کے معاون ردینو کو بلا لے۔

جیف کسی سدھائے ہوئے کتے کی طرح بے چون و چرا شیشے کی دیوار والے کمرے میں داخل ہوا۔ قدموں کی چاپ سن کر دونوں لڑکیاں چونکیں اور پھر سر جھکا کر اپنے کام میں مصروف ہو گئیں۔ جیف نے ایک سوئچ بورڈ کے سامنے رک کر ایک نمبر دبایا اور میری ہدایت کے مطابق انگریزی میں ردینو کو ہدایت کی کہ وہ اپنے ہوا باز کے ساتھ فوراً ہیلی پیڈ پر آ جائے۔

جیف کو ساتھ لیے، میں ہیلی کاپٹر کے قریب پہنچا تو پائلٹ ردینو کے ہمراہ پختہ ہیلی پیڈ پر موجود تھا۔ دروازہ کھول کر وہ دونوں اوپر چلے گئے تو میں نے جیف کو سوار ہونے کی ہدایت کی جس پر وہ بُری طرح خوفزدہ ہو گیا۔

"مم... میں کیا کروں گا؟ مجھے تم کہاں لے جا رہے ہو؟" وہ میری طرف دیکھتے ہوئے بولا۔

"مارسیلز کی روشنیاں دکھاؤں گا۔" میں نے زہریلے لہجے میں کہا۔ پھر ڈپٹ کر بولا۔ "اوپر چلو ورنہ...!" مجھے اپنا جملہ مکمل کرنے کی ضرورت نہیں پڑی کیونکہ جیف ہڑبڑا کر اوپر جا چکا تھا۔

میرے اوپر پہنچتے ہی انجن بیدار ہوا اور چند منٹ بعد ہیلی کاپٹر فضا میں بلند ہو چکا تھا۔ میں نے دروازہ کھلا چھوڑ دیا تھا۔ جیف اس کے قریب والی نشست پر سکڑا سہما بیٹھا تھا۔

جمی لائیڈ کا نقاب بہت لچکدار اور آرام دہ تھا جس کی باریک بناوٹ میں ہوا کے گزر کا خیال بھی رکھا گیا تھا لیکن نقاب میں اتنا وقت گزارنے کے بعد مجھے اس بے چینی ۔۔۔ کی وجہ سے مجھے سگریٹ پیے کافی دیر ہو چکی تھی لہٰذا میں نے آہستگی کے ساتھ وہ نقاب اپنے چہرے سے اتار دیا۔ جیف نے میری اس حرکت کو حیرت کے ساتھ دیکھا تھا۔

"تو تم ہی سارے فساد کی جڑ ہو۔" میرے خدوخال دیکھ کر وہ غائبانہ لہجے میں بولا۔ "لیکن نقاب کیوں اتار دی تم نے؟"

"تمہارے دل میں میری صورت دیکھنے کی حسرت نہ رہ جائے۔" میں نے سگریٹ سلگاتے ہوئے بے پروائی سے کہا۔

وہ خاموش رہا لیکن بار بار میری طرف ایسی نگاہوں سے دیکھ رہا تھا جیسے مجھے کوئی عجوبہ تصور کر رہا ہو۔

میں بظاہر اسے نظر انداز کیے کن انکھیوں سے اس کا جائزہ لیتا رہا پھر اسے غافل پا کر میں نے بہت احتیاط اور رازداری کے ساتھ اپنی جیب سے بیم گن نکالی اور جیف کو کچھ سمجھنے کا موقع دیے بغیر اس کی نال اس کے سینے کے بائیں حصے پر دل کے مقام پر رکھ کر ٹریگر دبا دیا۔ نال کا دباؤ محسوس کرتے ہی وہ ذرا سا کسمسایا تھا پھر کوئی آواز نکالے بغیر اپنی نشست میں اسی طرح ساکت ہو گیا۔

ایک لاش کے ساتھ سفر کا احساس خوشگوار نہیں تھا لیکن میری نگاہوں میں شی کا ہر بڑا ایسی ہی بڑی سزا کا مستحق تھا کہ اپنے جذبات کی پروا کیے بغیر مجھے کشت و خون کے لیے تیار رہنا پڑتا تھا۔

مجھے اندازہ تھا کہ جیف کی بوڑھی ہڈیوں میں زندگی کی حرارت بہت جلد معدوم ہو جائے گی اور موت کی بے مہر سردی اس کے جوڑوں کو پتھر کی طرح سخت اور بے لچک بنا کر رکھ دے گی لہٰذا میں نے آہستہ آہستہ اس کی وزنی لاش کو نشست سے پائیدان میں اتارا پھر دونوں پیروں سے زور لگا کر اسے آہستہ آہستہ کھلے ہوئے دروازے کے خلا کی طرف دھکیلنے لگا۔

مجھے اعتراف ہے کہ وہ ایک بے مقصد اور وحشیانہ کارروائی تھی لیکن ہیروئن فروشوں کے ساتھ تصادم میں اکثر میری وہی کیفیت ہو جایا کرتی تھی۔ آسمان سے شہر پر لاش ٹپکنے کی خبر کی سرخیاں میرے تصور میں مچل رہی تھیں۔ مجھے یقین تھا کہ جیف کا دلدوز انجام شی کے ان گنت لوگوں کو مجھ سے خوفزدہ کر دیتا۔ میں جیف کے سر، دھڑ اور چہرے کی پروا کیے بغیر جوتوں سے اسے دھکیلتا رہا پھر یک بہ یک ہیلی کاپٹر کا توازن قدرے خراب ہوا۔ شاید دو من کے قریب وزن ہلکا ہونے سے رفتار میں بھی قدرے اضافہ ہوا جس پر پائلٹ نے بلند آواز میں پیچھے کی خیریت دریافت کی۔ ردینو بھی چونک کر پیچھے گھوما تھا۔

"خیریت نہیں ہے۔" میں نے بھرائی ہوئی، سپاٹ آواز میں کہا۔ "جیف نیند کی جھونک میں کھلے ہوئے دروازے سے نیچے گر گیا ہے۔"

دونوں کی تحیر زدہ چیخیں کیبن میں ابھریں۔ ردینو اپنی نشست چھوڑ کر تیر کی طرح پیچھے آیا اور دروازے سے باہر تاریک دھند میں یوں جھانکنے لگا جیسے جیف فضا میں ٹھہرا اسے الوداع کہنے کا انتظار کر رہا ہو گا۔

تاریک دھند سے مایوس ہو کر ردینو میری طرف پلٹا تو مجھے بے نقاب دیکھ کر بھونچکا رہ گیا۔ "ارے! تمہارا نقاب؟"

"وہ بھی گیا۔" میں نے مایوسانہ لہجے میں کہا۔ "اتار کر جیف کی جیب میں رکھوایا تھا... آؤ اب تم یہاں بیٹھ جاؤ۔ جیف کے انجام نے میرا دل خراب کر دیا ہے۔ وہ اتنی تیزی سے گیا کہ میں دیکھتے ہوئے بھی اس کی مدد نہ کر سکا۔"

"وہ تم سے بھاری تھا۔" ردینو جیف کی خالی نشست سنبھالتے ہوئے متاسفانہ لہجے میں بولا۔ "تمہارا توازن خراب ہوتا تو وہ تمہیں بھی اپنے ساتھ سیکڑوں فٹ نیچے لے جاتا۔ خدا کی پناہ!" وہ جھرجھری لے کر رہ گیا۔

"حیرت یہ ہے کہ اس کی آواز تک نہیں سنائی دی۔"

"بس ہلکی سی ایک چیخ سنائی دی تھی۔" میں نے سادگی سے کہا۔ "وہ بھی انجن کے شور میں دب گئی ہو گی۔"

"مجھے امید ہے کہ وہ اپنی کسی حماقت کی بنا پر سزایاب نہ ہوا ہو گا۔" ردینو میری آنکھوں میں دیکھتے ہوئے متجسسانہ لہجے میں بولا۔ "وہ بہت محتاط طبیعت کا مالک تھا اور ڈسپلن کی سختی سے پابندی کرتا تھا۔"

"ضرور کرتا ہو گا۔" میں نے کہا۔ "مجھ سے تو اس بے چارے کی یہ پہلی اور آخری ملاقات تھی۔"

"میں یہ نہیں سمجھ سکا کہ تم نے نقاب کیوں ہٹا دی؟" اس نے بے خوفی کے ساتھ وہ چبھتا ہوا سوال کر ڈالا۔ "تمہاری تو روایت رہی ہے کہ تنظیم میں آج تک کسی نے تمہاری اصلی صورت نہیں دیکھی۔ تم ہمیشہ نقاب میں سامنے آتے ہو۔"

"ٹھیک کہہ رہے ہو۔" میں نے اس کی تائید کی۔ "یہ سمجھانے کے لیے تمہیں ایک چیز دکھانا ہو گی۔" بات کرتے ہوئے میں نے اپنی جیب میں ہاتھ ڈالا۔ ردینو پُرتجسس انداز میں کسی نئے انکشاف کا منتظر تھا کہ اس کی توقعات کے برعکس میں نے پھرتی سے بیم گن نکال اور اس کے بھڑکنے سے قبل ہی موت کی شعاعیں اس کے دل میں سوراخ کر گئیں اور اس کا میری طرف بڑھتا ہوا ہاتھ واپس اسی کی گود میں گر گیا۔ مجھ سے لمحے بھر کی بھی تاخیر ہو جاتی تو اس نے میرے گریبان پر ہاتھ ڈال دیا ہوتا۔ وہ جیف سے زیادہ چالاک اور دلیر تھا۔

جیف کے مقابلے میں وہ دلیر مقتول تھوڑی سی عزت افزائی کا مستحق تھا اس لیے میں نے اسے ٹھوکروں کا نشانہ بنانے کے بجائے بغلوں میں ہاتھ دے کر سیٹ میں سے نکالا اور پھر آہستگی سے باہر سنسناتی ہوئی یخ بستہ ہواؤں کے سپرد کر دیا۔ ایک بار پھر ہلکے سے جھٹکے کے ساتھ ہیلی کاپٹر کی رفتار میں معمولی سا اضافہ ہوا۔

"پیچھے کیا ہو رہا ہے؟" اس بار پائلٹ خوفزدہ آواز میں چیخا تھا جیسے اس نے بھی موت کی بو سونگھ لی ہو۔

"اب ہیلی کاپٹر میں ہم دونوں رہ گئے ہیں۔" میں نے اس کے قریب جا کر برابر والی نشست سنبھالتے ہوئے کہا۔ "ردینو باہر کا جائزہ لیتے ہوئے پیر پھسل جانے کے باعث باہر گر گیا ہے۔"

"تم جھوٹے اور قاتل ہو۔" پائلٹ ہذیانی انداز میں چیخ پڑا۔ "تم نے ان دونوں کو باہر پھینکا ہے۔ کون ہو تم؟ سپر آئی مین کہاں گیا؟"

"سپر آئی مین تمہارے سامنے ہے۔" میں نے اسے گھورتے ہوئے سخت لہجے میں کہا۔ "لہجہ نیچا اور حواس درست رکھو ورنہ گردن توڑ کر تمہیں بھی نیچے پھینک دوں گا۔ ہیلی کاپٹر اڑانا میرے بائیں ہاتھ کا کھیل ہے۔"

اس کی آنکھوں میں دہشت سمٹ آئی اور چہرہ تاریک پڑ گیا۔

میں نے اپنی ہوا بازی کا فرضی شوشہ چھوڑ کر اسے یہ جتا دیا تھا کہ پرواز جاری رکھنے کے لیے مجھے اس کے نخرے اٹھانے کی کوئی ضرورت نہیں تھی۔ اسے مار کر بھی میں اپنا سفر جاری رکھ سکتا تھا۔

"کک... کیا... وہ واقعی اتفاقاً باہر گرے ہیں؟" چند ثانیوں کے توقف کے بعد اس نے سہمے ہوئے لہجے میں سوال کیا۔

"وہ میرے وفادار تھے۔ مجھے کیا ضرورت تھی انھیں مارنے کی۔" میں چڑچڑے لہجے میں بولا۔

"سپر آئی مین کبھی بے نقاب نہیں دیکھا گیا مگر تم نے نقاب اتار دیا ہے۔" وہ آہستہ آہستہ اپنی کھوپڑی پر قابو پاتا جا رہا تھا۔ "تم پر شبہ کرنے کے لیے یہی ایک بات کافی ہے۔ آخر تم کون ہو اور کیا چاہتے ہو؟"

"بطخ کے انڈوں سے ہاتھی پیدا کرنا چاہتا ہوں۔" میں نے جھلا کر کہا۔ "تم اپنے کام سے کام رکھو۔" پھر چونک کر سوال کیا۔ "یہ تو بتاؤ کہ تم ہیلی کاپٹر کدھر لے جا رہے ہو؟ روانگی سے پہلے جیف نے تمہیں نئی منزل کے بارے میں کیا ہدایت دی تھی؟"

"مجھے بس وہاں سے پرواز کا حکم ملا تھا۔ اس وقت ہم جنوب

میں سمندر پر پرواز کر رہے ہیں۔"
"اس کا مطلب ہے کہ وہ دونوں سیدھے سمندر میں گئے ہوں گے؟"
میں نے اپنے دل میں مایوسی کی لہر دوڑتی محسوس کی کیونکہ اس طرح شہر میں لاشوں کی برسات والی اخباری سرخیاں درہم برہم ہو کر رہ جاتی تھیں۔
"جیف تو یقیناً بازار میں گرا ہوگا۔ روینو کے بارے میں میں یقین سے نہیں کہہ سکتا کہ وہ ساحل پر گر کر مرا ہوگا یا پانی میں ڈوبا ہوگا مجھے یقین ہے کہ ان دونوں کے ساتھ جو بھی صورت حال پیش آئی ہو وہ زندہ نہیں بچے ہوں گے۔ اس وقت ہم سطح سمندر سے تین ہزار فٹ کی بلندی پر پرواز کر رہے ہیں۔ اتنی بلندی سے گرنے والا کنکر بھی ٹنوں کی اسراعی قوت کے ساتھ زمین سے ٹکراتا ہے۔"
"ہیلی کاپٹر شہر کی طرف موڑ لو۔" میں نے سمندر پر پرواز کی خبر سن کر اسے ہدایت کی۔" اور مارسیلز سے باہر باہر پرواز کرتے ہوئے سینٹ فرانسس کے علاقے کی طرف نکل چلو۔"
"پرمٹ کے بغیر نیچی پرواز کے لیے وہ علاقہ بہت خطرناک ہے۔" وہ ہیلی کاپٹر کا رُخ موڑتے ہوئے بولا۔" بل سارا ہاؤز سے ملحقہ زمینوں پر کافی اندر ایک اسٹیشن ہے۔ وہاں کے محافظ اپنی فضائی حدود میں آنے والے پرندوں تک کو مار گراتے ہیں۔ ان کی طرف سے پرمٹ اور کلیئرنس ملے بغیر ادھر کا رُخ کرنا خطرناک ثابت ہو سکتا ہے۔"
"ہم بل سارا ہاؤز کے قریب اتر سکتے ہیں۔ تمھیں تو ذرا سی مسطح زمین ہی درکار ہوگی۔" میں نے کہا۔
"ایک ہی بات ہے۔ بل سارا ہاؤز اور اس سے ملحقہ ساری اراضی جیف ڈارلنگٹن کی ملکیت ہے۔ اسٹیشن والوں کو بل سارا ہاؤز میں مداخلت کی اطلاع ملی تو وہ بھیڑیوں کی طرح ادھر لپک پڑیں گے مجھے کھل کر بتاؤ کہ تم کیا کرنا چاہ رہے ہو۔ پوری صورتِ حال سے واقف ہو کر شاید میں تمھیں کوئی مناسب مشورہ دے سکوں۔" پائلٹ کے لہجے میں پہلی بار اعتماد پیدا ہوا تھا۔
سلطان شاہ مارا جا چکا تھا غزالہ کراچی پہنچ چکی تھی ویرا اپنے باپ سے ملنے کے بعد نہ جانے کن چکروں میں پڑی ہوئی تھی۔ جمی لائیڈ لاپتا تھا اس لیے فوری طور پر میرے پاس کوئی کام باقی نہیں رہا تھا۔ اور اس بے کاری میں اچانک ہی میرے ذہن میں بل سارا ہاؤز نے سر ابھارا تھا۔ وہ شی والوں کی ایک ایسی عمارت تھی جہاں قید ہونے کے باوجود میں اس عمارت کو کوئی نقصان نہیں پہنچا سکا تھا۔ میرے ہاتھوں وہاں شی کے کئی افراد ہلاک اور زخمی ہوئے تھے لیکن عمارت کو کوئی نقصان نہیں پہنچایا جا سکا تھا۔ میں سوچ رہا تھا کہ شہر میرے لیے خطرناک ہو چکا تھا اس لیے کیوں نہ اس ویرانے میں شب گزاری کے ساتھ بل سارا ہاؤز کی بنیادیں ہلانے کی راہ نکالی جائے اور آخر کار مجھے ایک تجویز سوجھ ہی گئی جو ہر اعتبار سے قابلِ عمل تھی بشرطیکہ جمی لائیڈ بہ ذاتِ خود ادھر آ کر میرا کھیل نہ بگاڑ دیتا۔
"تم ہیلی کاپٹر بل سارا ہاؤز کی سپاٹ چھت پر اتار لینا۔" میں نے اسے مشورہ دیا۔" اس کے بعد جو ہوگا دیکھا جائے گا۔"
"بلا اجازت لینڈنگ پر وہ مجھے ذبح کر ڈالیں گے۔" اس نے بے بسی کے ساتھ کہا۔
"جو کچھ ہونا ہے، میرے ساتھ بھی ہوگا۔ میں تمھیں اکیلا نہیں چھوڑوں گا۔ اور ہاں یہ بتا دوں کہ سُپر آئی مین میں ہی ہوں۔" یہ کہتے ہوئے میں نے اپنے چہرے پر ایک بار پھر نقاب چڑھا لیا۔"
"ایک بار نقاب اتارنے کے بعد میرے لیے اس کی اہمیت ختم ہو کر رہ گئی ہے۔" اس نے ایک گہرا سانس لے کر بے خوفی کے ساتھ کہا۔" ویسے بھی ہر نقاب پوش سُپر آئی مین نہیں ہو سکتا۔ اس کے کچھ اور بھی لوازم ہیں۔"
"وہ بھی دیکھ لو۔" میں نے اپنی جیب میں ہاتھ ڈال کر دو سلور آئیز اس کی طرف بڑھا دیں۔
اس نے دونوں سکّوں کا جائزہ لے کر تفہیمی انداز میں سر ہلایا اور بولا۔" اب بات سمجھ میں آ رہی ہے۔"
"جو کچھ سمجھے ہو، وہ مجھے بھی سمجھا دو تو زیادہ بہتر ہوگا۔" میں نے چبھتے ہوئے لہجے میں کہا۔
"کم از کم یہ تو طے ہو گیا کہ تم ہم ہی میں سے ہو لیکن تمھارا آئی مین ہونا اب بھی مشکوک ہے۔"
"تم بہت ہٹ دھرم معلوم ہوتے ہو۔ نقاب کے ساتھ دو سکّے بھی تمھارے اطمینان کے لیے ناکافی ہیں؟"
"بالکل۔" وہ پُر اعتماد لہجے میں بولا۔" اس لیے کہ ایک سلور آئی سادہ ہے اور دوسری چین سے منسلک ہے۔ میرا خیال ہے کہ میں جیف ڈارلنگٹن کی ہلاکت کا سبب جان چکا ہوں۔ اسے تم نے دانستہ راستے سے ہٹایا ہے۔"
"مگر کس لیے؟" میں نے انجان بنتے ہوئے غصیلے لہجے میں سوال کیا۔ وہ مردود بالکل صحیح راہ پر چل رہا تھا۔
"سب کو معلوم ہے کہ جیف ڈارلنگٹن سلور آئی سونے کی چین کے ساتھ اپنے گلے میں پہنے رہتا تھا۔ تم خشک برساتی نالے میں ہم سے ٹکرائے تو تم نے روینو اور ریمی مارٹن کو ایک سکّہ دکھا کر کسی باغی آئی مین کی فرضی کہانی سنائی جب کہ باغی آئی مین تم خود تھے اور سُپر آئی مین بننے کے لیے تمھیں دوسری سلور آئی کی ضرورت تھی۔ تم نے کسی ترکیب سے جیف کے گلے سے سلور آئی حاصل کی اور پھر خاموشی کے ساتھ اسے ٹھکانے لگا دیا تاکہ وہ تمھاری بدنیتی کا راز افشا نہ کر سکے۔"
"پھر اس آدمی کو کس خانے میں فٹ کرو گے جو ندی میں ایک بار نظر آنے کے بعد چھلاوے کی طرح غائب ہو گیا تھا؟"



ہو سکتا ہے کہ وہی اصلی سُپر آئی مین رہا ہو اور اس نے تم سے
[...]رانے کے لیے ہماری مدد طلب کی ہو لیکن تم نے اسے بھاگنے
[...]رکے ہیلی کاپٹر پر قبضہ کر لیا۔"
[...]غنیمت ہے کہ تم مجھے سُپر آئی مین نہ سہی، آئی مین تو تسلیم کر رہے
[...]ین اس کے باوجود میرے ساتھ تمھارے مخاصمانہ رویّے میں کوئی
[...] نہیں آیا ہے۔ میں اسی ایک نکتے پر تمھیں سزا دینے کا اختیار رکھتا ہوں۔"
[...]سزا کیسی؟ تم چاہو تو مجھے بھی جیف ڈارلنگٹن کی طرح ہلاک کر سکتے
[...]ونکہ اس وقت تمھیں مجھ پر بالادستی حاصل ہے۔" گفتگو آگے بڑھنے
[...]اتھ ساتھ اس کے لب و لہجے میں بے خوفی پیدا ہوتی جا رہی تھی۔
[...]ری نظروں میں تم آئی مین ضرور ہو مگر تنظیم کے اصولوں سے بغاوت
[...]ر اپنا بھرم کھو چکے ہو۔ اس رائے کے باوجود میں تمھارا حکم ماننے
[...]ور ہوں۔"
[...]تمھارے مفروضوں سے میری صحت پر کوئی اثر نہیں پڑتا بلکہ
[...]ن نظریات کا اظہار کر کے تم نے میرے ہاتھوں اپنی ہلاکت کا قوی امکان
[...]ا کر لیا ہے۔ مجھے اس بارے میں سوچنا پڑے گا۔"
"اپنی زندگی کی طرف سے خطرہ میں نے اسی وقت محسوس کر لیا تھا
[...]ب میں نے تمھیں بے نقاب دیکھا تھا۔ اس لمحے تک مجھے تمھاری
[...]یت پر شبہ نہیں ہوا تھا لیکن میں نے سمجھ لیا تھا کہ تم نے نقاب پہنے
[...]ے کی روایت میرے سامنے اس لیے توڑی تھی کہ تم مجھے بھی مارنے
[...]صلہ کر چکے تھے۔ اگر کوئی قریب المرگ شخص تمھاری اصلی صورت
[...]یکھ لے تو تم پر کوئی فرق نہیں پڑتا۔"
"تم سب کچھ سمجھ گئے ہو تو چلو یوں ہی سہی لیکن تم میرے ساتھ
[...]اون کرنے پر مجبور ہو!"
"قطعی نہیں!" اس نے پُر اعتماد لہجے میں کہا۔" مجھے جب مرنا ہی ہے
[...] تو تمھیں بھی ساتھ لے کر مروں۔ میں ہیلی کاپٹر کو کہیں بھی کریش
[...]ر سکتا ہوں تم مجھے نہیں روک سکو گے۔"
"میں نے تمھیں پہلے ہی بتا دیا تھا کہ ہوا بازی میں مجھے بھی دسترس
[...]ہے....." میرا فقرہ ادھورا رہ گیا کیونکہ اس نے اچانک ہذیانی
[...]نسی ہنسنا شروع کر دیا تھا اور میں حیرت سے اُسے دیکھے جا رہا تھا۔
"تمھارا دعویٰ ہے کہ تم ہوا بازی کی ابجد بھی نہیں جانتے۔" ہنسی کا
[...]ور تھمنے پر وہ زہریلے لہجے میں بولا۔" تمھارے اس نشست
[...]نے کے بعد میں نے کئی بار ہیلی کاپٹر کو دانستہ غوطے دیے ہیں۔
[...]ر ہوتے تو فوراً ہی میری حرکت پکڑ لیتے لیکن ان شدید جھٹکوں
کو ہوا کے دباؤ میں کمی کا نتیجہ سمجھ کر تم ایک اناڑی کی طرح بالکل خاموش رہے۔ میں غلط کہہ رہا ہوں تو آؤ! ابھی میری جگہ سنبھال کر دکھاؤ دودھ کا دودھ اور پانی کا پانی ابھی الگ ہو جائے گا۔"
"موت اتنی آسان نہیں ہوتی۔" میں نے اس کی بات ٹالتے ہوئے اس کے ذہن پر چھایا ہوا خوف کم کرنے کے لیے کہا۔
"جیف ڈارلنگٹن کے مارے جانے کی ایک وجہ تھی۔ وہ سلور آئی سے محروم ہو کر ہرگز خاموش نہ رہتا لیکن تم میری ہدایات پر عمل کر کے زندہ رہ سکتے ہو۔ بلا سبب خونریزی سے میں عام طور پر پرہیز ہی کرتا ہوں۔"
"اور روینو کا کیا قصور تھا؟" اس نے لمحہ بھر کے لیے میری طرف دیکھ کر سوال کیا۔
"وہ جیف کا کٹر حمایتی تھا۔ اس نے سمجھ لیا تھا کہ جیف اتفاقاً ہیلی کاپٹر سے نہیں گرا تھا۔"
"تم نے یہ کیسے سمجھ لیا کہ میری ہمدردیاں جیف کے ساتھ نہیں ہوں گی۔ میں برسوں سے اس کی ماتحتی میں کام کرتا چلا آ رہا ہوں۔ وہ ہر معیار سے تم سے بہتر آئی مین تھا۔ اپنے آدمیوں کی ضروریات کا خود خیال رکھتا تھا۔" وہ میری طرف سے غیر مطمئن تھا۔
"میں نے اپنی رائے اور فیصلے سے تمھیں آگاہ کر دیا۔ اب انتخاب کرنا تمھارا کام ہے۔" میں نے اس کی بحث سے زچ ہو کر کہا۔
"سب سے بڑی بات یہ ہے کہ ہم زمین پر کسی کھلے میدان میں نہیں ہیں۔" وہ چند ثانیوں کے سکوت کے بعد بولا۔" فضا میں پرواز کرتے ہوئے میرے پاس اس کے سوا کوئی چارہ نہیں ہے کہ ایک بار تمھیں آزمایا جائے۔ ہیلی کاپٹر کو کریش کرنے کے بجائے میں مردانہ وار تم سے مقابلہ کر کے خود کو بچانے کی کوشش کر سکتا ہوں تم مجھے اپنا آسان شکار نہیں بنا سکو گے۔"
"یہ بہت اچھی بات ہے۔" میں نے اطمینان کے ساتھ کہا۔" مرنے والوں کے ساتھ اپنا مستقبل وابستہ کر لینا کسی بھی لحاظ سے عقل مندی نہیں ہے۔ تم کو میرے رویّے سے مایوسی نہیں ہوگی۔"
"ہم بل سارا ہاؤز کی طرف جا رہے ہیں۔" چند ثانیوں کے بوجھل سکوت کے بعد اس نے معاملانہ لہجے میں کہا۔
"گڈ! اور ہمیں اس عمارت کی چھت پر لینڈ کرنا ہے۔" میں نے ستائشی لہجے میں اسے یاد دلایا۔
اس کے بعد خاموشی کے ساتھ ہمارا سفر جاری رہا۔ میں اپنے

خیالات میں کھویا سگریٹیں پھونکتا رہا اور وہ باہر کے خراب موسم کے پیشِ نظر اپنی تمام تر توجہ ہیلی کاپٹر کے آلات پر مرکوز کیے رہا۔

اپنے فوری نوعیت کے مسائل سے فارغ ہوتے ہی میرا ذہن ویرا کی ذات میں الجھ گیا۔ اس نے اپنے اضطراری ردِ عمل سے یہ تو ظاہر کر دیا تھا کہ میرے لیے اس کے دل کے نہاں خانوں میں بہتیرے نرم گوشے موجود تھے اور غزالہ سے میری رفاقت سے اچھی طرح واقف ہونے کے باوجود بھی وہ مجھ سے دل برداشتہ نہیں ہوئی تھی۔ اپنی اس کیفیت کے اظہار کے لیے اس نے جیف کی موجودگی کی بھی پروا نہیں کی تھی لیکن جمی لائیڈ کے بارے میں اس کا رویہ بے حد حیرت انگیز ثابت ہوا تھا۔

بظاہر ویرا وہاں قید نہیں تھی۔ اسے جمی لائیڈ کی بیٹی کی حیثیت سے ساری مراعات حاصل تھیں پھر یہ بات ناقابلِ فہم تھی کہ وہ میرے ساتھ اس عمارت سے باہر کیوں نہیں نکل سکتی تھی؟

اس کی گفتگو سے ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے جمی لائیڈ نے اس کے ساتھ بہت زیادہ مہربانی اور شفقت کا سلوک کیا تھا جس کے نتیجے میں ویرا کے اندر سوئی ہوئی بیٹی جاگ اٹھی تھی۔ بچپن اور لڑکپن کے سارے مراحل بے لگام انداز میں طے کر لینے کے بعد اچانک ہی اسے اپنا کھویا ہوا باپ مل گیا تھا اور ویرا نے ذہنی طور پر خود کو اس کی تحویل میں دینے کا فیصلہ کر لیا تھا۔

بات وہیں تک رہتی اور ویرا میرے کان میں سرگوشیاں کیے بغیر مجھے لوٹا دیتی تو مجھے کوئی خلش نہ ہوتی لیکن ایک طرف وہ رضا کارانہ طور پر جمی لائیڈ کا دم بھرتی نظر آئی تو دوسری طرف اس نے مجھے خفیہ رابطے کی بھی یقین دہانی کرائی تھی۔

وہ خیال آتے ہی میں نے اپنی جیب سے ویرا کا دیا ہوا آپریٹس نکال کر اس کا سوئچ آن کیا اور اسے دوبارہ اپنی جیب میں ڈال لیا۔ اس لیے کہ ویرا کسی وقت بھی مجھ سے رابطہ قائم کرنے کی کوشش کر سکتی تھی۔ وہ آپریٹس جیب میں ڈال کر میں نے جمی لائیڈ سے چھینا ہوا ٹرانسمیٹر نکال کر آن کر لیا۔ اس آلے پر اس وقت سکوت طاری تھا۔

میں چند ثانیوں تک وہ ٹرانسمیٹر ہاتھ میں لیے بیٹھا رہا پھر مجھے خیال آیا کہ کیوں نہ جمی لائیڈ سے رابطہ قائم کرنے کی کوشش کی جائے۔ اس طرح یہ بھی معلوم ہو سکتا تھا کہ وہ واپس اپنے ٹھکانے پر پہنچنے میں کامیاب ہو سکا تھا یا بدستور مارسیلز کے ویران گوشوں میں قانون کے محافظوں اور مجھ جیسے دشمن سے چھپتا پھر رہا تھا۔

میں نے ٹرانسمیٹر آن کر کے اس کا کال بٹن دبایا اور جمی لائیڈ کے لیے پیغام نشر کر دیا۔ اس پیغام میں میں نے اپنے لیے ایک خیرخواہ کا لقب استعمال کیا تھا۔ خلافِ توقع چند ثانیوں بعد ہی ٹرانسمیٹر پر کسی لڑکی کی دلکش آواز ابھری جو میری مزید شناخت مانگ رہی تھی۔

"خیرخواہوں کا کوئی نام نہیں ہوتا بے بی!" میں نے جواب میں کہا۔ "سپر آئی مین موجود ہے تو وہ مجھے اسی حوالے سے پہچان سکے گا۔ اوور!" میں نے بات کرتے ہوئے نوٹ کیا کہ پائلٹ ہمہ تن گوش ہو کر متوجہ ہو گیا تھا۔ حقیقت یہ تھی کہ اس کے ٹھیک ٹھیک انداز سے واقف ہونے کے بعد میں نے اس کے سامنے سپر آئی مین کا ڈھونگ رچائے رکھنے کا ارادہ ترک کر دیا تھا۔ میرے لیے اتنا ہی کافی تھا کہ وہ اس وقت مجھ سے خائف ہو کر میرے احکام پر آمادہ تھا اور اس کے تیوروں میں سرکشی برائے نام ہی باقی رہ گئی تھی۔

"ہولڈ آن!" لڑکی نے کہا اور پھر ٹرانسمیٹر پر سکوت چھا گیا۔ میرا اندازہ تھا کہ میری کال کا جواب اسی عمارت سے دیا گیا تھا جہاں ویرا قید تھی اور شیشے کی دیوار والے ایک کمرے میں مواصلاتی مرکز بنا ہوا تھا۔

"میں اپنے خیرخواہ سے مخاطب ہوں!" چند ثانیوں بعد جمی لائیڈ کی بھاری اور خواب ناک آواز ٹرانسمیٹر پر ابھری۔ اسے سن کر یہ اندازہ ہی نہیں لگایا جا سکتا تھا کہ تھوڑی دیر پہلے وہ زندگی اور موت کی جاں گسل جدوجہد سے گزرا تھا۔ اس کی آواز میں ابدی سکون اور اطمینان پایا جاتا تھا جو ہمیشہ سے اس کی مشینی آواز کا خاصہ رہا تھا اور اس کی شناخت بن گیا تھا۔

"اور یہ جاننا چاہتا ہوں کہ وہ مجھ سے کس سلسلے میں بات کرنا چاہتا ہے۔ اوور!" جمی لائیڈ نے اپنا فقرہ انگریزی میں مکمل کیا تھا۔ اس کا مطلب تھا کہ وہ آپریٹس پر میری موجودگی کا اندازہ لگا چکا تھا ورنہ اصولاً اسے فرنچ ہی بولنی چاہیے تھی۔

"صرف تمہاری خیریت درکار تھی۔" میں نے اشارہ ملتے ہی کہا۔ "آج تمہارے ستارے یاور تھے کہ تم بچ گئے۔ اگلی ملاقات تمہارے حق میں مہلک ثابت ہوگی۔ تم نے دیکھ لیا ہے کہ میں جو بات سوچ لیتا ہوں وہ ہر حال میں کر گزرتا ہوں... اوور!"

"اس کا فیصلہ وقت کرے گا۔ غالباً ایسی گفتگو کر کے تم اپنے ساتھ موجود جیف اور اس کے ساتھیوں کو مرعوب کرنا چاہ رہے ہو... اوور!"

"میرے ساتھ صرف تمہارا پائلٹ رہ گیا ہے۔ جیف اور رونو کی لاشیں تمہیں مارسیلز کی ساحلی آبادیوں سے اٹھوانا ہوں گی۔ ان کا وہی حشر ہوا ہوگا جو مرسڈیز میں تم نے میرے دھوکے میں بردو ناشی کا کیا تھا۔ اوور!"

"اوہ!" اس کی ہلکی سی اضطراری غراہٹ سنائی دی مگر اسی کے بعد وہ دوبارہ پُرسکون ہو گیا۔ "تمہارے جرائم کی فہرست دن بہ دن طویل پکڑتی جا رہی ہے مگر اب تمہارا خاتمہ قریب ہے۔ میرا اندازہ غلط نہیں تو اس وقت تم مارسیلز کے جنوب میں سمندر پر پرواز کر رہے ہو۔ اوور!"

جیف اور رونو کے بارے میں میری دی ہوئی اطلاع سے اس نے وہی نتیجہ اخذ کیا تھا جو میں چاہ رہا تھا مگر میں نے فوراً ہی بے چینی کا مظاہرہ کرتے ہوئے کہا۔ "میرے بارے میں اب تک تمہارے اندازے غلط ثابت ہوتے آئے ہیں۔ کوشش کر کے دیکھ لو شاید سمندری فضا میں کہیں میرا آسیب تم کو مل ہی جائے۔ اچھا ہے آج کی رات فیصلہ ہو جائے کہ ہم میں سے کون زندہ رہے گا۔ اوور!"

"میں بے مقصد گفتگو میں وقت ضائع نہیں کر سکتا!" اس کی آواز ابھری۔ "شاید تم یہ جاننا چاہ رہے تھے کہ میں اپنے ٹھکانے پر پہنچ گیا ہوں یا نہیں۔ اس لیے اب یہ سلسلہ منقطع ہو جانا چاہیے۔ اوور!"

"تم نے بڑی ... سے ویرا کی برین واشنگ کی ہے لیکن کان کھول کر سن لو کہ میں ... وقت اسے تمہاری تحویل سے نکال لے جاؤں گا۔ اوور!" میں نے دانستہ اسے چھیڑنے بلکہ سلگانے کی نیت سے کہا۔

"اس نے اپنی مرضی سے فیصلہ کیا ہے۔ میں خود کو اس پر مسلط نہیں کروں گا۔ اوور!"

"تم یہ بھی جانتے ہو کہ وہ مجھے دل کی گہرائیوں سے چاہتی ہے۔ اوور!"

"چاہا کرے۔ وہ کسی لنگڑے لولے محتاج کو بھی چاہ سکتی ہے۔ اس کی فطرت میں رحم کا جذبہ کوٹ کوٹ کر بھرا ہوا ہے۔ وہ اسی سے محبت کر سکتی ہے جس پر رحم کر سکے۔ ہو سکتا ہے کہ تمہاری ظاہری شخصیت میں بھی ویرا کی رحم دلی کو اکسانے والی کوئی شرمناک کمزوری پوشیدہ ہو۔ ایسا ہوا تو میں اس کا راستہ ہیں روکوں گا۔ اور ہاں! شاید تم نے پائلٹ کو بھی آخرکار مارنے کا فیصلہ کر لیا ہے؟ اوور!"

"تم اسے اکسانے کی کوشش نہ کرو۔ اس کی وفاداریاں اب میرے ساتھ ہیں۔ اوور!" میں نے پائلٹ کے چہرے کے بدلتے ہوئے رنگ کا جائزہ لیتے ہوئے ترش لہجے میں کہا۔

"میری اور تمہاری بات مختلف ہے لیکن پائلٹ ہماری گفتگو سن کر زندہ رہے گا تو میں مزید بات نہیں کر سکتا۔ اوور!" اس کی آواز میں ایک ہلکی اکتاہٹ اور بیزاری عود کر آئی جیسے وہ واقعی پائلٹ کی موت کا خواہاں ہو۔

"تم نے گیسٹ ہاؤس میں میرے ساتھی کو مار دیا اس لیے میں نے تمہارے پائلٹ کو اب اپنا داہنا بازو بنانے کا فیصلہ کر لیا ہے۔ اوور!" میں نے پائلٹ کے دل میں پیدا ہونے والا خوف دور کرنے کی نیت سے کہا۔

"کاش میں اسے مار سکا ہوتا!" جمی لائیڈ کے سنسنی خیز جواب میں ... اس کا خون اچانک تیز ہو گیا۔ "وہ کسی وحشی سانڈ کی طرح ... مجھ پر فائر نہ جھونک مارتا تو میں اسے بڑی نرمی سے اپنا مہمان بناتا۔ نشانہ خطا ہونے پر میں اس کی طرف لپکا تو اس نے کمرے کا دروازہ اندر سے بولٹ کر لیا۔ وہ میرے ہاتھوں سے ضرور بچ گیا لیکن آگ کے شعلے ضرور اسے چاٹ گئے ہوں گے۔ اوور!"

میرے لیے وہ اس دن کی سب سے بڑی خبر تھی۔ جمی لائیڈ کو اس بارے میں مجھ سے جھوٹ بولنے کی کوئی ضرورت نہیں تھی اس لیے سلطان شاہ کے بارے میں اس کی دی ہوئی اطلاع مستند تھی۔ میں اپنے جس عزیز دوست کو مردہ سمجھ کر اس کا ماتم کر چکا تھا وہ زندہ تھا۔ مجھے یقین تھا کہ سلطان شاہ اتنا احمق نہیں رہا ہو گا کہ تیزی سے پھیلتی ہوئی آگ کا خطرہ بھانپ لینے کے باوجود اسی کمرے میں محبوس رہا ہو جہاں اس نے جمی لائیڈ سے بچنے کے لیے پناہ لی تھی۔

اس خبر پر میرے وجود میں ایک نیا جوش اور ولولہ انگڑائیاں لینے لگا۔ اس وقت پورے مارسیلز میں جمی لائیڈ ہی سلطان شاہ کے بارے میں سب سے زیادہ مستند خبر دے سکتا تھا۔ گو وہ سلطان شاہ کے زندہ بچ رہنے کے بارے میں پُرامید نہیں تھا لیکن میں جانتا تھا کہ جمی لائیڈ کو ناکام بنانے کے بعد اس نے موت کو اپنے قریب بھی نہ پھٹکنے دیا ہو گا۔

"میرے لیے اس بات کی کوئی اہمیت نہیں ہے کہ تم ناکام رہے۔ اصل بات یہ ہے کہ اسے کھو کر میں فی الحال اکیلا رہ گیا ہوں اور میں نے تمہارے پائلٹ کو اپنا ساتھی بنانے کا فیصلہ کر لیا ہے کیونکہ یہ دلیر ہی نہیں ذہین بھی ہے۔ اوور!"

"نہیں۔ تم میرے بارے میں ایسا کوئی یک طرفہ فیصلہ نہیں کر سکتے!" ٹرانسمیٹر کے بٹن سے انگلی ہٹتے ہی پائلٹ الجھن آمیز لہجے میں بول پڑا۔ "ساتھی زبردستی نہیں بنائے جاتے۔ میں شی کے فراہم کیے ہوئے بھرپور تحفظ کے سائے میں زندگی گزارنے کا عادی ہوں جب کہ تم مجھے کوئی تحفظ فراہم نہیں کر سکتے۔ تم تو خود اپنی جان بچاتے پھر رہے ہو مجھے شی کے چنگل سے کیسے بچا سکو گے؟"

ٹرانسمیٹر پر جمی لائیڈ کی تلخ اور استہزائیہ ہنسی ابھری۔ "پہلے اس کی رائے معلوم کر لو۔ جو لوگ ایک بار شی سے وابستہ ہو جاتے ہیں ان پر باہر کی دنیا کے دروازے ہمیشہ کے لیے بند ہو جاتے ہیں۔ پھر وہ عمر بھر شی میں رہتے ہیں یا کہیں بھی نہیں رہتے جہنم میں پہنچا دیے جاتے ہیں۔ گیلوانی ابھی جوان ہے وہ اتنی جلدی دنیا سے کوچ کرنے کی تیاری نہیں کر سکتا۔ وہ چاہے تو اس وقت بھی صرف ایک بٹن دبا کر پیراشوٹ سمیت لمحہ بھر میں باہر کود سکتا ہے اور تم اکیلے فضا میں پرواز کرتے رہ جاؤ گے۔ ایندھن ختم ہونے کے بعد تمہارا جو انجام ہو گا اس کا سہرا گیلوانی کے سر ہی بندھے گا۔ ہو سکتا ہے کہ وہ اس وقت بھی میری آواز سن رہا ہو... اوور!"

میں نے کوئی جواب نہیں دیا بلکہ خاموشی سے گیلوانی کو گھورتا

رہا جس کی پیشانی پر اعصابی تناؤ کے باعث پسینے کی بوندیں نمودار ہو چکی تھیں۔ اس نے مجھے اپنی طرف گھورتے ہوئے دیکھا تو اضطراری طور پر بول پڑا۔ "وہ تم سے گفتگو نہیں تھی بلکہ میرے لیے حکم تھا لیکن میں نہ تمھاری پیشکش قبول کر سکتا ہوں نہ اس ہدایت پر عمل کر سکتا ہوں۔ مجھے معلوم ہے کہ تم مسلح ہو اور میرے حرکت کرتے ہی مجھے گولی مارنے سے بھی دریغ نہیں کرو گے۔ میں صبر اور قناعت کے ساتھ کسی بہتر موقع کا انتظار کر سکتا ہوں۔"

"کیا بات ہے؟ جواب نہیں دیا تم نے؟ اوور!" چند ثانیوں کے انتظار کے بعد دوبارہ جمی لائیڈ کی آواز سنائی دی۔

"میں پیچھے بیٹھ کر تم سے بات کر رہا تھا۔" میں نے کہا۔ "تم نے ایک امکان کی نشان دہی کی تو اب اگلی نشست پر آ گیا ہوں۔ وہ سب میرے مسائل ہیں۔ تمھیں ان سے کوئی غرض نہ ہونی چاہیے اوور۔"

"اتفاقاً یہ ٹرانسمیٹر تمھارے قبضے میں آ گیا ہے تو جب چاہو مجھ سے بات کر سکتے ہو۔ شاید آنے والے چند گھنٹوں میں تم اپنی ہٹ دھرمی سے باز آنے کا فیصلہ کر لو۔ بصورتِ دیگر میں تمھارے خلاف بہت بڑا آپریشن شروع کرا دوں گا۔ اوور!"

"نہ میں تمھارا پابند ہوں نہ تم میرے ماتحت۔ وقت خود فیصلہ کر دے گا کہ جیت کس کی ہوتی ہے۔ اوور اینڈ آل۔" میں نے بات پوری کر کے سلسلہ منقطع کر دیا۔ مجھے ڈر تھا کہ کہیں باتوں ہی باتوں میں جمی لائیڈ گیلوانی کو بھڑ کانے میں کامیاب نہ ہو جائے۔

"اب بات واضح ہوتی جا رہی ہے۔" چند ثانیوں کے بوجھل سکوت کے بعد گیلوانی بھرّائی ہوئی آواز میں بولا۔ "ہو سکتا ہے کہ کسی زمانے میں تم ہم میں سے رہے ہو لیکن اب باہر کے آدمی ہو۔ ایک سلور آئی تو تم نے جیف سے حاصل کر لی مگر دوسری سلور آئی تمھارے پاس کہاں سے آئی؟ یہ معما میری سمجھ سے باہر ہے۔ ہو سکتا ہے کہ تم وہی ڈینی ہو جسے پچھلے دنوں ہمارے آدمی تلاش کرتے رہے ہیں۔"

"اب تم صحیح لائن پر آئے ہو۔" میں نے اس سے گھما ؤ پھراؤ کو بے سود سمجھتے ہوئے کہا۔ "میں ڈینی ہی ہوں۔ اتنا جانتے ہو تو تمھیں یہ بھی معلوم ہو گا کہ شی کے لیے میرا نام دن بہ دن ایک بڑے مسئلے کی صورت اختیار کرتا جا رہا ہے۔"

"میں جانتا ہوں لیکن شی سے بغاوت پھر بھی نہ کر سکوں گا۔ باس ٹھیک کہہ رہا تھا کہ میں ابھی زندہ رہنا چاہتا ہوں۔"

وہ اپنی جگہ اٹل تھا اور میں اس کے بارے میں اپنے ذہن میں ایک نقشہ جما چکا تھا اس لیے میں نے اس پر مزید توانائی ضائع کرنے کا ارادہ ترک کر دیا اور اِدھر اُدھر کی گفتگو کرتے ہوئے ہمارا سفر جاری رہا۔

کچھ دیر بعد اس نے خوش خبری سنائی کہ سینٹ فرانسس کے علاقے میں دھند بہت ہلکی تھی جس کا مطلب تھا کہ ہم کوئی خطرہ مول لیے بغیر بل سارا ہاؤز کی چھت پر لینڈ کر سکتے تھے۔ دھند گہری ہوتی تو ہماری وہ کوشش کسی حادثے کا شکار بھی ہو سکتی تھی۔

فضا میں پرواز کرتے ہوئے جب ہیلی کاپٹر کی بلندی کم ہوئی تو تاریکی میں، میں کچھ بھی نہ پہچان سکا لیکن چند ہی ثانیوں بعد ہیلی کاپٹر ایک تاریک عمارت کی چھت پر نیچا ہونا شروع ہوا تو مجھے اندازہ ہوا کہ ہم منزلِ مقصود پر پہنچ چکے تھے۔

یہ بات تو پایۂ ثبوت کو پہنچ چکی تھی کہ جمی لائیڈ بل سارا ہاؤز میں نہیں تھا لیکن عمارت اور احاطے میں روشنیوں کے انعکاس سے پتا چل رہا تھا کہ وہ عمارت غیر آباد نہیں تھی۔ میرے پچھلے معرکے میں بل سارا ہاؤز کے کچھ مکین میرے ہاتھوں مارے گئے تھے جو زندہ بچے تھے ان کے بارے میں مجھے شبہ تھا کہ ہمارے فرار میں ان کو غفلت کا مرتکب ٹھہرا کر جمی لائیڈ نے ٹھکانے نہ لگا دیا ہو۔ اس جیسے منتقم اور سرد مزاج شخص سے کسی بھی وقت ایسے بھیانک اقدامات کی توقع کی جا سکتی تھی۔

گیلوانی کو خود اپنے لوگوں سے کسی بدترین اضطراری ردِعمل کا خدشہ تھا اس لیے وہ خود بہت محتاط تھا۔ اس نے ہیلی کاپٹر کے چھت سے لگتے ہی انجن بند کر دیا اور گرجتی چنگھاڑتی فضا میں یک لخت سناٹا چھا گیا جو غیر فطری محسوس ہو رہا تھا۔

گیلوانی اپنے ساتھیوں کی فکر میں پڑ کے مجھے بالکل بھولا ہوا تھا لیکن مجھے اس کے بارے میں اپنا منصوبہ ابھی طرح یاد تھا۔ بل سارا ہاؤز میں پیش آنے والی کسی بھی ہنگامی صورتِ حال کی وجہ سے میں اس سے نہتا ہونے کا مطالبہ نہیں کر سکتا تھا اور اس کے پاس اسلحے کی موجودگی کسی بھی لمحے میرے لیے موت کا پیغام بن سکتی تھی کیونکہ وہ واشگاف الفاظ میں شی سے اپنی وفاداری کا اظہار کر چکا تھا۔ ان حالات میں میرے لیے بہت زیادہ راستے نہیں رہ گئے تھے۔ یا تو اپنی جان کا خطرہ مول لے کر اسے کسی مناسب وقت کے لیے زندہ رکھتا یا فوراً ایک کر دیتا۔

انجن بند کر کے وہ ہیلی کاپٹر سے اترنے کی تیاری کر رہا تھا کہ میں نے اس کو ہوشیار ہونے کا موقع دیے بغیر بیم گن کی مہلک نیلی شعاع اس کی کھوپڑی کے عقبی حصے میں گزار دی کیونکہ میری معلومات کے مطابق انسانی ذہن کے حساس ترین حصے اسی سمت میں پائے جا سکتے ہیں۔ لمحہ بھر کے لیے گیلوانی کا جوان جسم انتہائی پُرہیبت اور غیر انسانی انداز میں اکڑا۔ موت کے کرب میں ڈوبی ہوئی اس کی آنکھیں میری طرف اٹھیں اور پھر وہ ایک بھیانک آواز کے ساتھ منہ کے بل ہیلی کاپٹر کے انسٹرومنٹ پینل پر گر گیا۔

میں اس کا انجام دیکھنے کے لیے نہیں ٹھہرا۔ مجھے پورا یقین تھا کہ بیم گن اپنا کام دکھا چکی تھی۔ وہ مر چکا تھا یا مرنے ہی والا تھا۔

نصف گھنٹے کی قلیل سی مدت میں وہ شی کا تیسرا موذی اہل کار تھا جو میرے ہاتھوں جہنم واصل ہوا تھا مگر جمی لائیڈ پھر بھی میری دسترس سے باہر تھا۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ میرے ہاتھوں اپنے آدمیوں کے خون کی بھینٹ لے رہا تھا اور ان کی ایک مقررہ تعداد پوری ہونے سے پہلے ہار ماننے کو تیار نہیں تھا۔

ہیلی کاپٹر سے پختہ چھت پر اترتے ہی سب سے پہلے میں نے اوپر آنے والے زینے تلاش کیے جن کے اختتام پر اوپر کوئی دروازہ وغیرہ نہیں لگایا گیا تھا۔ زینے بالکل تاریک اور سنسان پڑے ہوئے تھے۔

زینوں پر نگاہ رکھتے ہوئے میں نے دیوار کے عقب میں جھانک کر ایک ایسے مقام کا تعین کیا جہاں سے میں ضرورت پڑنے پر پختہ چھجے پر کود کر زینوں کا رخ کیے بغیر چھت سے فرار ہو سکتا تھا اور پھر بیم گن سنبھال کر اندھیرے میں وہیں دیوار سے لگ کر کھڑا ہو گیا۔

وقت دھیمے دھیمے رینگتا رہا۔ چھت پر موجود ہیلی کاپٹر کا وسیع و عریض ڈھانچا ماحول کو گمبھیر بنا رہا تھا لیکن میرے لیے سب سے زیادہ تشویش کی بات یہ تھی کہ بل سارا ہاؤز پر ہیلی کاپٹر لینڈ کرنے کے باوجود عمارت میں یا اس کے گرد و پیش میں نہ کوئی آہٹ پیدا ہوئی تھی اور نہ ہی کسی اور ردِعمل کے کوئی آثار نظر آئے تھے۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے عمارت ویران پڑی ہو یا پھر اس کے سارے مکین افیم کھا کر گہری نیند سو رہے ہوں۔ میرے لیے وہ دونوں ہی امکانات ناقابلِ قبول تھے۔

جان لی بگ کے ہمراہ ادھر آ کر میں نہ صرف وہاں زندگی کے جملہ آثار دیکھ چکا تھا بلکہ وہاں مسلح محافظوں کا بندوبست بھی بھگت چکا تھا اس وجہ سے وہ خاموشی مجھے بہت بھیانک محسوس ہو رہی تھی۔ وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ میرے اوپر اعصابی تناؤ طاری ہوتا جا رہا تھا۔

تقریباً پندرہ منٹ گزر جانے کے بعد میں پوری احتیاط کے ساتھ زینوں کی طرف بڑھا۔ ہر طرف اتھاہ سناٹے کی حکمرانی تھی۔ چند ثانیوں تک اندھیرے میں آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر دیکھنے کے بعد میں دھڑکتے دل کے ساتھ زینوں پر اترا اور پھونک پھونک کر قدم رکھتے ہوئے آخر کار نیچے پہنچ ہی گیا جہاں عمارت میں پھیلی ہوئی روشنی کے انعکاس نے نچلے زینوں کو بھی روشن کیا ہوا تھا۔

کسی ذی روح کا سامنا کیے بغیر نیچے پہنچ جانے کے بعد مجھے یقین سا ہونے لگا کہ بعض نامعلوم وجوہ کی بنا پر عمارت خالی کر دی گئی تھی۔ رفتہ رفتہ میں نے پوری عمارت کا جائزہ لے ڈالا لیکن کہیں متنفس نہ مل سکا لیکن آخر میں کچن میں گھستے ہی مجھے ایک شدید ذہنی جھٹکے سے دوچار ہونا پڑا۔ وہاں فرش پر چار لاشیں پڑی ہوئی تھیں جن میں سے ہر ایک کی پیشانی کے وسط میں پستول کی گولی کا سوراخ موجود تھا۔ لاشیں کافی پرانی تھیں کیونکہ زخموں سے چہرے اور پھر فرش پر بہنے والا خون خشک ہو کر جم چکا تھا۔ جہاں خون کی زیادہ مقدار جمع ہو گئی تھی وہاں لوتھڑے بن گئے تھے۔ مرنے والوں کی کھلی ہوئی بے نور آنکھوں میں بے بسی کی ایسی کیفیت جمی ہوئی تھی کہ میں جھرجھری لے کر رہ گیا۔

جمی لائیڈ نے بل سارا ہاؤز کے بارے میں بھی میرے اندازوں کو غلط ثابت نہیں ہونے دیا تھا۔ وہ چاروں کڑیل اور توانا جوان تھے جنھیں کچن میں گھیر کر ایک ہی انداز میں گولی مارنا جمی لائیڈ کے علاوہ کسی کے بس کی بات نہیں تھی۔ ہمارے فرار کے بعد وہ ان چاروں کو مار کر اطمینان سے وہاں سے چلا گیا تھا۔ اس بارے میں اس نے کسی کو خبر دینے کی ضرورت بھی محسوس نہیں کی تھی ورنہ لاشیں وہاں سے ہٹائی جا چکی ہوتیں۔

یہ اتفاق تھا کہ جیف ڈارلنگٹن میرے ہاتھوں مارا گیا تھا اور اپنی موت تک وہ یہی سمجھتا رہا ہو گا کہ بل سارا ہاؤز میں شی کے چار آدمی عمارت کی دیکھ بھال کے لیے موجود ہیں جب کہ وہ عمارت عملاً ویران اور لاوارث پڑی ہوئی تھی۔

بل سارا ہاؤز کے ایک کمرے میں میں جدید ترین ساخت کا اتنا اسلحہ دیکھ چکا تھا کہ عمارت میں دو چار روز محصور رہ کر بھی خاصی بڑی نفری کا مقابلہ کیا جا سکتا تھا اس لیے بیم گن کو دوبارہ تھیلے میں ڈال کر میں نے اسلحے خانے سے ٹامی گن میگزین سمیت حاصل کی اور اپنی تسلی کے لیے دوبارہ عمارت کی تلاشی لے ڈالی۔ اس بار میں نے اپنے آرام کے لیے ایک پُرتکلف خواب گاہ کا بھی انتخاب کر لیا جہاں دو عدد ٹیلی فون موجود تھے۔ اس کے بعد باہر کا جائزہ لینے کی بات رسمی سی رہ گئی تھی۔ باہر کوئی موجود ہوتا تو ہیلی کاپٹر کی آواز سن کر کبھی کا اندر آ گیا ہوتا کیونکہ عمارت کے تمام ذیلی دروازوں میں ایسے مخفی قفل تھے جو دروازہ بند ہونے پر مقفل ہو جاتے تھے اور صرف اندر ہی سے کھولے جا سکتے تھے لیکن نکاسی کے بڑے دروازے پر چابی والا قفل تھا جو کھلا ہوا تھا۔ شاید جمی لائیڈ نے ادھر سے جاتے ہوئے ہینڈل ملا کر بند کرنا ہی کافی سمجھا تھا۔

بڑے دروازے کی چابی دستیاب نہیں تھی اس لیے میں نے اسے اندر سے بولٹ کیا اور اطمینان سے اپنی منتخب کی ہوئی خواب گاہ کی طرف چل دیا۔ بھاگ دوڑ اور جدوجہد کا خاتمہ ہوتے ہی مجھے اچانک تھکان کا احساس ستانے لگا تھا اور دل میں بے اختیار نرم نرم بستر کی حرارت آمیز آغوش کی خواہش جاگ اٹھی تھی۔

یہ بڑی عجیب بات تھی کہ محض ایک روز پہلے جو عمارت

شی کے خونخوار کارندوں کے تصرف میں تھی اور جہاں میں کئی گھنٹوں تک قیدی رہ چکا تھا وہ آج بلا شرکت غیرے میرے تصرف میں تھی اور اس کے اصل قابضین کے بے گور و کفن بے روح جسم کچن میں اپنے ہی خون میں نہائے ہوئے پڑے تھے۔ ان کے مالکوں کو بھی ان کی لاشوں کو ٹھکانے لگانے کی کوئی فکر نہیں تھی۔

اس خواب گاہ میں داخل ہو کر میں تکان اتارنے کے لیے وائن کیبنٹ سے بوتل اتار کر اپنے لیے اسکاچ کا پیگ تیار کر رہا تھا کہ اچانک مجھے ایک کمرے کی کھڑکی کی وہ گرل یاد آئی جسے میں نے بیم گن سے کاٹ کر الگ کیا تھا اور پھر اسی راستے سے میں ویرا اور سلطان شاہ کے ہمراہ فرار ہوا تھا۔ میں نے زینوں کے اختتام پر لگا نچلا دروازہ بند کر کے مکان میں داخلے کی ہر راہ مسدود کر دی تھی لیکن جمی لائیڈ کا بھیجا ہوا کوئی بھی چالاک آدمی تمام دروازوں کو بند پا کر ذرا سی کوشش کے بعد اس مخدوش کھڑکی تک رسائی حاصل کر سکتا تھا۔

مجھے اچھی طرح یاد تھا کہ جب ہمیں اس کمرے میں قید کیا گیا تھا تو اندر سے دروازہ کھولنا ممکن نہیں ہو سکا تھا۔ شاید اس دروازے میں خاص طور پر باہر کے رُخ پر بولٹ موجود تھے۔

اپنا گلاس تیار کر کے میں نے سکون سے اپنا حلق تر کیا سگریٹ سلگا کر چند گہرے اور پُرسرور کش لیے اور پھر گلاس اٹھا کر اپنے سابقہ قید خانے کی طرف چل دیا۔ وہاں دروازے پر باہر کے رُخ پر نہ صرف کنڈی بلکہ نیچے اوپر چار لمبے بولٹ بھی لگے ہوئے تھے جس سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اس کمرے کو عمارت میں خاص طور پر قید خانے میں تبدیل کیا گیا تھا۔ میں نے اندرونی راہداری میں کھلنے والے اس دروازے کے سارے بولٹ لگانے اور پھر پورے اطمینان سے خواب گاہ میں واپس پہنچ گیا۔

بے دھیانی میں بستر پر لیٹتے ہوئے اچانک مجھے احساس ہوا کہ میری پشت پر رقم کا تھیلا کسا ہوا تھا جسے اتارے بغیر بستر پر لیٹنا ناممکن تھا۔ میں نے تھیلا الگ کر کے اپنی جیبوں سے دونوں ٹرانسمیٹر نکالے اور آن کر کے سائیڈ ٹیبل پر رکھ دیے۔ ویرا نے تو کہا ہی تھا کہ وہ موقع پاتے ہی مجھ سے بات کرے گی لیکن مجھے جمی لائیڈ کی طرف سے بھی رابطے کی اُمید تھی۔

بستر بہت نرم اور آرام دہ تھا اُس کی آغوش میسر آتے ہی میرا ذہن گزرے ہوئے واقعات کا جائزہ لینے میں مصروف ہو گیا۔ جمی لائیڈ کی زبانی سلطان شاہ کے زندہ بچنے کی جزوی خبر ملنے کے بعد میرا اندازہ تھا کہ اس بھاگ دوڑ میں میں نے کچھ کھوئے بغیر جمی لائیڈ اور شی کو ناقابل تلافی جانی اور مالی نقصان پہنچایا تھا جس کا آسانی سے ازالہ نہیں ہو سکتا تھا۔



میں محسوس کر رہا تھا کہ شی کے ساتھ متواتر تصادم کے نتیجے میں جمی لائیڈ کو میرا سراغ مل چکا تھا اور اسی تسلسل میں وہ کسی بھی وقت مجھ کو بدترین زک پہنچا سکتا تھا اس لیے مناسب یہی تھا کہ میں سلطان شاہ کو تلاش کرتے ہی فوری طور پر کچھ عرصے کے لیے روپوشی اختیار کر لیتا تاکہ مجھے نئی مہم کے آغاز کے لیے محاذ کے انتخاب کا موقع مل جاتا ورنہ اس وقت تک میں بس جمی لائیڈ کے قدموں کے نشانات پر ہی چل رہا تھا اور وہ چالاکی کے ساتھ مجھے کہیں بھی اپنے جال میں پھانس سکتا تھا۔

ویسے شاید روپوشی میرے لیے دشوار ہوتی لیکن کراچی میں جہانگیر سے فون پر بات کرنے کے بعد میرا وہ مسئلہ بھی حل ہو گیا تھا۔ میں پیٹروک کے اطالوی پاسپورٹ پر کچھ عرصے کے لیے پاکستان جا کر وہاں اپنے معاملات سلجھا سکتا جن میں غزالہ سے ملاقات اور فیکٹری کے مالی مسائل سرفہرست تھے۔

میں ان ہی خیالات میں ڈوبا ہوا تھا کہ اچانک جمی لائیڈ سے چھینے ہوئے ٹرانسمیٹر سے ایک نسوانی آواز ابھرنی شروع ہو گئی جو آواز کم ہونے کے سبب سے میرے لیے ناقابلِ فہم بھنبھناہٹ تک محدود تھی۔ میں نے تجسس کے عالم میں آواز بڑھائی تو الفاظ واضح ہو گئے۔ وہ اپنا کوئی نام یا کوڈ بتلائے بغیر کسی خیر خواہ کو پکار رہی تھی وہ ایک ہی فقرہ تھوڑے تھوڑے وقفے سے دہراتی جا رہی تھی۔ صاف ظاہر تھا کہ وہ مجھ سے بات کرنا چاہ رہی تھی کیونکہ پچھلی بار میں نے اپنے لیے خیر خواہ کا لفظ ہی استعمال کیا تھا۔

اس وقت میرا ذہن تیزی سے کام کر رہا تھا میں فیصلہ نہیں کر پا رہا تھا کہ اس کال کا جواب دوں یا گول کر جاؤں۔ جواب دینے کا مطلب ہوتا کہ میں اس وقت ٹرانسمیٹر آن کیے جمی لائیڈ کی طرف سے کسی رابطے کی توقع کر رہا تھا جب کہ خاموش رہنے کی صورت میں مجھے یہ خلش ستاتی رہتی کہ نہ جانے جمی لائیڈ کیا بات کرنا چاہ رہا تھا۔

اسی سوچ بچار میں کئی منٹ گزر گئے لیکن دوسری طرف سے بولنے والی لڑکی نے ہمت نہ ہاری۔ وہ لگے بندھے وقفے سے شیریں لہجے میں مسلسل وہی ایک پیغام نشر کیے جا رہی تھی۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا کہ میں نے جواب نہ دیا تو وہ اگلے کئی دن تک ملے ہوئے طوطے کی طرح وہی الفاظ دُہراتی رہے گی کیونکہ اس کے لیے وہ جمی لائیڈ کا حکم تھا۔

آخر کار میں نے بات کرنے کا فیصلہ کر ہی لیا اور انسٹرومنٹ کا کال بٹن دبا کر بھرائی ہوئی غنودہ آواز میں بولا۔ ”بول رہا ہوں۔ تم کون ہو؟ اپنی شناخت دو۔ اوور!“

”میرا باس تم سے بات کرنا چاہتا ہے۔ ہولڈ آن پلیز!“ لڑکی کی عجلت آمیز آواز سے خوشی کا اظہار ہو رہا تھا کیونکہ کافی دیر کی کوشش کے بعد آخر کار وہ رابطہ قائم کرنے میں کامیاب ہو ہی گئی تھی۔

”ہاں، خیر خواہ! کیا ہو رہا تھا؟ اوور!“ چند ثانیوں کے سکوت کے بعد جمی لائیڈ کی سرد اور سپاٹ آواز ابھری۔

”سو رہا تھا۔“ میں نے اسی غنودہ لہجے میں کہا۔ ”تم کیسے جاگ رہے ہو؟ اوور!“

”کہاں سوئے ہوئے تھے؟ اس وقت ہیلی کاپٹر کے انجن کا شور نہیں سنائی دے رہا۔ اوور!“

”ہیلی کاپٹر اب تک مسلسل پرواز کرتا رہتا تو ایندھن ختم ہونے پر ضرور سمندر میں گر گیا ہوتا۔ تمھارے گیلوانی نے مجھے ایک نیم آباد جزیرے میں پہنچا دیا ہے۔ اس کے ایندھن کا بندوبست ہو گا تو وہ واپس چلا جائے گا۔ اوور!“

”جزیرہ؟“ جمی لائیڈ کی آواز میں میں نے پہلی بار حیرت محسوس کی۔ ”ان اطراف میں ایسا جزیرہ کہاں سے آ گیا؟“

”اس موضوع پر میں مزید بات نہیں کر سکتا۔“ میں نے اسے گمراہ کرنے کی نیت سے کہا۔ ”اصولاً تو مجھے ذکر ہی نہیں کرنا چاہیے تھا کہ میں کہاں مقیم ہوں۔ مجھے معلوم ہے کہ تمھارے ہاتھ بہت دراز ہیں۔ کوئی دوسری بات کرو۔ اوور!“

”یہ درست ہے کہ مجھے تمھارا ٹھکانا معلوم ہو جائے تو میں تمھیں نہیں بخشوں گا لیکن جزیرے کے بارے میں میرا سوال اضطراری تھا۔ یہ حقیقت ہے کہ میں مارسیلز کے نواح میں کسی نیم آباد جزیرے کے وجود سے لاعلم ہوں۔ اوور!“

”تمھارا لاعلم رہنا ہی فی الحال میرے حق میں بہتر ہے۔ کیا تم کو صرف یہی معلوم کرنا تھا؟ اوور!“

”میری اصل دشمنی تم سے ہے۔“ اس کی آواز ابھری۔ ”میں تمھاری طرح شاخوں پر وار کر کے اپنی توانائی ضائع نہیں کرتا بلکہ جڑ پر وار کرنے کا عادی ہوں۔ تمھارا آدمی میری نظروں میں آ گیا ہے۔ چاہو تو اس سے رجوع کر سکتے ہو۔ اوور!“

مجھے معلوم تھا کہ وہ اوّل درجے کا فریبی تھا لیکن اس کی زبان سے وہ الفاظ سُن کر مجھے خوشی ہوئی۔ ”فوری طور پر ناممکن ہے۔ جزیرے سے نکلے بغیر میں اس سے نہیں مل سکتا۔ اگر وہ واقعی زندہ ہے تو اپنا راستہ خود تلاش کرے گا۔ اسے میری مدد کی کوئی ضرورت پیش نہیں آئے گی۔ ہو سکے تو اسے پاکستان واپس روانہ کرا دو۔ اوور!“

”یہ سب تمھارا کام ہے۔ میں نے تو تمھیں آگاہ کر دیا ہے۔ اوور!“

”میں اتنا احمق نہیں ہوں جتنا تم سمجھتے ہو۔“ میں نے تلخ لہجے میں کہا۔ ”تم اسے چارا بنا کر مجھے پکڑنا چاہتے ہو تو یہ کبھی نہ ہو سکے گا۔ مجھے تم سے یہ امید نہیں کہ تم محض میری ہمدردی میں میرے ساتھی پر نگاہ رکھو۔ اوور!“

”تم مجھے اپنا ارادہ بدلنے پر مجبور کر رہے ہو۔ تمھارے ساتھی نے گیسٹ ہاؤس میں مجھ پر فائر کیا تھا۔ اس لیے اصولاً مجھے اس کا خاتمہ ہی کرا دینا چاہیے تھا لیکن میں بے مقصد خونریزی سے گریز کرتا ہوں اس لیے امانتدکے بارے میں تمھیں مطلع کر رہا تھا ورنہ وہ میری نگاہ میں ہے جب چاہوں اسے مروا سکتا ہوں۔ اوور!“

میرا دل چاہا کہ اس سے بل سارا ہاؤز کے کچن میں پڑی ہوئی چار لاشوں کی تخلیق کا مقصد دریافت کروں لیکن اس طرح میرا وہ چالاک دشمن فوراً سمجھ لیتا کہ میں نے جزیرے کی کہانی اسے بہکانے کے لیے بنائی تھی ورنہ حقیقت میں میں نے ویران بل سارا ہاؤز میں پناہ لی ہوئی تھی اس لیے اپنی خواہش کو دل میں دبا کر بولا۔ ”تمھاری بات درست ہے۔ مجھے حیرت ہے کہ تم نے اس کا نام بھی دریافت کر لیا۔ تم مجھے بتا دو کہ وہ کہاں ہے۔ میں جزیرے سے واپسی کے بعد ہی اس سے مل سکوں گا۔ لیکن یہ یاد رکھنا کہ اس کے گرد و پیش میں تمھارے کسی آدمی کا سایہ بھی نظر آیا تو میں ادھر کا رُخ نہیں کروں گا۔ اوور!“

”تم اس سے ملو یا نہ ملو، یہ تمھارا ذاتی فعل ہے۔ میرا اسے استعمال کرنے کا کوئی ارادہ نہیں ہے۔ مجھے امید ہے کہ جواب میں تم بھی میرے آدمیوں کی خون ریزی سے باز آ جاؤ گے۔ تم اب تک بے مقصد بہت خون بہا چکے ہو۔ اوور!“

”مشکل یہ ہے کہ براہِ راست نہ تم مجھے ڈرانے میں کامیاب ہو سکے ہو، نہ میں تمھیں مرعوب کر سکا ہوں۔ اس لیے سارا نزلہ تمھارے آدمیوں پر گرتا ہے کیونکہ وہ آسانی سے میرے قابو میں آ جاتے ہیں اب میرا ایک اہم ساتھی تمھاری نگاہوں میں آ گیا ہے مجھے حیرت ہے کہ تم نے اُس کا سر دھڑ سے علیحدہ کرنے کے بجائے مجھے اطلاع دی ہے۔ اس کا مطلب ہے کہ تم از کم مارسیلز میں اپنے ساتھیوں کے خون کی ارزانی سے بوکھلا گئے ہو اور مجھ سے سمجھوتا کرنا چاہتے ہو۔ آج کل آدمی تو بہت مل جاتے ہیں مگر تجربے کار آدمی کا بدل مشکل سے ملتا ہے۔ اوور!“

”تم اس معاملے کو غلط زاویے سے دیکھ رہے ہو۔“ میرے تلخ تبصرہ پر بھی اس کے لب و لہجے میں کوئی تبدیلی نہیں آئی تھی۔ ”تم اچھی طرح جانتے ہو کہ شی ایک بہت مضبوط تنظیم ہے اور بڑی تنظیموں میں کسی فرد کے آنے یا چلے جانے سے کوئی فرق نہیں پڑتا اس لیے آدمیوں کے نقصان کے بارے میں تمھاری سوچ بالکل بے بنیاد ہے۔ تم سے جو جھڑپ چل رہی ہے، اس سے میں بھی لطف اندوز ہونے لگا ہوں۔ بڑے عرصے کے بعد کوئی ایسا حریف اُبھر کر سامنے آیا ہے جس کے سدِباب کے لیے مجھے ذاتی طور پر توجہ دینی پڑ رہی ہے۔ اس لیے میں تم کو تمھارے ہی انداز میں انجام کو پہنچاؤں گا۔ تم جو چاہو سمجھ لو لیکن میں تمھارے آدمی کو ہاتھ نہیں لگاؤں گا۔ شاید اُس کے کاغذات

بات اچک لی، ورنہ وہ اس وقت تقریر کے موڈ میں آچکی تھی۔

"ہوٹل مخدوش ہیں، شہر میں کوئی شناسا نہیں، سمجھ میں نہیں آتا کہ کدھر جائیں۔" ویرا تشویش آمیز لہجے میں بولی۔ "بس ایک ہی صورت نظر آتی ہے کہ فائر کیمپ کے حادثے کے نتیجے میں جو متعدد عمارات تباہ ہوئی ہیں، ان میں سے کسی کے ویران کھنڈرات میں پناہ لی جاسکتی ہے لیکن وہاں ہمیں قرب و جوار میں رہنے والوں کی نظروں سے بچنے کے لیے بہت محتاط رہنا ہوگا۔"

"یونہی قید رہنا ہے تو اس سرد اور بے رحم موسم میں بیٹے رودیلو اور غیر محفوظ کھنڈرات سے کہیں بہتر جیف ڈارلنگٹن کا فلیٹ رہے گا، وہاں زندگی کی ساری آسائشیں بھی موجود ہیں۔" میں نے سوچتے ہوئے کہا۔

"اور تمہارا خیال ہے کہ جیف ڈارلنگٹن ہمارے اس تصرف پر کوئی اعتراض نہیں کرے گا؟" ویرا نے سوال کیا۔

"مرنے والے کسی پر اعتراض نہیں کیا کرتے۔" میں نے ایک ایک لفظ پر زور دے کر کہا۔

"کیا مطلب؟" ویرا بُری طرح چونکی۔ "تو کیا وہ بھی اب اس دُنیا میں نہیں ہے؟"

"اسپیس نائین سے میں اُسے یرغمال کے طور پر اپنے ساتھ ہیلی کاپٹر میں لے کر فرار ہوا تھا، پائلٹ کے علاوہ رونیو نامی ایک آدمی اور بھی تھا۔ میں نے راستے میں ہی ان دونوں کو مار کر ان کی لاشیں ہیلی کاپٹر سے نیچے گرادی تھیں۔"

"اوہ! جب ہی تمہاری روانگی کے بعد وہ نظر نہیں آیا۔ میں تو سوچ بھی نہیں سکتی تھی کہ تم اُسے لے گئے ہوگے۔"

"اس کی سلور آئی میرے پاس ہے۔" میں نے پُرسکون لہجے میں کہا۔ "دوستوں کی موجودگی میں، میں کہیں بھی سُپر آئی مین بن سکتا ہوں۔ جمی لائیڈ کی نقاب بھی میری جیب میں موجود ہے۔"

"ربیکا پہلے ہی مرچکی، اب جیف بھی اس دُنیا میں نہیں رہا۔" وہ خود کلامی کے انداز میں بولی۔ "اگر ہم پڑوسیوں کی نظروں میں آئے بغیر چند روز کے لیے وہاں قابض ہوسکیں تو جمی لائیڈ کے فرشتے بھی وہاں کے بارے میں نہیں سوچ سکیں گے اور ہم ان کی ناک کے نیچے دندناتے رہیں گے۔ تمہاری تجویز واقعی بہت معقول ہے۔ یہ بات میرے وہم و گمان میں بھی نہیں تھی کہ تم نے خاموشی کے ساتھ جیف ڈارلنگٹن کو موت کے گھاٹ اتار دیا ہوگا، وہ واقعی بہت خبیث آدمی تھا۔"

ٹیکسی اسٹینڈ نظر آنے تک ہم اسی موضوع پر گفتگو کرتے رہے پھر مستانگ کو سڑک کے کنارے روک کر نیچے آگئے۔ رقم ساتھ لے لی گئی تھی۔ راستے میں میرے مشورے پر چند گڈیاں ویرا اور سلطان شاہ نے اپنی تحویل میں لے لی تھیں، مشین گن خالی اور بھرے ہوئے میگزین سمیت کار کے عقبی پائیدان میں چھوڑ دی گئی تھی۔

ویرا کا خیال تھا کہ اس علاقے میں مستانگ کی موجودگی کی بنا پر ٹیکسی ڈرائیوروں وغیرہ سے باز پرس کر کے ہمارا کھوج نکالنے کی کوشش کی جاسکتی تھی، اس لیے ہم نے وہاں سے براہِ راست جیف ڈارلنگٹن کے فلیٹ کا رُخ کرنے کے بجائے تین مقامات پر ٹیکسیاں بدلیں اور جب ہم ایئرپورٹ سے واپس آرہے تھے تو اچانک ہی سلطان شاہ کو ایک انوکھی تجویز سوجھ گئی۔

"میرے پیٹ میں شدید درد ہورہا ہے، میرا خیال ہے کہ اپنڈکس کی تکلیف شروع ہوگئی ہے۔" اس نے زبان کھولی تو میرے ساتھ ہی ویرا بھی بُری طرح چونک پڑی کیونکہ اس وقت ہر غیر معمولی بات ہمارے لیے دُشواری کا سبب بن سکتی تھی۔

"تکلیف ابھی شروع ہوئی ہے یا پہلے سے چل رہی ہے؟" ویرا نے تشویش آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"ابھی ابھی دریافت ہوئی ہے۔" وہ سنجیدگی کے ساتھ بولا۔ "میرا خیال ہے کہ تم دونوں بھی کسی تکلیف میں مُبتلا ہو۔ تم دونوں کے چہرے اُترے ہوئے اور زرد نظر آرہے ہیں۔"

"پھر تو شاید تمہیں یرقان بھی ہوگیا ہے، جب ہی ہر چیز زرد نظر آرہی ہے۔ کم از کم میں تو پوری طرح صحت مند اور چاق و چوبند ہوں۔ پچھلے دس برس سے کوئی بیماری مجھے چُھو کر نہیں گزری۔" ویرا، سلطان شاہ کے بارے میں یک بیک بہت زیادہ پریشان نظر آنے لگی تھی کیونکہ اس مرحلے پر ہم تینوں میں سے کسی ایک کی مجبوری بقیہ دونوں کے لیے بھی مسئلہ بن سکتی تھی۔

"میں بھی بالکل ٹھیک ٹھاک ہوں۔" میں نے کچھ سمجھے بغیر کہا۔ "تم کیا محسوس کررہے ہو؟"

"کچھ بھی نہیں۔" وہ بولا۔ "کافی سوچنے کے بعد اپنڈکس دریافت کرسکا ہوں، تم دونوں بھی غور کرو تو اپنے لیے بیماریوں کا انتخاب کرسکتے ہو۔ اس طرح کہیں قید ہونے کے بجائے ہم آرام سے دو تین دن کسی اسپتال میں گزار سکیں گے۔"

اس کی بات کا مفہوم سمجھتے ہی ویرا خوشی سے اُچھل پڑی لیکن ٹیکسی ڈرائیوروں کی موجودگی کی وجہ سے اپنے لب و لہجے کو قابو میں رکھتے ہوئے بولی۔ "بہت آسان اور لاجواب تجویز ہے لیکن تمہیں اپنے لیے کسی اور بیماری کا انتخاب کرنا ہوگا۔ اپنڈکس کا نام لیا تو فوراً ہی تمہارا آپریشن کردیا جائے گا۔ یورپ میں سرجری اس قدر رائج ہوگئی ہے کہ معالج اپنے مریض کو عام طور پر زیادہ سوچنے سمجھنے کا موقع ہی نہیں دیتے۔ ہمیں ایسی بیماریوں کے بارے میں سوچنا ...ے گا جن میں آپریشن کا دخل بھی نہ ہو اور ہمارا جھوٹ بھی نہ ...ا جاسکے۔"

"...اس ترکیب میں کسی خطرے کا امکان تو نہیں ہے لیکن ہم ...وں کا یکجا ہونا مناسب نہیں ہوگا۔ یادگاری پارک والے واقعے کے ...جمی لائیڈ کے آدمی تین کی سرٹولی کو پرکھنے کی کوشش کریں گے۔" ...نے سوچتے ہوئے کہا۔

"بیمار تم دونوں ہی بنو گے۔ ہمارے پاس رقم کی کوئی کمی نہیں ...ے اس لیے تمہیں رئیس زادے ظاہر کر کے میں تمہاری خدمت گار ...سکتی ہوں۔ مارسیلز میں ایسے کئی نجی اسپتال ہیں جہاں سوئٹ مل جاتے ...۔" ویرا کہنے لگی۔

"تم فائر کیمپ کا واقعہ بھول رہی ہو۔" میں نے اس کی بات ...ٹ کر کہا۔ "اسپتالوں میں زخمیوں کے لیے جگہ باقی نہیں رہی تھی ...انہیں دوسرے شہروں میں بھیجا گیا تھا۔ ہمیں آسانی سے جگہ نہیں ...ملسکے گی۔"

"وہ ہنگامی اور وقتی صورتِ حال تھی۔" ویرا بولی۔ "بیشتر زخمیوں ...کو اسی وقت یا دوسرے دن چھٹی دے دی گئی تھی۔ اسپتال میں جگہ ...حاصل کرنا میرا کام ہے، تم ایک بار تجویز کے بارے میں اپنا فیصلہ ...دو، باقی کام میں خود دیکھ لوں گی۔"

یوں ہم نے مارسیلز کے کسی اسپتال میں پناہ لینے کا فیصلہ کر لیا اور اسی ٹیکسی میں جیف ڈارلنگٹن کے فلیٹ سے تھوڑے فاصلے پر واقع ایک اسپتال میں پہنچ گئے۔ راستہ تبدیل نہ کرنے کی وجہ سے ٹیکسی ڈرائیور کو ہم پر کوئی شبہ نہیں ہوا اور وہ ڈالروں کی صورت میں کرایہ اور بخشش لے کر ممنونیت کا اظہار کرتا ہوا روانہ ہوگیا۔

اسپتال میں ویرا نے ترجمانی کے بہانے ساری ذمّے داری اپنے ...سنبھالی اور وہاں فی البدیہہ جو کچھ جھوٹ بولتی رہی اس کے متن سے ترجمانی کے بہانے ہم دونوں کو آگاہ کرتی رہی۔ اسپتال میں اس نے سلطان شاہ کو اس کے پاسپورٹ کے مطابق ہندی نژاد ظاہر کیا ...میں یہ اضافہ کردیا کہ وہ ایک سرپھرا امیر زادہ تھا جو خاندانی دولت برباد کرنے کے لیے یورپ کی خاک چھانتا پھر رہا تھا، میں یعنی پیٹرواک اس کا مقامی معاون تھا اور ویرا کا کام سلطان شاہ کے مشاہدات کو قلم بند کرنا تھا جنہیں وہ واپسی پر کتابی صورت میں شائع کرنا چاہتا تھا۔

اس نے مجھے اختلاجِ قلب کا مریض ظاہر کیا تھا جب کہ سلطان شاہ کو موسم کی بنا پر اعصابی درد میں مُبتلا بتایا۔ یہ دونوں تکالیف ایسی تھیں جن کا اپنے طور پر سُراغ لگانا مشکل تھا۔ بیشتر مریض کے بیان پر ہی انحصار کرنا پڑتا ہے۔ اختلاجی کیفیت طاری ہو تو مشینوں کے ذریعے بہت کچھ معلوم کیا جاسکتا ہے لیکن اس سے قبل یا دورے کی کیفیت گزر جانے کے بعد کوئی سُراغ لگانا مشکل ہوتا ہے، یہ خاص خاص اور شدید دوروں کی صورت میں ہوتا ہے کہ بعد میں بھی دل کی حرکات و سکنات میں ماہر معالج موہوم یا واضح بے ترتیبی دریافت کرلیتے ہیں۔ اس لیے ہم دونوں ہی ویرا کے دیے ہوئے امراض کے بارے میں مطمئن تھے۔

وہ کوئی مفت یا سرکاری اسپتال نہیں تھا بلکہ خدمت برائے دولت کے اصول پر چلایا جانے والا نجی ادارہ تھا جہاں مرض کی نوعیت کے بجائے سہولتوں کے حصول کا انحصار مریض کی جیب کے وزن پر تھا۔ ابتدائی معائنے اور چند تجزیوں کے بعد ہمیں اسپتال میں دو ایسے آراستہ کمرے مل گئے جو درمیانی دروازے کے ذریعے ایک دوسرے سے منسلک تھے اور ہر کمرے میں نجی خدمت گار کے لیے علیحدہ بستر موجود تھا جس پر ویرا آرام سے رہ سکتی تھی۔

سلطان شاہ نے تنہا رہنے کو ترجیح دی تھی، اس لیے ویرا میرے کمرے میں آگئی۔ چند منٹ بعد دو نرسیں اسپتال کا مخصوص سفید لباس لے آئیں جسے پہن کر مجھے یک بیک آرام کی ضرورت کا احساس ہونے لگا۔ ان کے جانے کے بعد ایک نرس دوائیں لے کر آئی، درجۂ حرارت اور خون کا دباؤ وغیرہ دیکھا اور چلی گئی۔ ویرا نے بتایا کہ اس کی درخواست پر ہسٹری شیٹ بنانے کا کام صبح تک ملتوی کردیا گیا کیونکہ اس کے لیے مجھے کسی جونیئر ڈاکٹر کے بہت سے سوالوں کے جواب دینے پڑتے اور رات یونہی کالی ہوجاتی۔

میں نے درمیانی دروازے سے سلطان شاہ کے کمرے میں جاکر جائزہ لیا تو وہ بھی اسپتال کے لباس میں آچکا تھا۔ مجھے دیکھ کر وہ احمقانہ انداز میں مُسکرایا اور بستر سے اُتر کر صوفے پر دراز ہوگیا۔ "یہاں کوئی گڑبڑ ہوئی تو ہمیں اپنا لباس چھوڑ کر اسی سفید کفن میں بھاگنا پڑے گا اور ہم ہر طرف تماشا بن جائیں گے۔" وہ میرا جائزہ لے کر مسکراتے ہوئے بولا۔

"وہ بعد کی بات ہے، یہ تو بتاؤ کہ گیسٹ ہاؤس میں کیا ہوا تھا؟ میں نے تو تمہاری فاتحہ پڑھ لی تھی۔" میں نے اُس کے برابر میں بیٹھتے ہوئے کہا اور اسی وقت ویرا بھی میرے تعاقب میں اسی کمرے میں آگئی۔

"گیسٹ ہاؤس میں سب کچھ توقع کے عین مطابق ہوا۔ جب جمی لائیڈ اوپر آیا تو میں نے اُسے دیکھتے ہی فائر کردیا۔ میرا نشانہ خطا ہونے پر وہ میری طرف لپکا لیکن میں نے دروازہ بند کر کے اندر سے بولٹ کرلیا۔ وہ کچھ دیر تک دروازے پر زور آزمائی کرتا رہا۔ اسی دوران میں عمارت میں آگ پھیلنے لگی اور وہ دروازے سے ہٹ گیا۔"

"پھر تم کہاں سے نکلنے میں کامیاب ہوئے؟" میں نے سوال کیا۔

"دروازے سے نکلنے میں جمی لائیڈ سے دوبارہ ٹکراؤ کا خدشہ تھا، اس لیے میں کھڑکی سے چھجے پر اُترا اور پھر باہر پھیلی ہوئی بھیڑ

میں شامل ہونے میں کامیاب ہوگیا۔" وہ بتانے لگا۔" مجھ سے غلطی یہ ہوئی کہ اس معرکے کا انجام دیکھنے کے لیے میں وہیں رُکا رہا جب پولیس اور فائر بریگیڈ کے عملے نے راستہ بنانے کے لیے بھیڑ ہٹائی تو میں بھی وہاں سے روانہ ہوگیا۔ اس وقت میرے ذہن میں کوئی ٹھکانا نہیں تھا نہ ہی پروگرام کے مطابق تم نظر آئے تھے، اس لیے میں بے مقصد چلتا رہا۔ اس دوران میں ایک جگہ میرا تعاقب شروع ہوگیا اور میں نے اپنی دانست میں جدوجہد کے بعد پیچھا کرنے والوں کو جل دے کر پارک کی کوٹھری میں پناہ لے لی میں بہت دیر تک وہاں رہا میرا خیال تھا کہ میں نے اپنے دشمنوں کو دھوکا دے دیا تھا مگر پھر اچانک ویرا وہاں آپہنچی۔"

"اور تم مجھے بھوت سمجھ کر بوکھلا گئے!" ویرا کو ایک بار پھر اپنی توہین یاد آگئی۔

"تم غلط سمجھ رہی ہو۔" سلطان شاہ سنجیدگی کے ساتھ بولا۔" ہمارے معاشرے میں غیر عورت کو شجرِ ممنوعہ سمجھا جاتا ہے میری تربیت اسی ماحول میں ہوئی ہے، اس لیے تمھارے لمس سے وحشت زدہ ہوگیا تھا۔"

"شاید ذہنی پسی اور معاشرے سے آئے ہو۔" ویرا نے دوبارہ طنزیہ لہجے کو برقرار رکھتے ہوئے کہا۔

"شہری اور دیہی علاقے کے علاوہ ہم دونوں کے علاقوں میں ایک ہزار میل سے زیادہ کا فرق ہے . . ." سلطان شاہ نے وضاحت کرنا چاہی لیکن ویرا نے تیز لہجے میں اس کی بات کاٹ دی۔

"مجھے یہ سب نہ بتاؤ۔ میں نے خود پاکستان کا چپہ چپہ دیکھا ہے۔ پہاڑی علاقوں میں رہی ہوں لیکن مجھے کہیں بھی تم جیسا کوئی عورت گریز شخص نہیں ملا۔ خوبصورت اور نامحرم عورتوں کو عام طور پر ایک خوشگوار حیرت کے ساتھ قبول کرلیا جاتا ہے۔ پختہ کردار کے لوگ بھی خوش دلی کے ساتھ یوں پیش آتے ہیں کہ توہین کے احساس کے بجائے اپنی پیش قدمی پر خود ندامت ہونے لگتی ہے۔"

"محض تمھاری دلجوئی کے لیے میں اپنی تربیت فراموش نہیں کر سکتا۔" سلطان شاہ نے چڑ کر کہا۔

"بہتر ہوگا کہ اب آرام کیا جائے۔" میں نے اپنی جگہ چھوڑتے ہوئے کہا۔" ورنہ اس بحث میں رات بھی گزر سکتی ہے۔"

"درمیانی دروازہ اپنی طرف سے بولٹ کرلینا۔" ویرا نے میرے ساتھ چلتے ہوئے چڑانے والے لہجے میں اس سے کہا۔" ورنہ میرے خوف سے تمھیں رات بھر نیند نہیں آسکے گی۔"

سلطان شاہ نے ویرا کے اس تضحیک آمیز تبصرے پر زیرِ لب کچھ کہا تھا جو میرے پلے نہ پڑ سکا۔

اسپتال میں ہم دونوں کی بے بنیاد بیماریوں کا علاج ہوتا رہا۔ گولیاں اور شربت نالی میں بہتے رہے۔ اگلا دن ویرا نے شہر میں گھوم کر گزارا۔ سردی سے فائدہ اٹھاتے ہوئے اس نے اونچے کالر والے اونی کوٹ، ہیٹ اور لمبے چرمی جوتوں کی مدد سے نہ صرف اپنا حلیہ بلکہ چال تک اتنی تبدیل کرلی تھی کہ بادی النظر میں اسے پہچاننا مشکل ہوکر رہ گیا تھا لیکن مجھے اندیشہ تھا کہ جو لوگ اسے کلثوم احمدی کے روپ میں پہچان کر اغوا کرسکتے تھے، ان سے بچنا ویرا کے لیے آسان نہیں تھا۔

واپسی پر اس نے بتایا کہ کافی بھاگ دوڑ کے بعد وہ شہر کے پسماندہ علاقے میں کرائے پر ایک کمرا حاصل کرنے میں کامیاب ہوگئی تھی جہاں کوئی آسائش تو میسر نہیں تھی لیکن بنیادی ضرورت کی تقریباً ہر شے موجود تھی۔ اس کمرے کا بندوبست کرنے کے بعد ویرا نے ہم دونوں کے لیے کچھ سامان خرید کر وہاں پہنچا دیا تھا تاکہ ہم اپنے حلیے تبدیل کرسکیں۔

باہمی مشورے کے بعد طے کیا گیا کہ ہمیں اسی شام اسپتال چھوڑ دینا چاہیے تاکہ شام کے اندھیرے میں ہماری منتقلی کا عمل بے خوف وخطر مکمل ہوسکے لیکن جب ویرا نے ہمارے ڈسچارج کے سلسلے میں کاؤنٹر سے رجوع کیا تو پتا چلا کہ حسابات کا شعبہ پانچ بجے بند ہوچکا تھا اس لیے اگلے دن تک انتظار کرنا ضروری تھا۔ اسپتال کا عملہ مناسب ڈپازٹ لے کر نئے مریضوں کو داخل کرنے کا مجاز ضرور تھا لیکن شعبۂ حسابات کی اجازت کے بغیر انھیں کسی مریض کو چھوڑنے کی اجازت نہیں تھی۔

اس بارے میں ویرا کافی دیر مصروف رہی آخرکار اسپتال کے منتظم سے اس کے گھر فون پر بات کرنے کے بعد بمشکل یہ طے پایا کہ مزید پانچ سو ڈالر جمع کرا کے ہم اسپتال چھوڑ سکتے تھے حساب صاف کرنے کے لیے ویرا کو اگلی صبح نو بجے اسپتال آنا پڑتا۔ ایک رات کے لیے دو مریضوں پر سات سو ڈالر کا خرچ بہت زیادہ تھا لیکن ہمارے پاس رقم کی کوئی کمی نہیں تھی، اس لیے پانچ سو ڈالر دے کر ہم نے وہاں سے روانگی کی تیاری شروع کردی۔ اسپتال چھوڑنے کے لیے ویرا نے سلطان شاہ کے ایک اہم انٹرویو کا بہانہ تراشا تھا جو یورپ کے ایک گمنام مگر باحوصلہ کوہ پیما کے ساتھ اچانک ہی طے ہوگیا تھا۔

"جانے سے پہلے کیوں نہ ایک بار جمی کو چھیڑ لیا جائے . . . ؟" سلطان شاہ نے رائے ظاہر کی۔" ہوسکتا ہے کہ نئے ٹھکانے پر یہاں جیسی آزادی میسر نہ ہو۔ کم از کم اندازہ تو ہوجائے گا کہ وہ کیا کرنا چاہ رہا ہے۔"

"یہ اس کے زخم کرید کر اسے اشتعال دلانے کے برابر ہوگا۔" ویرا بولی۔" بہتر یہی ہے کہ اسے نہ چھیڑا جائے۔ ہوسکتا ہے کہ وہ یہ نتیجہ نکالے کہ ہم اس سے خوفزدہ ہوکر مارسیلز سے بھاگ گئے ہیں۔"

وہ دونوں اس موضوع پر بات کرتے رہے اور میں اپنی غلطی پر غور کرتا رہا۔ میرے پاس جمی لائیڈ سے چھینا ہوا ٹرانسمیٹر موجود تھا۔ اگر آن رکھا جاتا تو جمی لائیڈ کا کوئی پیغام وصول کرنے کے علاوہ اس سے رابطہ بھی قائم کیا جاسکتا تھا۔ میں یہ تو دیکھ چکا تھا کہ اس ٹرانسمیٹر کے استعمال کے نتیجے میں جمی لائیڈ کے لیے ہمارے ٹھکانے کا سراغ لگانا ممکن نہیں تھا۔ میں نے اپنی حماقت سے جو وقت گزار دیا وہ بہت اہم تھا۔ مجھے یقین تھا کہ اس دوران میں جمی لائیڈ نے مجھ سے بات کرنے کی کوشش ضرور کی ہوگی۔

"تم کیوں نہیں بولتے، کیا سوچ رہے ہو؟" ویرا کی بحث سے اُکتا کر سلطان شاہ نے میرا سہارا لینے کی کوشش کی۔

"میں بات کروں گا۔" میں نے پُرخیال لہجے میں کہا۔" میرا خیال ہے ہم پر غالب نہ آنے کے باوجود جمی لائیڈ اپنی حکمتِ عملی میں کامیاب رہا ہے اور ہم اس کے ہاتھوں میں کٹھ پتلی بن کر رہ گئے ہیں۔"

"یہ کیسے کہہ سکتے ہو تم؟" ویرا نے حیرت سے سوال کیا۔ وہ مجھے یوں گھور رہی تھی جیسے میرا دماغ چل گیا ہو۔

"اس نے خود سامنے آکر ہمیں اپنے راستے سے ہٹا دیا ہے۔ ہماری مہم ہیروئن کے خلاف تھی جو شی کا اصل کاروبار ہے، اسی میں اسلحے کی اسمگلنگ بھی آجاتی ہے لیکن اس وقت ہم اپنے نشانوں کو بھول کر پوری قوت سے جمی لائیڈ کے خلاف لڑ رہے ہیں۔ کشت وخون میں بھلا کر وہ کسی بھی وقت ہم پر ہاتھ ڈال دے گا کیونکہ ہم اسے انا کی جنگ بنا کر لڑ رہے ہیں۔"

"تجربہ کار اور وفادار ساتھیوں کی ہلاکت سے بھی وہ دن بہ دن کمزور ہوتا جارہا ہے۔ آدمی تو بہت مل جاتے ہیں لیکن ان کی وفاداری اور صلاحیت آزمانے کے لیے ایک مدت درکار ہوتی ہے۔ میرا تو خیال ہے کہ جس طرح ہم اسے زیادہ نقصان پہنچا رہے ہیں۔ وہ دن دور نہیں جب شی کے لیے کام کرنے والوں کے لیے تمھارا نام ہوا بن جائے گا اور وہ شی سے کنارہ کشی ہونے لگیں گے۔ شی کی بیخ کنی کے لیے اس سے زیادہ مؤثر طریقہ اور کیا ہوسکتا ہے؟" ویرا کے ذہن میں میری متعلق طرح کی بھی ہماری بھی ہو تم نے جمی لائیڈ کو بھی عملاً بے دست وپا کردیا تھا۔ اگر ان کے ستارے اس کا ساتھ نہ دیتے تو اس کی موت کے ساتھ ہی شی کا شیرازہ بکھر گیا ہوتا۔"

"وہ ایک اتفاق تھا کہ جمی لائیڈ نرغے میں آگیا تھا۔" میں نے کہا۔" ہمارا اصل نشانہ اٹلی میں ہے جہاں شی کی مرکزی قیادت جمی لائیڈ کی طرح کے کئی ہیں اور اربوں ڈالر کی غیر قانونی عالمی تجارت کو کنٹرول کرتی ہے لیکن جمی لائیڈ نے پیش قدمی کرکے ہمیں یہاں مارسیلز میں بُری طرح الجھا لیا ہے اور وہ ہمیں ہمارا قصہ ختم کردینے کے خواب دیکھ رہا ہے۔"

"اگر تم گفتگو کرنا چاہ رہے ہو تو اتنی بحث کا کیا فائدہ، بات کر ڈالو۔ ہمیں یہاں سے نکلنا بھی ہے۔" سلطان شاہ نے ہم دونوں کی گفتگو میں دخل اندازی کرتے ہوئے کہا۔

"یہ بے فائدہ بحث نہیں ہے۔" میں نے تھیلے میں سے جمی لائیڈ والا ٹرانسمیٹر نکال کر آن کرتے ہوئے کہا۔" مقصد اور حکمتِ عملی طے کیے بغیر اگر ہم اپنی توانائیاں برباد کرتے رہے تو ہم بوڑھے ہوجائیں گے لیکن شی کا بال بھی بیکا نہ کرسکیں گے۔"

ٹرانسمیٹر پر دوسری طرف سناٹا تھا۔ میں نے بٹن دبا کر دھیمی آواز میں خیر خواہ کے نام سے جمی لائیڈ کے لیے کال نشر کی، جواب میں دوسری طرف سے فوراً ہی ایک نسوانی آواز ابھری تھی جسے شاید خیر خواہ والے حوالے کے بارے میں بتا دیا گیا تھا۔

"سپیرآئی من موجود نہیں ہے، چاہو تو اس کے لیے پیغام چھوڑ سکتے ہو۔ اوور!" کھنکتی ہوئی نسوانی آواز نے باوقار لہجے میں کہا۔

"میں خود اس سے بات کرنا چاہتا ہوں۔ وہ کب تک مل سکے گا؟ اوور!" میں نے سوال کیا۔

"کچھ نہیں کہا جاسکتا۔" لڑکی کی آواز سپاٹ تھی۔" ہوسکتا ہے کہ وہ ابھی لوٹ آئے یہ بھی ممکن ہے کہ وہ مہینوں ادھر کا رخ نہ کرے۔ پیغام ہو تو وہ دنیا کے کسی بھی حصے میں اس تک پہنچایا جاسکتا ہے . . . اوور!"

"تو کیا وہ فرانس سے باہر ہے؟ اوور!" میں اسے اچھی طرح کریدنے پر تُلا ہوا تھا۔

"وہ دنیا کے کسی بھی حصے میں ہوسکتا ہے۔ ہمیں اس کے پروگراموں کا علم نہیں ہوتا لیکن یہ ضرور بتا سکتی ہوں کہ آج صبح اس نے تم سے رابطہ قائم کرنے کی کوشش کی تھی جو بے سود ثابت ہوئی۔ اس کے بعد وہ چلا گیا، اوور!"

لڑکی کا جواب سنسنی خیز اور خیال انگیز تھا۔ سر لاسلکی ریڈیائی آلے کی طرح جمی لائیڈ سے چھینا ہوا ٹرانسمیٹر بھی ایک مخصوص حد کے اندر مؤثر ہوسکتا تھا۔ اس کی ساخت اور سائز کی بنا پر میرے لیے یہ اندازہ لگانا مشکل نہیں تھا کہ وہ چند سو کلومیٹر سے زیادہ فاصلے پر کارآمد نہیں رہا ہوگا اور جمی لائیڈ نے مجھ سے رابطہ قائم کرنے میں ناکامی کا سامنا کرنے پر شاید یہ نتیجہ اخذ کرلیا ہو کہ ہم تینوں فرانس کی حدود سے ہی فرار ہوگئے تھے اور ہماری امکانی منزل اطالوی سرزمین ہوسکتی تھی جہاں اس کا مرکز قائم تھا۔ میرا اندازہ تھا کہ وہ فوری طور پر اٹلی روانہ ہوا ہوگا جہاں اسے ہماری طرف سے کسی بڑی تخریبی کارروائی کا خدشہ رہا ہوگا۔

"وہ جہاں بھی ہو، اسے پیغام دے دینا کہ میں اس سے بات کرنا چاہتا ہوں۔ اوور!"

"تم بے فکر رہو، یہ پیغام پہلی فرصت میں پہنچا دیا جائے گا۔ اس دوران میں تم اپنا ایریئس آن رکھنا تاکہ رابطہ قائم کرنے میں دشواری نہ ہو۔ آج صبح شاید تمہارا ایریئس آف تھا، اوور!" لڑکی کی آواز ابھری۔ وہ خود گفتگو آگے بڑھا رہی تھی، اس لیے میں نے اس موقع سے فائدہ اٹھانے کا فیصلہ کر لیا۔ "میرا ایریئس آف نہیں تھا بلکہ میں اس کی رینج سے باہر تھا، کتنی رینج ہے اس کی؟ اوور!"

"دو سو کلومیٹر، تم کہاں گئے ہوئے تھے؟ اوور!" اس نے میرے سوال کا جواب دے کر کہا۔

"فرانس سے باہر تھا۔" میں نے یہ سوچ کر شوشا چھوڑا کہ وہ اپنی حاصل کی ہوئی تمام معلومات اپنے آقا تک ضرور پہنچائے گی۔ "ابھی ابھی مارسیلز واپس لوٹا ہوں، اوور!" گفتگو کے اختتام کا موقع میں اسے دینا چاہ رہا تھا۔

"ٹھیک ہے، ضرورت پیش آئی تو میں خود تم سے رابطہ قائم کر لوں گی، میرا کوڈ ہنی بال ہوگا، اوور!"

"بڑا خوبصورت کوڈ ہے تمہارا۔" میں نے کہا۔ "ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے منہ میں مصری کی ڈلی گھل رہی ہو۔ ڈیوٹی کے بعد تم کہاں ہوتی ہو؟ میرا خیال ہے کہ تم میں اپنے کوڈ کی تاثیر ضرور ہوگی، اوور!"

"میں ہر وقت ڈیوٹی پر ہوتی ہوں تم باہر کے آدمی نہ ہوتے تو میں تمہاری جسارت پر سٹ اپ ضرور کہتی۔ ہمارے کام میں خیالات کی کوئی گنجائش نہیں ہوتی، اس لیے اوور اینڈ آل۔" اس کی آواز سخت اور حوصلہ شکن تھی۔

"گالیاں کھا کر بے مزہ نہ ہوا!" سلطان شاہ میری طرف دیکھ کر گنگنایا۔ "اچھی صورت یا آواز پر تو تم رالشہ خطمی ہو جاتے ہو۔ آخر کار اس نے گھما پھرا کر تمہیں شٹ اپ کہہ ہی دیا اور تم مسکرا رہے ہو۔"

"یہ بہت چالاک ہے۔" میرے بجائے ویرا میرا دفاع کرتے ہوئے بولی۔ "اس نے لڑکی سے کئی کام کی باتیں معلوم کی ہیں، اس لیے اسے مسکرانا ہی چاہیے۔ اس پر ڈورے ڈالنے میں کامیابی ہو جاتی تو آج میں ڈینی کی شاگردی اختیار کر لیتی۔"

"شاگردی کی کیا ضرورت ہے، تم تو خود اس کی استاد بنی ہوئی ہو۔" سلطان شاہ منہ کر بولا۔

اسی نوک جھونک میں تیاری مکمل کر کے ہم اس اسپتال سے نکل کھڑے ہوئے۔

ویرا سمجھ چکی تھی کہ جی لائیڈ نے میری طرف سے کوئی جواب نہ ملنے پر فوراً ہی مارسیلز چھوڑ دیا تھا کیونکہ اسے اپنے گھر کی فکر لاحق ہو گئی تھی۔ ہنی بال نے بالواسطہ طور پر بتا دیا تھا کہ جی لائیڈ دو سو کلومیٹر سے کہیں زیادہ فاصلے پر تھا، اس اعتبار سے حالات میرے قائم کیے ہوئے نظریات کی مکمل کر تائید کر رہے تھے۔ جی لائیڈ اس مقابلے میں اب واضح طور پر اپنی کمزوری کا اظہار کر رہا تھا۔ یہ اس کی بدقسمتی تھی کہ اس کے مہرے اس وقت تک ذہنی یا جسمانی سطح پر میرے معیار سے بہت کم تر ثابت ہوتے آئے تھے اور میں ان سے من مانا سلوک کرنے یا ان کی زبان سے ناگفتنی اگلوانے پر قادر رہا تھا جبکہ میرے خلاف جی لائیڈ کو صرف اپنے وسائل پر انحصار کرنا پڑ رہا تھا۔

اسپتال سے روانہ ہونے کے بعد ہم ٹیکسی کے ذریعے ... کے جس رہائشی علاقے میں پہنچے، وہ پاکستانی معیار سے ایک ... علاقہ نظر آ رہا تھا لیکن شہر کے اپنے معیار کے مطابق وہ نسبتاً کم ... والے افراد کا علاقہ معلوم ہو رہا تھا کیونکہ وہاں مکانات کا سائز ... تھا اور باہر نظر آنے والے لوگوں کے لباس سے بھی تول ... نہیں ہو رہا تھا۔

ٹیکسی چھوڑنے کے بعد ویرا ہمارے ساتھ ایک پتلی سی ... میں داخل ہوئی، جس کے ایک طرف مکانات کی قطار تھی اور ... کے سامنے دوسری قطار کے مکانوں کے سامنے سرسبز ... پھیلے ہوئے تھے۔ ایک مکان کے قریب رک کر ویرا نے جیب ... چابی نکال کر تالا کھولا اور اگلے ہی لمحے ہم تینوں اس صاف ستھرے ... کمرے میں داخل ہو چکے تھے، جس پر دن میں ویرا خاصی محنت کر چکی تھی۔

اندر مناسب روشنی والے بلب کے ساتھ دو ٹیبل لیمپ ... تھے۔ کمرے میں دو سنگل بیڈ لگے ہوئے تھے اور صوفہ کسی تیسرے ... فرد کے لیے کافی تھا۔ وسطی میز پر ویرا کے لائے ہوئے سامان ... تھیلے رکھے ہوئے تھے۔

"ادھر باتھ روم ہے۔" ویرا نے سلطان شاہ کو مخاطب کر کے ... ایک گوشے میں بند دروازے کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔

سلطان شاہ اسے پھاڑ کھانے والی نظروں سے گھور کر رہ ... اور ویرا کھلکھلا کر ہنس پڑی۔

میں نے ویرا کے جمع کیے ہوئے تھیلوں کا جائزہ لیا تو دل ... دل میں اس کی عقل مندی کی داد دیے بغیر نہ رہ سکا۔ موسم کی مناسبت ... سے وہ چرمی جیکٹوں کے ساتھ ایسی جینز لائی تھی جنہیں ہم ... کے ساتھ مسلسل کئی دن تک استعمال کر سکتے تھے۔ شولڈر ... ہیٹ اور بڑے فریم والے پولارائیڈ شیشوں والی عینکیں اس کے ... علاوہ تھیں۔ حقیقت یہ تھی کہ ہم تینوں کو شہر میں قدم رکھنے ... نقل و حرکت کے لیے حلیے بدلنا ناگزیر ہو گیا تھا، ورنہ ... ہم پر وار کر سکتے تھے۔

اس وقت میرے چہرے پر داڑھی موجود تھی جو خاصی ... اور بڑی ہو چکی تھی۔ پہلے میں نے اسے کتر کر مختصر کرنا چاہا لیکن ... آسان کام نہیں تھا، اس لیے ویرا کے مشورے پر میں نے ...



صاف کر دیا۔ منہ ہاتھ دھو کر میں نے ویرا کا لایا ہوا لباس زیب تن کر کے سر پر ہیٹ جمایا، سیاہ فریم والی عینک لگائی اور ڈریسنگ کارنر میں آئینے میں اپنا عکس دیکھا تو خود حیران رہ گیا۔ مجھ میں اتنی واضح تبدیلی آ چکی تھی کہ خود اپنا عکس اجنبی نظر آ رہا تھا۔ میں ان دونوں کے سامنے آیا تو ان کے چہرے مسرت سے کھل اٹھے۔

"اب تمہیں کوئی نہیں پہچان سکتا۔" ویرا نے اپنی محنت کو بارآور دیکھ کر پُرجوش لہجے میں کہا۔

"تم اپنا سر مونڈ کر بھی خود کو اتنا تبدیل نہیں کر سکتیں۔" سلطان شاہ کو تبصرہ کرنے کا سنہرا موقع ہاتھ آ گیا۔

"یہ شوق تم ہی پورا کر لینا۔ مجھے مزید کسی تبدیلی کی ضرورت نہیں۔" ویرا ترش لہجے میں بولی۔

"جنس بدلنے کے علاوہ اب رہ بھی کیا گیا ہے تمہارے لیے، اپنے ترکش کے سارے ہی تیر ایک ایک کر کے آزما چکی ہو۔" اس وقت میں نے پہلی بار محسوس کیا کہ پاکستان سے باہر نکلنے کے بعد سلطان شاہ کی اردو قابلِ رشک حد تک بہتر ہو چکی تھی۔

"چلو! میں تمہارا ہی سر مونڈ دوں۔" ویرا نے جھلا کر اس کا کالر دبوچ لیا اور مجھے مجبوراً دخل انداز ہو کر سلطان شاہ کو تیاری کے لیے باتھ روم کی طرف دھکیلنا پڑ گیا، ورنہ ویرا اپنے ارادے میں سنجیدہ نظر آ رہی تھی۔

جی لائیڈ کا ٹرانسمیٹر آن کیا ہوا میز پر رکھا ہوا تھا۔ میں صوفے پر دراز سگریٹ پی رہا تھا اور ویرا دیوار گیر سروس بورڈ پر برقی کیتلی میں چائے کے لیے پانی کھولا رہی تھی کہ اچانک دروازے پر دستک ہوئی اور ہم دونوں ہی چونک پڑے۔

یہ میں پہلے ہی دیکھ چکا تھا کہ اصل مکان سے ملحق اس کمرے کے دروازے پر ڈوربیل کا کوئی بٹن وغیرہ موجود نہیں تھا لیکن اس بات پر حیرت ضرور تھی کہ ہمارے وہاں پہنچتے ہی کون سا ملاقاتی نازل ہو گیا تھا۔

ویرا جھجکتے ہوئے دروازہ کھولنے کے لیے بڑھی تو میں نے ہیم گن جیب سے نکال کر اپنی گود میں چھپا لی تاکہ خطرے کی صورت میں بلا تاخیر جوابی کارروائی کر سکوں۔ عافیت اور بے فکری کا وہ ٹھکانا میسر آنے کے بعد میں فوری طور پر کوئی خطرہ مول لینے کے لیے تیار نہیں تھا۔

دروازہ کھولنے سے پہلے ویرا نے دستک دینے والے سے کوئی سوال کیا اور اس کا جواب سن کر سر کی جنبش سے مجھے مطمئن رہنے کا اشارہ کرتے ہوئے دروازہ کھول دیا۔ باہر ایک ادھیڑ عمر شخص موجود تھا جو ویرا کی دعوت کا رسمی انتظار کیے بغیر اندر گھس آیا۔ اس کی زرد اور بے رونق آنکھوں میں روح کو لرزا دینے والی بھیانک سی اداسی موجود تھی، جیسے وہ زندہ انسان کے بجائے کسی مُردے کی کھلی ہوئی حسرت زدہ نگاہیں ہوں۔ میرا اندازہ تھا کہ وہ شخص مدتوں سے کسی طاقت ور نشے کا عادی چلا آ رہا تھا۔

اندر آ کر اس نے میری طرف دیکھتے ہوئے ویرا سے فرنچ میں کچھ کہا جس پر ویرا انگریزی میں بولی۔ "موسیو کادیل! تم انگریزی جانتے ہو اس لیے میں اسی زبان میں بات کروں گی تاکہ میرا مہمان اجنبیت محسوس نہ کرے، تمہیں اعتراض تو نہیں ہوگا؟"

اس شخص نے اپنا لوا سا ہاتھ فضا میں لہرایا اور انگریزی میں بولا۔ "زبان سے کوئی فرق نہیں پڑتا، اعتراض تو مہمان کی موجودگی پر ہے۔ تم نے ابھی تک اس کا جواب نہیں دیا۔"

"میں مانتی ہوں کہ کمرا تم نے مجھے دیا تھا لیکن یہ مہمان مل گیا تو میں اسے کہاں لے جاتی؟"

"ایک اور بھی تو ہے۔" وہ کسی مُردار گدھ کی طرح کمرے میں چاروں طرف نگاہیں دوڑاتے ہوئے بولا۔ "مجھے اطلاع ملی تھی کہ اس کمرے میں تین افراد آئے ہیں، تیسرا کہاں غائب ہو گیا؟" اس کے

اندازے سے میں نے سمجھ لیا کہ وہی مالک مکان تھا۔

"وہ باتھ رُوم میں ہے۔ ہو سکتا ہے کہ یہ دونوں رات کو میرے ساتھ یہیں قیام کریں۔"

"یہ ناممکن ہے۔" وہ سر ہلاتے ہوئے بولا۔ "تم فاضل کرایہ ادا کر کے صرف ایک کو اپنے ساتھ سلا سکتی ہو لیکن اس چھوٹے سے کمرے میں تین آدمی نہیں رہ سکتے۔ ہیلتھ انسپکٹر کو بھنک بھی مل گئی کہ میں نے یہاں تین کرائے دار ٹھہرائے ہیں تو مجھے چار گنا جرمانہ ادا کرنا پڑ جائے گا۔ میں یہ خطرہ کبھی مول نہیں لے سکتا۔" اس کے لہجے سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اسے قانون سے زیادہ رقم اینٹھنے کی فکر تھی اور وہ گفتگو کے معاملے میں بدتمیزی کی حد تک بے پروا نظر آ رہا تھا جس کی وجہ سے اس کو برداشت کرنا خاصا صبر آزما کام تھا۔

"انسپکٹر رشوت لیتا ہے؟" میں نے دخل انداز ہوتے ہوئے لٹھ مار انداز میں براہ راست سوال کر ڈالا۔

"لیتا بھی ہو تو اس کا مُنہ کون بھرے گا؟" وہ کام کی بات سن کر ہمہ تن میری طرف متوجہ ہو گیا۔

"ظاہر ہے کہ یہ جرمانہ ہم ہی ادا کریں گے۔" میں نے اس کے حریصانہ رویّے پر اپنا غصہ ضبط کرتے ہوئے سوال کیا۔

"اور دو فاضل آدمیوں کا کرایہ بھی۔" اُس کی آنکھوں میں دھندلی سی چمک پیدا ہو گئی۔

"اکٹھی رقم بتا دو تو بہتر ہو گا۔" میں نے اُسے گھورتے ہوئے سرد لہجے میں کہا۔

"تیس فرانک فی آدمی فی رات سمجھ لو۔" اس نے اپنی دانست میں ایک بڑا مطالبہ پیش کر دیا۔

"رشوت سمیت؟" بڈھے کی اوقات سمجھ لینے کے بعد میں نے اسے دانستہ شہ دی۔

"تتنے ہی رشوت کے سمجھ لو۔" موقع ملتے ہی وہ پھیل گیا۔ "کل ساٹھ فرانک فی آدمی فی رات ہوئے۔"

"یہ تو کرائے سے زیادہ پورے مکان کی قسط معلوم ہو رہی ہے۔" میں نے اُسے چھیڑا پھر ایک دم موضوع بدل دیا۔ "یہاں مال کون سا ملتا ہے؟"

"سب کچھ مل سکتا ہے لیکن پہلے رقم کی بات طے کر دو۔" وہ اپنے پسندیدہ موضوع سے ہٹنے کے لیے تیار نہیں تھا۔

"رقم مل جائے گی، تم اس کی فکر نہ کرو۔" میں نے اُسے تسلی دیتے ہوئے کہا اور میز پر رکھا ہوا اپریٹس آف کر دیا۔

"تم بھی پورا ہفتہ یہاں رہو گے؟" اس نے میرے قریب آ کر پُر تجسس لہجے میں سوال کیا۔

"ضروری نہیں۔" میں نے بے پروائی سے کہا۔ "ہو سکتا ہے کہ ہم دونوں کل ہی واپس چلے جائیں۔" مجھے معلوم تھا کہ ویرا ایک ہفتے کا پیشگی کرایہ ادا کر چکی تھی اور وہ اسی حوالے سے ہمارے قیام کی مدت جاننا چاہ رہا تھا۔

"جتنے دن چاہو رہو لیکن مجھے ہر دن کا معاوضہ پیشگی دینا ہو گا۔" وہ پھر مطلب کی بات پر آ گیا۔ "اس لیے آج کی رقم تو دے ہی دو۔"

اس مرحلے پر ویرا نے اپنے پاس سے مقامی کرنسی میں اُسے مطلوبہ رقم ادا کر دی جو اس نے گنے بغیر جیب میں اڑس لی۔ اس کی وجہ یہ نہیں تھی کہ اسے ہم لوگوں پر اعتماد تھا بلکہ وہ ویرا کو نوٹ گنتے ہوئے اتنے غور سے دیکھ رہا تھا کہ عملاً خود بھی اس گنتی میں شریک تھا۔

"اب بتاؤ کہ تم کو کیا مال چاہیے؟" کاویل نے نوٹ اپنی جیب میں اُڑسنے کے بعد کہا۔

"یہاں شوگر مل جاتی ہے؟" میں نے قدرے رازدارانہ لہجے میں دریافت کیا۔

"براؤن شوگر بہت مہنگی ملتی ہے۔" اس نے کسی ہچکچاہٹ کے بغیر کہا۔ "لیکن میں تمہیں سستی دلوا سکتا ہوں۔"

اس کے جواب پر ویرا کے چہرے پر حیرت کے آثار نظر آئے تھے، شاید اسے امید نہیں تھی کہ کاویل اتنی آسانی کے ساتھ مجھ سے اس موضوع پر کھل کر گفتگو کرنے پر آمادہ ہو جائے گا۔

"کیا تم بھی شوگر استعمال کرتے ہو؟" میں نے اس کی بے رونق آنکھوں میں دیکھتے ہوئے سوال کیا۔

"نہیں۔" اس نے سختی سے اپنے سر کو نفی میں جنبش دیتے ہوئے کہا۔ "میں مارفین کے انجکشن لیتا ہوں۔ میری بیٹی شوگر ٹریڈ میں ہے، اسی کے مال میں سے موقع پا کر میں تھوڑی تھوڑی مقدار نکالتا رہتا ہوں پھر اُسے بیچ دیتا ہوں۔ میرے پاس اب بھی آٹھ دس گرام سے زیادہ مال ہو گا۔ چاہو تو صرف دس ہزار فرانک میں پوری تھیلی لے سکتے ہو۔ بہت منافع بخش سودا رہے گا۔"

بات واضح ہو چکی تھی۔ کاویل کی بیٹی ہیروئن فروش تھی لیکن شاید اپنے باپ کے اخراجات کے معاملے میں فراخ دل نہیں تھی، اس لیے وہ اپنی بیٹی کے پیکٹوں میں سے تھوڑی تھوڑی مقدار چرا کر بیچتا رہتا تھا تاکہ اپنے مارفین کے اخراجات پورے کر سکے۔ اسی تنگ دستی کی وجہ سے اس نے اپنا ایک کمرا کرائے پر چلایا ہوا تھا اور جب اُسے ہم لوگوں سے کچھ اضافی آمدنی کی اُمید پیدا ہوئی تو وہ ہیلتھ انسپکٹر اور قوانین کا سہارا لے کر بے دھڑک ہمارے سروں پر آ موجود ہوا۔

"میں بعد میں بتاؤں گا۔" میں نے اُسے ٹالتے ہوئے کہا کیونکہ اس کے بارے میں مجھے اپنے قائم کیے ہوئے نظریے کی تصدیق سے زیادہ کوئی دلچسپی نہیں تھی۔ اس نے بلا حیل و حجت اعتراف کر لیا تھا کہ وہ مارفین کا عادی تھا اور اس کی بیٹی ہیروئن بیچتی تھی۔ مجھے اندیشہ تھا کہ کہیں اس کی بیٹی نچلی سطح پر شی کے لیے کام نہ کرتی ہو۔ اس لیے میں اس کا سامنا کرنے سے گریز کر رہا تھا۔

"جب چاہو بتا دینا۔ پیسہ دیتے ہی مال مل جائے گا اور ہاں، میری بیٹی آ جائے تو خود کو کرائے دار ہرگز ظاہر نہ کرنا۔ بتانا کہ تم میرے مہمان ہو اور دو چار دن میں چلے جاؤ گے۔" وہ عادی نشہ باز تھا لیکن ہر بات صاف صاف کرنے کا عادی معلوم ہوتا تھا۔

"فاضل رقم دے کر بھی ہمیں جھوٹ بولنا پڑے گا؟" میں نے طنزیہ لہجے میں سوال کیا۔

"تمہارے ذرا سے بلے ضرر جھوٹ سے مجھے کچھ رقم مل جائے تو تمہارا کیا حرج ہے۔ دراصل یہاں کے رہائشی قوانین بڑے عجیب ہیں۔ مالکان چھوٹے ڈربوں میں ایک دوسرے پر سوار رہیں، تو قانون کوئی تعرض نہیں کرتا لیکن مکان کرائے پر دینے کے لیے بہت سی ضروریات اور نفری کے مطابق کم از کم مقررہ رقبہ ہونا ضروری ہے۔ ان شرائط کو پورا کرتا پھروں تو کرائے کی مد میں ملنے والی رقم سے زیادہ اخراجات اٹھانے پڑیں گے۔ تم نے ہیلتھ انسپکٹر یا اس کے عملے سے سچ بولا تو نہ صرف مجھے جرمانہ ادا کرنا ہو گا بلکہ تم تینوں میں سے کم از کم ایک کو فوری طور پر یہ کمرا چھوڑ کر اپنا بندوبست کہیں اور کرنا ہو گا جو تمہارے لیے تکلیف دہ ہو سکتا ہے۔"

"تم بے فکر ہو کر جاؤ۔ ہماری وجہ سے تمہیں کوئی پریشانی نہیں ہو گی۔" ویرا اس کی طول پکڑتی ہوئی مداخلت سے اکتائی ہوئی نظر آنے لگی تھی اس لیے زبان پر قابو نہ رکھ سکی۔

"میری بیٹی آ جائے تو اسے کرائے کے علاوہ کچھ نہ بتانا۔ یہ رقم میں اپنے ذاتی مصرف میں لاؤں گا۔" وہ جاتے جاتے مُڑ کر اپنی ہنسی چھپاتے ہوئے بولا۔ "اسے بھنک مل گئی تو وہ میرے پاس ایک کوڑی بھی نہیں چھوڑے گی۔"

"بے فکر رہو۔" ویرا اُس کی پُشت پر ہاتھ رکھ کر آہستگی کے ساتھ اُسے دروازے سے باہر نکالتے ہوئے بولی۔ "تم چاہو تو ہم یہ بھی کہہ سکتے ہیں کہ تم نے ترس کھا کر ہمیں اپنی چھت کے نیچے پناہ دی ہوئی ہے۔"

میں کاویل کا جواب نہ سُن سکا اور ویرا دروازہ بند کر کے سر ہلاتی ہوئی واپس آ گئی۔ پانی تیار تھا لیکن ویرا شاید بڈھے کی تواضع ہی کرنا چاہتی تھی، اس لیے اس کے جاتے ہی چائے تیار کر کے لے آئی اور مجھ سے بولی۔ "تمہیں کاویل سے اتنی لمبی چوڑی گفتگو کرنے کی کیا ضرورت تھی؟"

"اُسے چھیڑے بغیر کچھ معلوم کرنا ناممکن تھا۔ ہم یہاں ٹھہرے ہیں تو ہمیں معلوم ہونا چاہیے کہ یہاں کس قسم کے خطرات پیش آ سکتے ہیں۔ ہمیں اس کی بیٹی کی طرف سے محتاط رہنا ہو گا۔ وہ ہمارے حق میں خطرناک ثابت ہو سکتی ہے۔"

"ضروری نہیں کہ ہر چھوٹا موٹا ہیروئن فروش شی کے لیے کام کرتا ہو۔" وہ گرم گرم چائے کا ایک لمبا گھونٹ لیتے ہوئے بولی۔ "کاویل جیسے ٹوٹے ہوئے لوگ فاضل آمدنی کے لیے اپنے طور پر ایسے دھندوں میں ملوث ہو جاتے ہیں۔"

"سلطان شاہ درست کہہ رہا تھا۔ سر مونڈ لو تو تم زیادہ گہرائی تک سوچ سکو گی۔" میں نے مسکراتے ہوئے کہا۔ "ایک طرف اس کی بیٹی اتنی کنجوس ہے کہ باپ سے ہر رقم ہتھیانے کے چکّر میں رہتی ہے یعنی اس کے مالی حالات اچھے نہیں ہیں۔ دوسری طرف وہ سونے سے زیادہ مہنگی ہیروئن کی ایسی مقداروں کا لین دین کرتی ہے کہ اس کے باپ کی چوری اس کے علم میں نہیں آتی۔ یہ مال اسے کوئی مضبوط پارٹی ہی دے سکتی ہے جو اپنا مال یا رقم وصول کرنا اچھی طرح جانتی ہے۔ بڑے کام وہ عورت اپنے طور پر نہیں کر سکتی۔"

"وہ یہاں آ ہی گئی تو ہم کیا کر سکیں گے؟" ویرا لاجواب ہو کر بولی۔

"ہمیں گفتگو میں احتیاط کرنا ہو گی، تم مل چکی ہو اُس سے؟"

"میری ملاقات کاویل سے ہی ہوئی تھی۔" وہ بولی۔ "اس وقت بھی اُس نے اپنی بیٹی کا ذکر کیا تھا۔"

"اب ہم اصل ناموں کے بجائے ایک دوسرے کو پاسپورٹ والے ناموں سے مخاطب کریں گے۔ تم نے کاویل سے اپنا تعارف کس نام سے کرایا تھا؟" میں نے کچھ سوچتے ہوئے سوال کیا۔

"مرینا... مس مرینا ہمفرے کے نام سے!" اُس نے بتایا۔ "میں پیرس سے آئی ہوئی ہوں۔"

"نام اچھے تلاش کرتی ہو۔" اچانک سلطان شاہ تیار ہو کر باتھ روم سے بولتا ہوا باہر آ گیا۔ "کبھی مس کی جگہ مسز بھی بن جاؤ تو تمہارے لیے کوئی فرق نہیں پڑے گا۔ بہتیری شادی شدہ عورتیں کنواریوں سے زیادہ دلکش ہوتی ہیں۔"

"تم بھی اب قابلِ شناخت نہیں رہے ہو۔" میں نے اُس کا ناقدانہ جائزہ لیتے ہوئے تعریفی لہجے میں کہا۔ "شاید ہماری گفتگو تم سنتے رہے ہو اس لیے تمہاری بریفنگ کی ضرورت نہیں رہی ہے۔"

"میں یہ سوچ رہا تھا کہ اب ہم مارسیلز میں کیا کر رہے ہیں؟" وہ سب کے برابر میں بیٹھتے ہوئے بولا۔

"کچھ بھی نہیں، بس یہ روانگی کی تیاریاں ہیں۔" میں نے میز پر رکھا ہوا اپریٹس دوبارہ آن کرتے ہوئے کہا۔ "کاویل کی آمد پر اسے اس لیے آف کر دیا تھا کہ کہیں ہنی بال اسی وقت لائن پر پیغام نہ دے بیٹھے۔ ایسی صورت میں کاویل ہماری طرف سے شبہے میں پڑ سکتا تھا۔"

میں نے سلطان شاہ کو جو جواب دیا اس میں کوئی مبالغہ نہیں تھا۔ میں نمایاں ظاہری تبدیلیوں کے بعد اس طرح اٹلی کی طرف روانہ ہونا چاہتا تھا کہ جمی لائیڈ یا اس کے کسی آدمی کو ہمارے سائے کا بھی سُراغ نہ مل سکے۔ ان کی نظروں سے دور اور محفوظ رہ کر ہی ہم اپنے مشن میں کوئی بڑی کامیابی حاصل کر سکتے تھے، ورنہ ہر لمحے اپنے دفاع کی کوششوں میں کشت وخون میں اُلجھے رہتے اور شی کا کچھ بھی نہ بگڑتا بلکہ اس کے برعکس کسی وقت ہم ہی ناقابلِ تصور دشواریوں میں گھر سکتے تھے۔

"بھابی کی بھی کوئی خیر ملی یا نہیں؟" اچانک سلطان شاہ وہ نازک سوال کر بیٹھا جسے میں ٹالتا چلا آرہا تھا۔

میرے ساتھ ویرا کے تعلق اور تعاون کی نوعیت بہت عجیب تھی۔ اسے معلوم تھا کہ میں دل کی گہرائیوں سے غزالہ کو چاہتا تھا پھر بھی وہ میری ذات میں بے پناہ دلچسپی رکھتی تھی۔ انگلینڈ میں غزالہ کے غائب ہونے کے بعد ویرا بہت تیزی کے ساتھ میرے قریب آئی تھی۔ شاید اس کے لاشعور میں یہ بات جم گئی ہو کہ میں غزالہ کا خلا اس کی ذات سے پورا کرنے کی عارضی کوششوں میں اسی کا اسیر ہو کر رہ جاؤں گا۔ غزالہ کے بارے میں وہ بارہا اپنی ذمے داری کو تسلیم کر چکی تھی اور اس نے غزالہ کی تلاش کے سلسلے میں بہتیرے وعدے بھی کیے تھے لیکن عملاً وہ اس بارے میں کچھ بھی نہیں کر سکی تھی کیونکہ شی کی جانب سے بار بار اس کی راہ میں رکاوٹیں پیدا کی جاتی رہی تھیں۔

یہ بات نہ ویرا کے وہم وگمان میں تھی نہ میں سوچ سکا تھا کہ غزالہ ہماری مدد کے بغیر آخر کار اپنی راہ خود تلاش کرے گی اور پاکستان پہنچ جائے گی لیکن جہانگیر سے فون پر مجھے معلوم ہوا کہ ایسا ہو چکا تھا —— وہ پاکستان میں تھی اور میری تلاش میں سرگرداں۔ وہ ساری تفصیل سلطان شاہ کو معلوم تھی لیکن ویرا کو میں نے اس حقیقت کی بھنک بھی نہیں ملنے دی تھی۔ اس کے برعکس، جب وہ اسپیس ٹائیگن میں قید تھی تو میں نے اس پر دباؤ ڈالنے کی نیت سے غزالہ کے بارے میں اسے اس کے وعدے یاد دلائے تھے اور صحیح صورتِ حال سے لاعلمی کی بنا پر اس نے صاف کہہ دیا تھا کہ اگر میں جمی لائیڈ کے معاملے میں اس سے تعاون نہیں کروں گا تو وہ غزالہ کے بارے میں اپنی ذمے داریوں سے بَری ہو جائے گی۔ اگر اسے علم ہو جاتا کہ غزالہ خیریت سے پاکستان واپس پہنچ چکی تھی تو میرے ساتھ اس کے تعاون میں نمایاں فرق پڑ سکتا تھا، جب کہ میری کوشش تھی کہ کسی بھی قیمت پر جلد از جلد اس قصے کو ختم کر کے پاکستان واپس پہنچوں جہاں غزالہ میری منتظر تھی۔

"اس بارے میں مرینا ہی کچھ کر سکے گی۔" میں نے بے جان لہجے میں کہا۔ میں سلطان شاہ کو کوئی اشارہ نہیں کر سکا کیونکہ ویرا غزالہ کے تذکرے پر میرے تاثرات کا اندازہ لگانے کے لیے میری طرف دیکھے جا رہی تھی۔



"مگر تم نے تو..." سلطان شاہ نے اضطراری طور پر تحیر آمیز لہجے میں حقیقت یاد دلانا چاہی لیکن میں نے اس کی بات کاٹ دی۔

"وہ محض ایک اندازہ تھا۔ حقیقت یہ ہے کہ فرانس میں رہتے ہوئے ہم اپنے طور پر کبھی بھی غزالہ کا سراغ نہیں لگا سکتے۔ اس بارے میں ہمیں ویرا کے ذرائع اور وسائل پر انحصار کرنا ہی پڑے گا۔"

اس مرتبہ سلطان شاہ سنبھل گیا اور ویرا بے چاری خود ہماری طرح مجبور ہو گئی ہے۔"

"یہ صورت زیادہ دنوں تک برقرار نہ رہ سکے گی۔" ویرا نے پُراعتماد لہجے میں کہا۔ "جلد ہی میں پوری آزادی کے ساتھ کام کر سکوں گی۔ اس وقت غزالہ کی بازیابی میرے لیے کوئی مسئلہ نہیں ہوگی۔ اس کے بارے میں میرا ضمیر مجھے اکثر ملامت کرتا رہتا ہے۔"

"میرا خیال تھا کہ ضمیر سے تمہارے مراسم خراب ہیں۔ تم اسے اپنے پاس پھٹکنے ہی نہیں دیتیں۔" سلطان شاہ نے موضوع بدلنے کے لیے موقع پاتے ہی اس پر پھر ایک فقرہ جڑ دیا۔

"آج میں تمہیں ایک بات بتا دوں کہ بے ضمیر آدمی کبھی جرائم کی طرف مائل نہیں ہوتا۔" ویرا ایک دفعہ بہت زیادہ سنجیدہ ہو گئی۔ "اپنے ساتھ ہونے والی معاشی یا معاشرتی زیادتیوں کو خاموشی سے سہ لینے پر ضمیر انسان کو ملامت کرتا ہے، تیسرے درجے کی زندگی سے سمجھوتا کرنے پر اسے بزدل قرار دیتا ہے اور اندر کے ان کچوکوں سے پریشان ہو کر آخر کار انسان اپنی دانست میں اپنا حق چھیننے اور اپنی دلیری ثابت کرنے کے لیے جرائم کی طرف پہلا قدم بڑھاتا ہے جو کبھی واپس نہیں لوٹتا۔ یہ اور بات ہے کہ بیشتر مجرم بعد میں انتہا پسند ہو کر اپنے ضمیر کو بھی سلا دیتے ہیں لیکن ابتدائی اور بنیادی طور پر ہر مجرم باضمیر اور غیرت مند ہوتا ہے۔ بے غیرت لوگ دوسروں کے ٹکڑوں پر پل کر بھکاریوں کی طرح اپنی پہاڑ جیسی زندگی گزار دیتے ہیں، جس میں عزتِ نفس کا کوئی تصور نہیں ہوتا۔"

"یہ تمہاری اپنی رائے ہے جسے میں نہیں مان سکتا۔ تمہارا نظریہ درست ہوتا تو دنیا کا ہر محروم انسان جرائم کا ارتکاب کر رہا ہوتا اور غریب ملکوں میں تو قانون کا کوئی تصور باقی نہیں رہتا کیونکہ وہاں اکثر لوگ محرومی کی زندگی گزارنے پر مجبور ہیں۔ اس طرح تم قانون پر در مفلسوں کو بے ضمیر قرار دینے کی کوشش کر رہی ہو۔" سلطان شاہ نے اس کی گرفت کرتے ہوئے کہا۔

"محرومی غربت نہیں بلکہ ایک ایسا عذاب ہے جس کا تم تصور بھی نہیں کر سکتے۔" ویرا ایک سگریٹ سلگاتے ہوئے بولی۔ "غریب کی جیب خالی ہوتی ہے لیکن بیوی بچوں میں آکر وہ آسودگی محسوس کرتا ہے۔ اسے گلاب کا پھول سونگھ کر آسودگی مل سکتی ہے۔ اسے تم محروم نہیں کہہ سکتے۔ محروم وہ ہوتا ہے جسے زندگی میں کہیں خوشی کا سراغ نہیں ملتا، جس کے لطیف جذبوں کو حالات فنا کر کے رکھ دیتے ہیں اور آخر کار وہ اپنی ہی نظروں میں

گرا ہوتا ہے۔ ایک کروڑ پتی بھی محروم ہو سکتا ہے۔ اگر اس کے پیچھے بیوی بے وفا نکل جائے، رشتہ دار اور دوست اسے بزدل اور بے غیرت کہنے لگیں تو وہ بھی بڑھ کر اپنی بیوی کی گردن کاٹ سکتا ہے اور یہی جرم کی بنیاد ہوتی ہے۔ جب آدمی ایک بار جرم کر کے قانون کی گرفت سے بچ رہتا ہے تو وہ دوسرا قدم اٹھاتا ہے اور یہ سلسلہ چل پڑتا ہے۔"

"یہ سلسلہ رکے تو ہمیں خوراک کے بارے میں بھی سوچنا ہوگا۔" میں نے ویرا کی گفتگو میں وقفہ آتے ہی سنجیدگی سے کہا۔ "ورنہ ہم ساری رات ایک دوسرے پر غراتے رہیں گے اور صبح تک پاگل ہو چکے ہوں گے۔"

ویرا محفوظ کی ہوئی غذا کے کچھ ڈبے لے آئی تھی لیکن طے یہی ہوا کہ باہر نکل کر کھانا کھایا جائے۔ اس طرح ہم اپنی وضع قطع میں کی گئی نئی تبدیلیوں سے بھی مانوس ہو سکتے تھے۔ ویرا پہلے ہی تیار تھی لیکن پھر اس نے مزید چند چٹکلے آزمائے اور ہمارے ساتھ روانگی کے لیے تیار ہو گئی۔ اس دوران میں رقم کی جتنی گڈیاں ہماری جیبوں میں سما سکیں وہ ہم نے رکھ لیں اور باقی پیکٹ سلطان شاہ نے ایک بستر کے نیچے اس طرح پھیلا دیے کہ بادی النظر میں ان کا سراغ لگانا ناممکن تھا۔ ہم نے اپنے اپنے پاسپورٹ بھی اپنی تحویل میں لے لیے تھے تاکہ کسی ہنگامی صورتحال میں ایک دوسرے پر انحصار نہ کرنا پڑے۔ بیم گن میرے قبضے میں تھی۔

ہم روانہ ہونے ہی والے تھے کہ اچانک دروازہ پر تیز دستک ہوئی۔ ہم تینوں سوالیہ نظروں سے ایک دوسرے کی طرف دیکھ کر رہ گئے۔ ویرا قدرے توقف کے بعد دروازے کی طرف بڑھی تھی کہ اچانک ٹرانسمیٹر پر بہن بال کی آواز ابھرنے لگی۔ وہ اپنی دلکش اور شیریں آواز میں میرے لیے کال نشر کر رہی تھی۔

وہ آواز سن کر ویرا واپس گھومی، اسی لمحے دروازہ پر بے تابی کے ساتھ دوسری بار دستک دی گئی۔ میں نے ہاتھ سے ویرا کو رکنے کا اشارہ کیا اور ٹرانسمیٹر سنبھال کر آہستگی سے بولا۔ "میں خیر خواہ بول رہا ہوں۔ چند منٹ بعد دوبارہ بات کروں گا۔ اوور اینڈ آل۔" میں نے اس کا جواب سنے بغیر ٹرانسمیٹر آف کر دیا اور اسے جیب میں ڈال لیا۔

ویرا نے دروازہ کھولا تو باہر فربہ جسم والی ایک معنک خاتون موجود تھی جس کے خدوخال میں اس کے سوا کوئی قابلِ ذکر بات نہیں تھی کہ اس کی چھوٹی اور چمکدار آنکھیں ضرورت سے زیادہ متجسس نظر آرہی تھیں۔ عینک کے محدب عدسے بھی اس کی آنکھوں کی جسامت میں کوئی قابلِ ذکر اضافہ نہیں کر سکے تھے۔

"میرا نام مس کاڈیل ہے۔" وہ نیم مردانہ آواز میں اپنا تعارف کراتے ہوئے اندر آگئی۔ اس وقت میں نے دیکھا کہ اس کا باپ بھی اس کے پیچھے کھڑا تھا۔ شاید مس نے بیٹی کو بتا دیا تھا کہ گفتگو انگریزی میں ہی کرنی مناسب ہوگی۔

"اخاہ! تو تم مسٹر کاڈیل کی بڑی بہن ہو۔" میں نے آگے بڑھ کر گرمجوشی کے ساتھ کہا۔ "ہمیں تمہارے بارے میں کچھ نہیں بتایا گیا تھا۔"

میرے خیر مقدمی کلمات پر اس کا بُرا سا منہ بن گیا اور وہ خشک لہجے میں بولی۔ "میں نہ مسٹر کاڈیل سے بڑی ہوں، نہ ان کی بہن ہوں بلکہ ان کی اکلوتی بیٹی سارا کاڈیل ہوں۔ تم لوگ شاید ہمارے نئے کرائے دار ہو۔"

"مسٹر کاڈیل خوش نصیب ہیں کہ انہیں تم جیسی بیٹی کی ولدیت کا شرف حاصل ہے۔ کہو ہم کیا خدمت کر سکتے ہیں؟"

"کیا تم ہمارا مضحکہ اُڑانے کی کوشش کر رہے ہو؟" اس نے مجھے گھورتے ہوئے سوال کیا اور مجھے ماننا پڑا کہ وہ اپنے باپ کی طرح عقل سے بالکل ہی کوری نہیں تھی بلکہ ذہن سے کام لینے کی عادی نظر آرہی تھی۔

"مجھے افسوس ہے کہ کسی وجہ سے تمہیں ایسا گمان ہوا۔ میں تو ایسی بدتمیزی کے بارے میں سوچ بھی نہیں سکتا۔"

"میں مداخلت کے لیے معذرت خواہ ہوں لیکن آپس کی بے اعتمادی کی وجہ سے مجھے کرائے کی رقم کی تصدیق کے لیے یہاں آنا پڑا۔" وہ شائستہ انداز میں بات مجھ سے کر رہی تھی لیکن اس کی تیز نگاہیں آہستہ آہستہ ہم تینوں سمیت کمرے کی ہر شے کا جائزہ لے رہی تھیں۔ "دراصل میرے باپ کو چند بُری عادات ہیں جن کی وجہ سے میں اس کے پاس فالتو پیسہ نہیں چھوڑتی۔ تم نے اسے کتنی رقم دی ہے؟"

"پورے ہفتے کے آٹھ سو فرانک پیشگی دے دیے ہیں۔" ویرا نے اپنی دی ہوئی رقم دُہراتے ہوئے کہا۔ "یہ دونوں میرے مہمان ہیں۔ ملنے آئے ہیں اور ابھی تھوڑی دیر میں واپس چلے جائیں گے۔ یہ یہاں نہیں رہیں گے۔"

"ہمیں اس سے غرض نہیں کہ یہاں کون کون رہتا ہے۔ یہ تمہاری اپنی سہولت کی بات ہے۔" سارا کاڈیل نے کہا اور میں اس کے باپ کی دیدہ دلیری پر ششدر رہ گیا۔ "ہمیں کرائے سے مطلب ہے اور ڈیڈی نے آٹھ سو فرانک مجھے دے دیے ہیں...!"

"ہم نے سنا تھا کہ یہاں کرائے داری کے لیے کچھ مقامی قانونی پابندیاں عائد ہیں۔" ویرا نے اس کی بات کاٹ کر حیرت سے کہا اور سارا کے پیچھے کھڑے ہوئے بڈھے کے چہرے پر زلزلے اور بیچارگی کے آثار اُمڈ آئے۔ وہ بیٹی کی پشت پر دونوں ہاتھ جوڑے مجھے اشارے کر رہا تھا کہ میں ویرا کو اس کی افترا پردازی کا پردہ چاک کرنے سے روک لوں۔

"نہیں۔" سارا نے پورے یقین سے کہا۔ "یہ سب بکواس ہے۔ تم چاہو تو اس کمرے میں چھ مہمان رکھ سکتی ہو۔ انتظامیہ تمہارے اس حق میں کیسے مداخلت کر سکتی ہے۔ کرایہ ادا کرنے کے بعد مخصوص حدود میں تم اس کمرے کی مالک ہو۔ غالباً کسی مکار اور لالچی مالک مکان نے تمہیں اجنبی سمجھ کر یہ کہانی تراشی ہوگی اس طرح ہوٹلوں کے سپلیمنٹ کی ........ طرح وہ مہمانوں کا کرایہ اینٹھنے کی فکر میں ہوگا۔ یہاں تم پر ایسی کوئی نارَوا

پابندی نہیں ہوگی۔ البتہ کمرے کی ہیٹنگ صبح سات بجے سے شام سات بجے تک بند رہے گی کیونکہ گیس بہت مہنگی ہوگئی ہے۔ دن میں ویسے بھی لوگ عموماً گھروں سے باہر ہی رہتے ہیں اس لیے بوائلر میں گیس بلا وجہ جلتی رہتی ہے۔"

سارا کے جواب پر ویرا کی نظریں فطری طور پر اس جھوٹے بڈھے کی طرف اُٹھی تھیں جو بیٹی کے پیچھے ہاتھ جوڑے کانپ رہا تھا۔ اس لیے اس نے موضوع بدل دیا۔ "ہمیں کوئی اعتراض نہیں۔ ہماری وجہ سے تمہیں کوئی زحمت نہیں ہوگی۔"

"ویسے تمہارے یہ دونوں مہمان کہاں ٹھہرے ہوئے ہیں؟" سارا خطرناک حد تک ہم دونوں میں دل چسپی لے رہی تھی۔

"کسی ہوٹل میں رُکتے لیکن تمہاری وضاحت کے بعد شاید آج رات میں انھیں یہیں روک لوں۔ یہ آج دوپہر ہی باہر سے آئے ہیں۔" ویرا نے بات بناتے ہوئے کہا۔ وہ سارا کی طرف سے مطمئن نظر آ رہی تھی۔

"انہیں ضرور روکو۔" سارا نے پہلی بار اپنے ناہموار دانتوں کی نمائش کرتے ہوئے پُر اخلاق لہجے میں کہا۔ "صبح کے ناشتے پر تم تینوں میرے مہمان ہوگے۔ ڈیڈی کی بنائی ہوئی فرینچ فروٹ سلاد کھا کر تم انگلیاں چاٹتے رہ جاؤ گے۔"

میں نے اس کی پیشکش کو خوبصورتی سے ٹالنا چاہا لیکن وہ ہم تینوں سے ناشتے کا وعدہ لینے پر اَڑ گئی۔ ہمارے رضامند ہونے کے بعد وہ واپس روانہ ہوئی تو ہمارے تعلقات بڑی حد تک خوشگوار اور دوستانہ ہو چکے تھے اور یہی بات میرے ذہن میں شبہات کو جنم دے رہی تھی۔ میرے تجربے کے مطابق سارا کا ڈیل ان عورتوں میں سے نہیں تھی جو آسانی کے ساتھ دوسروں سے گھُل مل جاتی ہیں۔

"اب کیا ارادہ ہے؟" سارا اور کاڈیل کے چلے جانے کے بعد میں نے ویرا سے سوال کیا۔

"چلو! کھانا کھانے چلتے ہیں۔ ان کا آپس کا معاملہ تھا، اچھا ہوا کہ خوش اسلوبی سے طے ہو گیا لیکن مجھے حیرت ہے کہ کاڈیل نے کس دیدہ دلیری کے ساتھ جھوٹ بولا تھا۔" ویرا نے تعجب کے ساتھ کہا۔ "دیکھنے میں مسکین نظر آتا ہے لیکن اس قدر مربوط انداز میں جھوٹ بولا تھا جیسے کرایہ داری کے سارے مقامی قوانین اسی کے مشورے سے بنائے گئے ہیں۔"

"اور صبح کی ناشتے کی دعوت کے بارے میں کیا رائے ہے؟" میں نے اس کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر سوال کیا تو اپنے لہجے کی چبھن پر پوری طرح قابو نہ پا سکا۔

"ظاہر ہے کہ سارا معقول عورت ہے۔ اس وقت کی زحمت کے ازالے کے لیے اس نے صبح ہماری دعوت رکھ دی ہے لیکن تمہارا لہجہ کیوں بدلا ہوا ہے؟" ویرا کے لیے میرے لہجے کی تبدیلی ناقابلِ فہم ثابت ہوئی تھی۔



"سارا ہمارے حق میں بہت خطرناک ثابت ہو سکتی ہے۔" میں نے سرد لہجے میں کہا۔ "شاید اسے شی کے تین مطلوبہ دشمنوں کے بارے میں معلوم تھا۔ وہ بہت غور سے ہمارا جائزہ لے رہی تھی۔ اس نے تم سے اصرار بھی کیا ہے کہ ہمیں رات کو یہیں روکا جائے۔ رات کو یہاں ہمارے قیام کو یقینی بنانے کے لیے اس نے صبح کو ناشتے کا پروگرام رکھ لیا ہے۔"

"اوہ! شاید تم درست سمجھ رہے ہو۔" ویرا کی آنکھیں حیرت سے پھیل گئیں۔ "وہ جانے سے پہلے یہ یقین کر لینا چاہتی تھی کہ تم رات کو واپس جانے کے بجائے یہیں قیام کرو گے۔ ہو سکتا ہے کہ وہ کسی کو تین افراد کے قیام کی خبر دے کر رات میں کسی وقت اس کو بلانا چاہتی ہو تاکہ ہمارے بارے میں یقین کر سکے کہ ہم تینوں شی کو مطلوب نہیں ہیں۔"

"ذرا دیر سے بات سمجھی ہو۔ مجھے یہاں خطرہ نظر آ رہا ہے، اس لیے اس وقت باہر جانے کا پروگرام منسوخ کر کے ہمیں اس کے سدِّباب کی کوئی قابلِ عمل راہ نکالنا ہوگی ورنہ رات میں ہم گھیرے جا سکتے ہیں۔"

"دو ہی صورتیں ہو سکتی ہیں۔" سلطان شاہ بولا۔ "یہ مکان چھوڑ کر بھاگ جاؤ یا سارا کو موقع دیے بغیر اسی وقت گھیرنے کی کوشش کرو تاکہ وہ اپنے مطلوبہ آدمیوں سے رابطہ قائم کرنے میں کامیاب نہ ہو سکے۔"

سلطان شاہ کی تجویز مناسب تھی۔ سارا جو کچھ رہی تھی، بظاہر اس کا صرف ایک ہی مقصد نظر آ رہا تھا کہ اس طرح وہ اپنی مالی ضروریات پوری کرنا چاہتی تھی۔ اس سے آگے وہ کسی تشدّد آمیز جرم میں ملوث ہونے پر شاید ہی آمادہ ہو سکتی تھی۔ ہمارے بارے میں کسی کو مخبری کرتے ہوئے شاید اس کے وہم و گمان میں بھی نہ ہوتا کہ خبر حاصل کرنے والے ہم تک صرف رسائی حاصل کرنے کے خواہاں نہیں تھے بلکہ ہمارے لہو کے پیاسے ہو رہے تھے۔

سارا کو رقم کا لالچ دے کر یا کسی اور طرح ہمارے خلاف مخبری کرنے سے روکنا ممکن نظر آ رہا تھا کیونکہ وہ شی کے ان باقاعدہ ملازموں میں سے نہیں معلوم ہوتی تھی جو اپنی جان کی پروا کیے بغیر تنظیم کے مفادات کا عَلم بلند رکھتے تھے۔ وہ نچلی سطح کی آخری کڑی میں فری لانسر کے طور پر کام کرتی تھی اور اس دھندے میں اس کا مفاد شاید اپنے مقررہ کمیشن سے زیادہ کچھ نہیں تھا ورنہ کمرے کے کرائے وغیرہ جیسی معمولی باتوں پر اپنے باپ کے پیچھے نہ لگی رہتی۔

میں احتیاطاً یم گن ساتھ لے کر فوراً ہی اُٹھ گیا۔ سلطان شاہ کو وہیں کمرے میں چھوڑ کر میں نے ویرا کو ساتھ لے لیا تھا تاکہ کہیں کوئی پیچیدگی پیدا ہو تو وہ مقامی زبان سے واقفیت کی بنا پر اپنا مصالحانہ رول ادا کر سکے۔

"ہنی بال تمہاری منتظر ہو گی۔" چلتے چلتے سلطان شاہ نے یاد دلایا۔

"اس سے بعد میں بھی بات ہو سکتی ہے۔" میں نے بے پروائی سے کہا۔ "اس وقت سارا کا معاملہ اہم ہے۔ اگر وہ نکل گئی تو پھر ہم کچھ بھی نہ کر سکیں گے۔ یہاں سے سر پر پیر رکھ کر بھاگنا پڑ جائے گا۔"

"جاتے ہوئے اس کے فون کی لائن کاٹ دینا۔" سلطان شاہ نے مشورہ دیا۔ "ہو سکتا ہے کہ وہ کہیں جانے کے بجائے فون پر کسی کو اطلاع دینے کی کوشش کرے۔"

"اسے بکنے دو۔" ویرا میرا ہاتھ تھام کر مجھے دروازے کی طرف کھینچتے ہوئے بولی۔ "یہ سمجھ رہا ہے کہ اس وقت تم پاکستان میں ہو۔ یہاں فون کے تاروں کا سارا سلسلہ زیرِ زمین ہے۔ تمہیں فون کے تار عمارت سے باہر کہیں نظر نہیں آئیں گے۔"

اپنے کمرے سے نکل کر ہم لان سے گزرتے ہوئے کاڈیل فیملی کے دروازے پر پہنچ گئے۔ ڈوربیل کے جواب میں بوڑھا کاڈیل کسی تھکے ہوئے گدھے کی طرح ہانپتا ہوا دروازے پر آیا تھا اور ہمیں اپنے مقابل دیکھ کر حیران رہ گیا۔

میں نے اسی کی طرح قدرے جارحانہ رویّہ اختیار کرتے ہوئے باہر رُک کر اس کی دعوت کا انتظار کرنے کے بجائے اندر داخل ہونے کا فیصلہ کر لیا۔ ویرا نے میری تقلید کی تھی۔

"تم لوگ اس وقت کیسے آ گئے؟" کاڈیل نے ہمیں راستہ دیتے ہوئے تحیر آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"مس سارا کاڈیل سے ملنا ہے۔" میں نے اندر کی سن گُن لینے کی کوشش کرتے ہوئے کہا۔ مکان میں پھیلے ہوئے سنّاٹے کے باعث میرا دورانِ خون یک بیک تیز ہو گیا تھا۔ مجھے خوف آ رہا تھا کہ کہیں سارا نکل ہی نہ گئی ہو۔

"تم اپنی دی ہوئی فاضل رقم تو لینے نہیں آئے؟" کاڈیل نے گھگھیا کر مجھ سے سوال کیا۔

"تم اوّل درجے کے جھوٹے آدمی ہو۔" میں نے اسے گھورتے ہوئے ترش لہجے میں کہا۔ "لیکن فی الحال ہم نے تمہاری مکاری کا معاملہ التوا میں رکھنے کا فیصلہ کیا ہے۔ اس وقت تو یہ بتاؤ کہ سارا کہاں ہے؟"

گلو خلاصی کی نوید سن کر وہ میرا سخت تبصرہ نظر انداز کر گیا اور صوفوں کی طرف اشارہ کرتے ہوئے بولا۔ "تم بیٹھو، وہ ابھی آ جاتی ہے۔ ذرا نہانے میں مصروف ہے وہ اس وقت۔"

"فون کس طرف ہے تمہارا؟ مجھے ایک مقامی کال کرنا ہے۔" ویرا سرسری انداز میں اس سے پوچھ بیٹھی۔

"ہمارے یہاں فون نہیں ہے۔" وہ خوشامدانہ انداز میں بولا۔ "مرضی ہو تو میں پڑوس سے فون کرائے دیتا ہوں۔"

"نہیں، اتنا بھی ضروری نہیں ہے۔" ویرا یہ کہتے ہوئے میرے برابر والی نشست پر بیٹھ گئی۔

اس نے نہایت ہوشیاری کے ساتھ اس بات کا سراغ لگا لیا تھا کہ سارا اگر غسل کر رہی تھی تو ہمارے بارے میں کوئی اطلاع باہر نہیں گئی تھی۔ گھر میں فون ہونے کی صورت میں سارا واپس لوٹتے ہی کسی کو بھی ہمارے بارے میں خبر دے سکتی تھی۔ اس وقت تک تیر کمان سے نہیں نکلا تھا۔ میں نے اطمینان کے ایک گہرے احساس کے ساتھ اپنے لیے سگریٹ سلگا لی۔

سارا کا غسل ہماری توقع سے کہیں زیادہ طویل ثابت ہوا۔ شاید وہ غسل سے فارغ ہو کر تیاری میں مصروف ہو گئی تھی۔ مجھے اندازہ تھا کہ ہماری آوازوں کی بنا پر اس نے گھر میں ہماری موجودگی کا پتا چلا لیا ہوگا۔

کچھ دیر بعد وہ اندر سے برآمد ہوئی تو اس کی شخصیت خاصی نکھر آئی تھی۔ چہرے پر شگفتگی آ گئی تھی۔ سنورے ہوئے بالوں اور نئے لباس نے بھی اس کی شخصیت کو اُبھارنے میں اہم کردار ادا کیا تھا۔ اس کی چھوٹی چھوٹی آنکھوں میں تجسّس اور دل چسپی کی ساری علامات موجود تھیں۔ غالباً وہ ہماری آمد کا مدعا سمجھ کر اندرونی ہیجان میں مبتلا ہو گئی تھی۔

"صبح کے ناشتے سے پہلے، ہم نے سوچا کہ تمہیں اپنے ساتھ رات کے کھانے پر مدعو کر لیں۔" رسمی فقروں کے تبادلے کے بعد میں نے محتاط انداز میں اپنے مطلب کی طرف آتے ہوئے کہا۔ "مجھے افسوس ہے کہ یہ بات ہمیں اس وقت نہ سوجھ سکی جب تم ہمارے کمرے میں آئی ہوئی تھیں لیکن خوشی اس بات کی ہے کہ تم اس وقت باہر جانے کے لیے پوری طرح تیار ہو۔"

"لیکن مجھے کسی سے بہت ضروری ملاقات کے لیے جانا ہے۔" میری پیشکش پر وہ قدرے بے آرام ہو گئی تھی۔

"کاروباری ملاقات ہے؟" میں نے براہِ راست اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے معنی خیز لہجے میں سوال کیا۔

"کاروباری ہی سمجھ لو۔ اس وقت میں تمہاری پیشکش قبول نہیں کر سکتی۔" وہ بولی اور کاڈیل کو اشارہ کیا جو فوراً ہی وہاں سے اندر چلا گیا۔

"کاروبار کا مطلب مالی مفاد ہوتا ہے۔ ہمیں اندازہ ہے کہ تمہارے حالات ایسے نہیں ہیں کہ تم کوئی قابلِ ذکر نقصان دانستہ برداشت کر سکو، مگر ہمارا مسئلہ یہ ہے کہ ہم کل کسی بھی وقت روانہ ہو سکتے ہیں اور آج کی رات تمہارے اعزاز میں ڈنر دینے کی سعادت حاصل کرنی چاہتے ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ ہم تمہارے اس نقصان کا ازالہ کر سکیں جو ملاقات پر نہ جانے سے ہو سکتا ہے۔"

"دوسرے معنوں میں تم اس وقت مجھے باہر جانے سے روکنا چاہ رہے ہو۔" اس نے تائید طلب لہجے میں کہا۔

"تم بہت ذہین خاتون ہو۔ شاید میں تم پر اپنا مدعا واضح کرنے میں کسی حد تک کامیاب ہو گیا ہوں۔ دراصل شہر میں کچھ لوگوں سے ہماری

